دے سکتا ہوں۔ کیونکہ ان کے سلسلے میں عدالت فیصلہ دے چکی ہے۔

میاں عبدالعزیز: دوسرے مقدمے میں جو شہزادہ آزاد کے خلاف ہوا گواہ پر جرح ہوئی ہے، اس لیے گواہ کی درخواست ہے کہ اگر وہ اس کے متعلق یہاں جو بھی بیان دے گا وہ اس کے خلاف استعمال نہیں کیا جائے گا۔ اس پر گواہ نے کہا کہ جو شہادت میں نے جہلم میں شہزادہ آزاد کے خلاف دی تھی وہ پراسیکیوٹنگ افسر کے کہنے پر دی تھی۔

مسٹر سلیم: سوال یہ نہیں۔ سوال یہ ہے کہ دوسری تقریروں کے نوٹوں کے متعلق کیا کیا گیا؟

گواہ: ان پر دستخط بھی تھے۔

چیف جسٹس: سوال یہ ہے کہ اس نوٹ بک میں دوسری تقریروں کے نوٹ بھی تھے۔ جب اس نوٹ بک کو جلا دیا گیا تو ان تقریروں کے نوٹوں کا کیا بنا؟

گواہ: انہیں بھی دوبارہ لیا گیا، اسی لیے تو سات گھنٹے صرف ہوئے تھے۔

مسٹر سلیم: جب آپ سید صاحب کی تقریر کے نوٹوں کا ذکر کر رہے تھے تو دوسری تقریروں کا ذکر کیوں نہیں کیا؟

گواہ: اسی لیے کہ میں پروٹیکشن لینے کے بعد ہی کروں گا۔

س: جو جو تقریریں ہوئیں کیا ان سب کو دوبارہ نوٹ بک میں لیا گیا تھا؟

گواہ: جی ہاں۔

س: جب آپ نے ان تقریروں کو دوبارہ کر لیا تو کیا انہیں اصل کے مطابق لیا یا ان میں بھی تبدیلی کرائی گئی؟

گواہ: اگر مجھے یقین دلایا جائے کہ اس بیان پر میرے خلاف مقدمہ نہیں چلے گا تو میں بتا سکتا ہوں۔

میاں عبدالعزیز: یہ حفاظت تو پہلے دی جا چکی ہے۔

گواہ ، کچھ لفظ سید عطاء اللہ شاہ کی تقریر کے نکال کر شہزادہ آزاد کی تقریروں میں ڈال دیے گئے تھے۔

چیف جسٹس ، تاکہ شہزادہ آزاد کو سزا ہو جاتے — تو کیوں یہ لفظ ان کی تقریر میں ڈالے گئے ؟

گواہ : اس لیے کہ اگر ساری تقریر کو بنایا جاتا تو یہ خیال ہوتا کہ بناوٹی ہے۔ شہزادہ آزاد کی تقریر میں یہ الفاظ کہ "ٹوانوں نے ہزاروں روپوں کے کتے خریدے" نکال کر سید عطاء اللہ شاہ بخاری کی تقریر کے نوٹوں میں ڈال دیے گئے — ایک اور سوال کے جواب میں کہا ، کہ اس ڈائری میں جو جعلی بنائی گئی ، اگر سارے قابلِ اعتراض الفاظ ڈالے جاتے تو معلوم ہوتا کہ ساری جعلی ہے ، اس لیے وزارت کے متعلق بھی کچھ حصہ ملا دیا گیا۔ کیونکہ خط میں لکھا ہوا تھا کہ سید عطاء اللہ شاہ ، یونینسٹ پارٹی کے خلاف پروپیگنڈا کر رہا ہے۔

مسٹر سلیم : آپ کا یہ خیال ہے کہ ایک تقریر کے چند حصے دوسری تقریر میں ڈالے گئے تاکہ یہ معلوم نہ ہو کہ ساری تقریر جعلی ہے۔

گواہ : جعلی نظر نہ آتے اور دوسرے یہ کارکردگی دکھانے کے لیے کہ ہم یونینسٹ وزارت کا اتنا ہمدرد ہوں۔

چیف جسٹس : وہ الفاظ جو شہزادہ آزاد کی تقریر سے نکال کر سید عطاء اللہ شاہ کی تقریر میں ڈالے گئے وہ قابلِ اعتراض تھے یا نہیں ؟

گواہ : ہو سکتا ہے۔

چیف جسٹس ، جو الفاظ سید صاحب کی تقریر سے نکال کر آزاد کی تقریر میں ڈالے گئے وہ قابلِ اعتراض تھے یا نہیں ؟

گواہ : ہوں گے ، مجھے پتہ نہیں۔

چیف جسٹس ، کیا آپ کے خیال میں دونوں نے قابلِ اعتراض تقریریں کی تھیں ؟

گواہ : نہیں

چیف جسٹس : ہو سکتا ہے تمام تقریریں قابل اعتراض نہ ہوں، چند الفاظ ہی قابل اعتراض ہوں؟

گواہ : جہاں تک میرا خیال ہے نہیں۔

چیف جسٹس : اگر نہیں تو ایک تقریر کے الفاظ دوسرے کی تقریر کے الفاظ میں کیوں ڈالے گئے؟

گواہ : ایک آدھ لفظ ایک تقریر سے لیا جاتا تھا اور کچھ اپنے پاس سے ملا لیا جاتا تھا۔

مسٹر جسٹس رام لال : یعنی پورے جملے نہیں، بلکہ چند الفاظ ہی ملائے جاتے تھے؟

گواہ : جی ہاں۔

مسٹر سلیم : آپ نے کہا تھا یہ دستخط جو اس کے نیچے ہیں آپ کی موجودگی میں نہیں کیے گئے تو پھر کس نے کیے تھے؟

گواہ : یہ ان لوگوں کے دستخط تھے جو میں نے بتائے ہیں یا پراسیکیوٹنگ انسپکٹر کے کہنے پر مقبول حسین شاہ کو بلوایا گیا تھا، اس نے اپنے دستخط کیے اور دوسرے فیروز خاں کے نام پر اس نے خود دستخط کیے۔ مجھے یاد نہیں کہ میں نے کون سے دستخط کیے تھے، لیکن یہ یاد ہے کہ دونوں میں سے ایک میں نے کیے۔

مسٹر سلیم : فیروز خاں کو کیوں نہیں بلایا گیا؟

گواہ : وہ مل نہیں سکا تھا۔

س : مقبول حسین کب آیا؟

ج : جس دن یہ نوٹ تیار کیے گئے اس کے تین چار دن بعد گجرات سے آیا تھا۔

س : اس دوران میں یہ مبیّنہ جعلی ڈائری کس کے پاس رہی؟

ج : پراسیکیوٹنگ انسپکٹر کے پاس۔

مسٹر جسٹس رام لال : آپ کو کب واپس ملی؟

گواہ : دس پندرہ دن کے بعد۔

چیف جسٹس: جب آپ کو پہلی دفعہ جعلی دستاویز کے لیے کہا گیا تو کیا آپ نے پروٹسٹ کیا؟

گواہ: جی ہاں! میں نے پروٹسٹ کیا تھا، لیکن میرے ساتھ ایک کانسٹیبل تھا، جس نے ایک دفعہ غلطی کی تھی تو اسے معطل کر دیا گیا تھا۔

## خودکشی کا ارادہ

چیف جسٹس: کیا تم نے درخواست میں کہا تھا کہ میں جھوٹی شہادت دینا نہیں چاہتا؟

گواہ: اگر میں لکھتا تو نہ معلوم مجھے کیا دھکے کھانے پڑتے، اور نہ معلوم پولیس مجھ سے کیا سلوک کرتی ــــ اس مرحلے پر مسٹر سلیم نے ایک سوال دریافت کرنا چاہا، جس پر لدھا رام نے کہا کہ میری ایک اور درخواست بھی ہے، میں تہیہ کیے ہوئے تھا کہ شہادت دینے کے بعد خودکشی کروں گا۔ اس کے لیے میں نے سنکھیا خریدا۔ آپ بے شک اس دکان سے دریافت کر سکتے ہیں۔ میرے والد، میری والدہ اور گھر کے تمام آدمیوں کو اس کا علم ہے۔ یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ میرے دل میں کیا تھا۔

مسٹر سلیم: یہ تو معمولی بات تھی کہ جھوٹی شہادت نہ دو اور خودکشی نہ کرو۔

گواہ: جی ہاں، بات معمولی تھی۔ لیکن مجھے پتہ تھا کہ اگر وہاں آواز پہنچاتا تو اس عدالت میں بھی جہاں میری آواز پہنچ رہی ہے پہنچ نہ سکتی۔

مسٹر جسٹس رام لال: یہ پولیٹیکل پلیٹ فارم نہیں۔ سوال یہ ہے کہ اگر تمہارا ضمیر بیدار تھا تو تم نے یہ فیصلہ کیوں نہیں کیا کہ سچ بولوں گا؟

گواہ: اس لیے تو میں اب سچ بولنے پر مجبور ہوا ہوں۔

میاں عبدالعزیز: پوزیشن یہ ہے کہ اس وقت پروٹسٹ نہیں کیا، کیوں کہ پیٹ کا فکر تھا۔ ماتحت عدالت میں مشکل تھا، اس لیے اب عدالتِ بالا میں اسے ہمت ہو گئی کہ سچ بولے۔

مسٹر سلیم، نے گواہ پر جرح جاری رکھتے ہوئے پوچھا۔ اس نوٹ بک میں جو آپ کے

خیال میں جعلی ہے کیا بعد میں اور تقریروں کے نوٹ بھی لیے تھے؟

گواہ : جی ہاں۔

مسٹر سلیم : پہلے بھی اس میں نوٹ تھے؟

گواہ : مجھے خیال نہیں۔

س : جب آپ کو یہ نوٹ بک دی گئی تو کیا آپ کو یہ خیال نہیں کہ ساتھ کچھ صفحے لکھے ہوئے تھے؟

ج : صفحے تھے جو پھاڑ دیے گئے اور یہ دیکھے جا سکتے ہیں۔

س : مطلب یہ کہ جب آپ کو یہ نوٹ بک دی گئی اس وقت اس میں شارٹ ہینڈ کے نوٹ تھے؟

ج : جی ہاں کچھ لکھا تھا۔

س : یہ نوٹ آپ نے لکھے تھے یا کسی اور نے؟

ج : میرے ہی تھے۔

س : کب پھاڑے گئے، آپ کی موجودگی میں۔

ج : جی ہاں۔

س : پھاڑنے کے بعد جو صفحے بچے کیا وہ خالی تھے؟

ج : جی ہاں۔

س : جو صفحے خالی بچے، انہیں کیوں نہیں پھاڑا گیا؟

ج : ان میں تاریخوں کی ردوبدل تھی، ان کی تاریخیں بہت پہلے کی تھیں، اس کے بعد بھی کئی تقریروں کے نوٹ لیے جا چکے تھے، کئی نوٹ بکیں جل چکی تھیں۔

س : آپ نے سید عطاء اللہ شاہ بخاری کے نوٹ اسی پر کیوں نہیں لیے، نئی کاپی کیوں لی؟

ج : نئی کاپی اس لیے لائی گئی تھی کہ جعلی رپورٹ بنائی جائے گی۔

س : گویا یہ شبہ آپ کو تھا؟

ج : میرا بھی خیال تھا اور عام طور پر ایسا ہو ہی جاتا ہے۔

س : گویا شک ہونے پر آپ نے کہا تھا کہ ایسا نہ کرو نئی کتاب لاؤ۔

ج : میں نے نہیں کہا تھا۔

س : گویا یہ خیال آپ نے دل میں رکھا؟

ج : نہیں۔

س : اس کا مطلب کیا ہوا؟

ج : خیال تھا کہ اس راز سے کیا ظاہر ہوتا ہے؟ اس لیے جو بھی کاپی آئے اسے لگا لیا جائے۔

س : گویا وہاں بہت سی کاپیاں پڑی ہوئی تھیں؟

ج : کورٹ انسپکٹر کے پاس نہیں۔ انگلش سٹینوگرافر کے پاس ہوتی ہیں۔

س : مگر آپ کورٹ انسپکٹر کے گھر گئے تھے وہاں کاپیاں پڑی ہوئی تھیں۔

ج : نہیں، وہاں ویر سنگھ اسٹینوگرافر کو بلایا گیا کہ ایک نوٹ بک لاؤ۔

س : کیا اسے بتایا گیا تھا کہ کیوں نوٹ بک لاؤ؟

ج : نہیں۔

س : گویا وہ ایک نوٹ بک لے آیا؟

ج : تین چار نوٹ بکیں لے آیا۔

س : کیا وہ خالی تھیں؟

ج : کئی خالی تھیں اور کئی لکھی ہوئی۔

س : کیا کوئی ایسی تھی جو بالکل خالی تھی، اور جس میں نوٹ لکھے ہوئے نہیں تھے؟

ج : میں نے تین کاپیاں دیکھی تھیں۔ ایک کے متعلق پراسیکیوٹنگ انسپکٹر نے کہا کہ یہ

موزوں ہے ۔ میں نے دوسری کو دیکھنے کی ضرورت محسوس نہیں کی ۔

س : (نوٹ بک دکھا کر) کہاں سے کاغذ پھاڑ لیے گئے تھے ؟

ج (دیکھ کر) شروع سے پھاڑ لیے گئے تھے ۔

س : یہ صفحے کس نے پھاڑے تھے ؟

ج : میں نے خود اس دن پھاڑے تھے ۔

س : آپ کہتے ہیں کہ اس کتاب میں اردو تقریروں کے نوٹ بھی ہیں وہ جعلی ہیں یا اصلی ؟

ج : ان میں جعل سازی نہیں کی گئی ۔

س : آپ نے کہا تھا کہ مبینہ جعلی نوٹ بک جب آپ کے پاس پندرہ سولہ دن کے بعد آئی تو لانگ ہینڈ نوٹ لکھے تھے ؟

ج : جی ہاں ۔

س : جو علیحدہ کاغذ پر لانگ ہینڈ نوٹ لکھے تھے ، وہ بھی آپ کے حوالے کر دیے گئے ؟

ج : پہلے اسے پولیس اسٹیشن کو بھیجا گیا اور مجھے کہا گیا تھا کہ لالہ موسیٰ تھانہ سے لے آؤ ، مجھے سپرنٹنڈنٹ پولیس نے جا لینے کا حکم دیا تھا ۔

س : آپ کو وہ لانگ ہینڈ نوٹ کب ملے ؟

ج : مجھے تاریخ یاد نہیں ۔

س : آپ کے پاس کتنے عرصے تک رہے ؟

ج یہی دو تین دن ۔

س : اس کے بعد آپ نے کس کو دیے ؟

ج عبدالحمید سٹینوگرافر تھانہ گجرات کو ۔

س : تاریخ یاد ہے ؟

ج : نہیں

س : کیا اس دن عطاء اللہ شاہ بخاری کی پیشی تھی؟

ج : نہیں

س : آپ نے یہ نوٹ عبدالحمید کو دے دیئے تو کیا پھر واپس لیے؟

ج : ہاں، میں نے واپس لیے، اور نقل تیار کر کے اسی دن انہیں واپس دے دیا۔

س : تاریخ کیا تھی؟

ج : غالباً ۱۸۔ نومبر

س : آپ نے کس کے پاس انہیں دیکھا؟

ج : پراسیکیوٹنگ انسپکٹر کے پاس۔ انہوں نے مجھے چند حصوں کو خط کشیدہ کر کے دیا اور کہا کہ گواہوں کو یاد کراؤ۔

س : کیا وہ حصے تم نے گواہوں کو پڑھ کر سنائے؟

ج : جس گواہ کے متعلق جو جو حصہ مقرر تھا وہ اس کو لکھ دیا۔

س : کیا اس دن مقدمہ ملتوی ہو گیا تھا؟

ج : جی ہاں۔

س : کیا گواہوں نے کہا ہے کہ ہمیں ۱۱۔ نومبر کو بیان بتایا گیا تھا اور آپ ۱۸۔ نومبر کو کہہ رہے ہیں؟

ج : مجھے پختہ یاد نہیں۔ یہ تاریخ وہ تھی جب سید عطاء اللہ شاہ بخاری جیل میں آچکے تھے۔

س : تاریخ ملتوی ہونے کے بعد لانگ ہینڈ نوٹ کہاں گئے؟

ج : میں نے سٹینو گرافر عبدالحمید کو واپس کر دیئے۔

س : کیا پھر کبھی اس سے واپس لیے؟

ج : نہیں، میں نے دوبارہ واپس نہیں لیے۔

س : کسی سے بھی نہیں؟

ج : نہیں۔

س : گویا اس کے بعد آج تک آپ نے کبھی ان لانگ ہینڈ نوٹوں کو نہیں دیکھا؟

ج : جی ہاں دیکھا ہے۔

س : کب؟

ج : جب پراسیکیوٹنگ انسپکٹر نے کہا انہیں دوبارہ بنانا ہے تاکہ جو جعلی دستخط بنائے ہوئے ہیں انہیں ٹھیک کیا جائے، کیونکہ عطا اللہ شاہ بخاری جو کافی بااثر مولوی ہے، گواہ غلام حسین اور ررلدو سنگھ پر دباؤ نہ ڈال لے، اس لیے ان دونوں کے دستخط کر دیے جائیں۔

س : تاریخ کیا تھی؟

ج : ۲۸۔ دسمبر تھی۔

س : کس طرح آپ کہتے ہیں کہ یہ ضرور ۲۸۔ دسمبر ہی تھی؟

ج : میرا خیال ہے کہ ۲۸۔ دسمبر ہی تھی۔

## گرفتاری اور رہائی

کورٹ کا اجلاس ساڑھے تین بجے ختم ہونا تھا، اس وقت تین بج کر ۲۵ منٹ ہو گئے تھے۔ آنریبل چیف جسٹس نے میاں عبدالعزیز وکیل صفائی کو بتایا کہ لدھارام کی گرفتاری کے دو بلاضمانت وارنٹ آئے ہیں، اب سوال یہ ہے کہ موجودہ مقدمے میں شہادت کے لیے ہمیں لدھارام کی ضرورت ہے، استغاثے کو بھی اور آپ کو بھی۔ یہ وارنٹ جن مقدمات کے سلسلے میں جاری کیے گئے ہیں ان کا اس مقدمہ سے کوئی تعلق نہیں۔

میاں عبدالعزیز : میری یہ درخواست ہے کہ جب تک لدھارام کا بیان ختم نہ ہو جائے اسے پولیس کے حوالے نہ کیا جائے۔ اس دوران میں اسے ضمانت پر رہا کیا جائے۔

چیف جسٹس : کیا یہ مناسب ہوگا کہ اسے جوڈیشل حوالات میں بھیج دیا جائے۔

میاں عبدالعزیز: نہیں جناب میری درخواست ہے کہ جب تک اس کی شہادت ختم نہیں
ہوتی اسے ضمانت پر رہا کیا جائے۔

چیف جسٹس: یہ مقدمہ نہایت سخت ہے اور اس میں اس کی حاضری کی ضرورت ہے۔

میاں عبدالعزیز: اس کے لیے زیادہ ضمانت لی جا سکتی ہے، اگر اس کا کوئی یہاں ضمانتی
ہوا تو ضمانت دے گا۔ پانچ، دس ہزار جتنی چاہیں ضمانت مانگ لیں۔

چیف جسٹس: پانچ ہزار کی ضمانت طلب کی جاتی ہے۔

اس حکم پر لدھارام کو ڈاکٹر عبدالقوی لقمان ایم۔ بی۔ ایس کی پانچ ہزار کی ضمانت
پر رہا کر دیا گیا اور مقدمہ کی کارروائی دوسرے دن پر ملتوی کر دی۔

۴۔ اپریل کو ہائی کورٹ کے ڈویژن بنچ نے استغاثہ کے چیف گواہ لدھارام کو ناقابل
اعتبار گواہ قرار دیتے ہوئے ۵۔ اپریل ۱۹۴۰ء کو امیر شریعت کو باعزت بری کر دیا اور
لدھارام کو ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ گجرات مسٹر سعد اللہ خاں اور چودھری بنسی لال مجسٹریٹ درجہ اول
کی عدالت میں سے جاری شدہ وارنٹوں کی بنا پر گرفتار کر لیا گیا۔

اس کارروائی کے بعد چیف جسٹس نے امیر شریعت سے براہ راست سوال کیے۔

سوال: کیا آپ نے ۲۰۔ جون کو لالہ موسیٰ میں کوئی تقریر کی؟

امیر شریعت: جی ہاں۔

سوال: کیا اس تقریر میں کہا تھا کہ مسلمانوں کی سلطنت اب نہیں رہی۔ مسلمانوں کو چاہیے
کہ حکومت کی باگ ڈور اپنے ہاتھ میں لے لیں؟

جواب: میں نے کہا تھا کہ ہندوستان کی حکومت مسلمانوں کے ہی ہاتھ سے گئی ہے، لہٰذا
اب مسلمانوں کو آزادیٔ وطن میں حصہ لینا چاہیے۔

سوال: کیا آپ نے کہا تھا کہ ہماری بیٹیوں کے نکاحوں کے متعلق فیصلے یہ شیطان فرنگی
کرتے اور شریعت کی کوئی پرواہ نہیں کرتے؟

جواب: ایسے غیر شریفانہ الفاظ میں نے کبھی اپنی زبان سے استعمال نہیں کیے۔ میں نے کہا تھا کہ وطن آزاد ہونے پر ہمارے مذہبی معاملات یعنی نکاح اور طلاق وغیرہ کے فیصلے بھی غیر مسلموں کی بجائے ہمارے مذہبی نقطۂ نگاہ سے شریعت کے مطابق ہوں گے۔

سوال: کیا آپ نے یہ بھی کہا تھا کہ مؤرخوں نے انگریزوں کی متعصبانہ چال میں آکر لکھ دیا ہے کہ اورنگ زیب بارہ من جنیؤ روزانہ اتارتا تھا۔

جواب: چونکہ یہ جلسہ کانگریس کا تھا اور میں کانگرس کے پلیٹ فارم سے بول رہا تھا لہٰذا ہندو مسلم اتحاد کے ضمن میں میں نے کہا تھا کہ بعض متعصبین نے یہ غلط رنگ میں مشہور کر دیا ہے کہ اورنگ زیب روزانہ بارہ من جنیؤ جلایا کرتا تھا۔ اگر وہ ایسا کرتا تو دہلی کے قرب و جوار میں ایک بھی ہندو نظر نہ آتا۔ حالانکہ اس وقت بھی وہاں ہندوؤں کی اکثریت تھی اور اب بھی ہے۔

سوال: کیا آپ نے کہا تھا کہ اگر آپ میرے ساتھ ہو جائیں تو میں حکومت کا تختہ الٹ دوں۔ اور ان انگریزوں کو ایسا دھکا دوں کہ سمندر سے باہر واپس نہ آسکیں۔

جواب: میں نے اپنی زندگی میں یہ الفاظ کبھی استعمال نہیں کیے اور نہ ہی میں نے یہ کہا کہ انگریزوں کو اس طرح قتل کر دو، جس طرح یزید نے حسینؓ کی فوج کو قتل کیا۔ میں پچھلے تیس سال سے عدم تشدد کا پرچار کر رہا ہوں، اٹک سے ڈھاکہ اور شملہ سے بمبئی تک میں نے کروڑوں انسانوں میں عدم تشدد کا پرچار کیا۔ میں عدم تشدد کو اپنا مذہبی فریضہ سمجھتا ہوں۔ اس قسم کے لغو الفاظ میں نے کبھی استعمال نہیں کیے، اور نہ آئندہ زندگی میں کر سکتا ہوں۔ جہاں تک حسینؓ اور یزید کا تعلق ہے آپ کے سوال سے ظاہر ہوتا ہے کہ میں نے اپنے کو یزید کہا اور انگریزوں کو حسینؓ ظاہر کیا ہے۔ ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا۔ کوئی مسلمان اپنے کو یزید نہیں کہہ سکتا۔

اس موقعہ پر چیف جسٹس نے میاں عبدالعزیز ایڈووکیٹ سے امیر شریعتؒ کے مندرجہ بالا آخری فقرے کی وضاحت چاہی۔

میاں عبدالعزیز: شاہ صاحب کا مطلب یہ ہے کہ میں غیر اسلامی الفاظ کبھی استعمال نہیں کر سکتا۔ کیونکہ یہ الفاظ استعمال کر کے میں اپنے کو یزید اور انگریزوں کو حسین کہوں گا، نہ ہی میں برداشت کر سکتا ہوں کہ کوئی مسلمان اپنے کو یزید کہے۔

جسٹس رام لال (امیر شریعت سے) کیا اس کے سوا کچھ اور کہنا چاہتے ہو؟

امیر شریعت: میں کچھ نہیں کہنا چاہتا۔

مسٹر سلیم ایڈووکیٹ جنرل نے چیف جسٹس کی اجازت سے امیر شریعت سے مندرجہ ذیل سوالات کیے

"کیا آپ نے کہا تھا کہ وہ کون تھا کافر (غلام احمد)"؟

میاں عبدالعزیز: (مسٹر سلیم سے) مگر اس کا اس مقدمہ سے کیا تعلق؟

جسٹس رام لال: مسٹر عبدالعزیز! آپ جانتے ہیں کہ لدھا رام کی شہادت کی کیا وقعت ہے (قہقہہ) مسٹر سلیم نے اپنا سوال پھر دہرایا، جس پر چیف جسٹس نے امیر شریعت سے براہِ راست سوال کیا۔

"کیا آپ نے کہا تھا کہ وہ کافر ہے، جس نے انگریزوں کو پانچ صد گھوڑ سواروں سے مدد کی تھی، وہ کون ہے (غلام احمد) سوال یہ ہے کہ یہ کوئی تاریخی واقعہ ہے"۔

میاں عبدالعزیز: نہیں مائی لارڈ! یہ کوئی تاریخی واقعہ نہیں۔

امیر شریعت (چیف جسٹس سے) میں نے ہزاروں مرتبہ مرزا غلام احمد کو کافر کہا، کہتا ہوں اور کہتا رہوں گا۔ یہ میرا مذہب ہے۔ باقی مرزا غلام احمد کی اپنی کتابوں میں درج ہے، جس میں اس نے گورنمنٹ کو اپنی وفاداری کا یقین ان الفاظ میں دلایا تھا کہ "ان کے دادا نے ۱۸۵۷ء میں پانچ سو سواروں سے گورنمنٹ کی مدد کی تھی"۔ ان کے

سوا میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔"

**دوسرا مقدمہ**

ہائی کورٹ کا فیصلہ سنتے ہی ہجوم نے امیر شریعت زندہ باد۔ لدھا رام زندہ باد کے نعروں سے اس فیصلے کا استقبال کیا۔

لدھا رام کو پولیس نے گرفتار کر لیا، اور امیر شریعت کو راولپنڈی میں زیر سماعت دوسرے مقدمہ ۱۲۴ و اور ۱۵۳ کے لیے روک لیا گیا۔

۳۔ جون ۱۹۳۹ء کو امیر شریعت نے نواں محلہ (راولپنڈی) میں ایک تقریر کی، جسے فرنگی نے پسند نہ کیا اور انہیں ۸۔ ستمبر ۱۹۳۹ء کو ضلع مظفر گڑھ کی ایک گمنام بستی سے زیر دفعہ ۱۲۱ "ترغیب قتل" ۱۲۴۔الف "حکومت کے خلاف بغاوت" ۱۵۳ "ملک معظم کی حکومت کے دو فرقوں کے درمیان نفرت پھیلانا" گرفتار کر لیا۔ یہ مقدمات ہنوز زیر سماعت تھے کہ لالہ موسیٰ میں مندرجہ بالا مقدمات کی بنیاد ڈالی گئی۔ چنانچہ ۵۔ اپریل ۱۹۴۰ء کو جیسے ہی امیر شریعت ... ہائی کورٹ سے رہا ہوئے۔ دوسرے مقدمے میں پکڑ لیے گئے۔ حکومت کی یہ کوشش بھی ریتلی دیوار ثابت ہوئی، اور اس قدر جلدی گر گئی کہ قانون اپنی ساری قوت کے باوجود درویش سے مات کھا گیا۔

۴۔ جون ۱۹۴۰ء کو لاہور سیشن جج کے جواب میں امیر شریعتؒ نے کہا:۔

"اس مقدمے کی حقیقت بھی وہی ہے جو مقدمہ گجرات کی تھی، جس میں ہائیکورٹ نے مجھے بری کیا۔ یعنی جس طرح ایک جعلی تقریر پیش کر کے گجرات میں مجھ پر مقدمہ بنایا گیا، اسی طرح جو تقریر محترم عدالت میں پیش کی گئی ہے، وہ بھی اسی طرح گھٹا اور بڑھا کر میرے بعض جملوں کو خلاف ترتیب سے پیش کیا گیا جس سے میری تقریر کا مقصد اور مفہوم ضائع ہو گیا، جو نیکی برباد گناہ لازم کے مصداق ہے۔

پنجاب میں یونینسٹ پارٹی کے قیام کے بعد یونینسٹوں اور احرار

کے تعلقات کشیدہ رہے ہیں۔ ہماری یہ کوشش رہی کہ ہم بہتر حکومت قائم کریں۔ یہ کشمکش انتخاب کی صورت میں تمام پنجاب میں پھیل گئی۔ ہم نے یونینسٹ امیدواروں کے مقابلے میں اپنے امیدوار کھڑے کیے اور انہوں نے ہمارے امیدواروں کو شکست دینے کی کوشش کی، اس سلسلے میں میں نے اور میرے رفیقوں نے تمام اضلاع کا دورہ کیا۔ یکم اور تین جون کو پنڈی گھیپ ضلع کیمبلپور میں کانفرنس ہوئی، جس میں میں شریک ہوا۔ اور میرے رفیقوں میں مولانا مظہر علی اظہر ایم ایل اے بھی شریک ہوئے۔ حسن اتفاق پیر لال بادشاہ آف مکھڈ کانفرنس میں شریک ہوئے اور ایک اجلاس کی انہوں نے صدارت بھی فرمائی۔ دوسرے اجلاس میں انہوں نے یونینسٹ وزارت کے خلاف عدم اعتماد کی تحریک پیش کی جو بالاتفاق پاس ہو گئی۔

کانفرنس میں تمام علاقے کے بڑے بڑے زمیندار، علما، صوفیا اور نوجوان شامل ہوئے۔ ۳۔ جون کو اڑھائی بجے کانفرنس ختم ہوئی۔ مولانا مظہر علی اظہر اور میں لاہور جاتے ہوئے راولپنڈی پہنچے، چونکہ شہید گنج ایجی ٹیشن کے بعد میں نے راولپنڈی آنا جانا چھوڑ دیا تھا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ تمام پنجاب میں سب سے زیادہ مجلس احرار کی مخالفت اسی شہر میں ہوئی۔ میری رائے تھی کہ راولپنڈی میں کوئی سیاسی تحریک کامیاب نہیں ہو سکتی۔ اس ماحول میں بھی چند دوست ایسے تھے جو ہماری رائے سے اتفاق کرتے تھے اور ان کی خواہش تھی کہ میں یہاں (راولپنڈی) تقریر کروں۔ میں نے حتی الامکان کوشش کی کہ تقریر نہ کروں، لیکن جب دوستوں کا اصرار بڑھا تو میں نے گھڑی سامنے رکھ کر ایک گھنٹہ ۴۵ منٹ تقریر کی۔

میری تقریر کا مقصد صرف مجلس احرار پر سے ان الزامات کا مٹانا

تھا، جو مجلس احرار بازاروں میں عام جلسوں کے اندر مجلس احرار پر لگائے جاتے تھے۔ مثلاً یہ کہ یہ لوگ کانگریس کے زرخرید غلام ہیں اور ہندوؤں سے مل کر ہندوستان میں ہندو راج قائم کرنا چاہتے ہیں۔

ہماری جماعت میں علما بھی ہیں، اور میں خود ۱۹۲۰ء سے لے کر تا آن جمعیۃ علمائے ہند کی ورکنگ کمیٹی کا ممبر ہوں۔ جب بازاروں میں علمار کے خلاف نعرے لگائے جاتے تھے اور "مولوی کا غلط مذہب" نامی رسالہ علامہ عنایت اللہ مشرقی کا لکھا ہوا ٹکے میں بکتا تھا۔

میں نے اپنی تقریر میں علمار کی صحیح روش، ان کا صحیح مذہب اور صحیح پالیسی کا بیان کرنا ضروری سمجھا۔ چنانچہ اس سلسلہ میں ۱۸۵۷ء سے لے کر اس وقت تک کی عدم تشدد اور تشدد کی تاریخ میں نے بیان کی اور ثابت کیا کہ صحیح مذہب اور پالیسی وہی ہے جس پر مجلس احرار اور جمعیۃ علمار کاربند ہیں چنانچہ ہم پر جو الزام تھا، کہ ہم نے اپنے ضمیر کو بیچ کر اور کانگریس سے مل کر بجائے اسلامی حکومت کے ہندو راج قائم کرنا چاہتے ہیں، میں نے یہ بیان کیا کہ ہمارے بزرگوں کا دماغ اس خیال سے خالی نہیں کہ ہندوستان میں ایک دفعہ پھر اسلامی حکومت قائم ہو جائے۔ چنانچہ ۱۸۵۷ء کے ہنگامے میں علماء شریک ہوئے اور ناکامی کے بعد کچھ لوگ شہید ہوئے، اور ہزاروں انسانوں نے وطن عزیز کے لیے جانیں دیں۔ مغل شہزادوں کا خون بہایا گیا۔ ان مصیبتوں کے بعد بھی ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا، اور اسلامی حکومت قائم کرنے کا خیال شکست کھا گیا۔

اس کے بعد ۱۹۱۴ء میں علمار کی ایک جماعت نے بھی ارادہ کیا کہ مسلم راج قائم کرنے کے لیے تحریک شروع کی جائے اور اس میں بھی

شکست کھائی۔

چنانچہ ۱۹۲۰ء میں شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسنؒ دیوبندی مالٹا سے رہا ہو کر تشریف لائے۔ دہلی میں ملک کے مختلف حصوں سے پانچ سو سے زائد علماء کا اجتماع ہوا اور یہ طے پایا کہ تشدد کا راستہ غلط ہے اور موجودہ دور میں اسلامی حکومت کا قیام تقریباً ناممکن ہے، لہٰذا کانگرس کے ساتھ شامل ہو کر اور تمام قوموں سے مل کر ملک کو آزاد کرائیں، اور جمہوری حکومت قائم کریں، چنانچہ اس وقت سے ہم (احرار) اس عقیدے پر قائم ہیں اور اسی راستے کو صحیح راستہ سمجھتے ہیں۔

عدالت عالیہ! یہ میری تقریر کا مفہوم تھا، جو میں نے ۳۔جون کو راولپنڈی میں کی تھی۔"

عدالت کے ایک سوال پر امیر شریعتؒ نے کہا:

میں نے کہا تھا، خواہ ہمیں قتل ہونا پڑے، تباہ ہونا پڑے یا پھانسی پر چڑھنا پڑے، ہم یہاں بھی اسی طرح کی حکومت قائم کرنا چاہتے ہیں، جس طرح دوسرے صوبوں میں حکومتیں قائم کرکے برطانوی اقتدار کو کم کیا گیا ہے

میرا بیس برس سے یہ سیاسی کردار ہے کہ جب بھی مجھ پر حکومت نے مقدمہ بنایا، جو لفظ میں نے کہا اس کا اقرار کیا۔ میں نے ایسی بات کبھی نہیں کی جس کا بعد میں مجھے افسوس ہوا، اور اس کے لیے عدالت میں جھوٹ بول کر جان بچانی پڑے، میں جھوٹ بول کر زندہ رہنا نہیں چاہتا۔"

اس مفصل اور تحریری بیان کے بعد سیشن جج لاہور مسٹر ڈی فالشا نے اپنے چار اسیسروں کی رائے کے ساتھ اتفاق کرتے ہوئے امیر شریعتؒ کو ۷۔جون ۱۹۴۰ء کو باعزت طور پر بری کر دیا۔ نیز اسی روز شام کو لاہور ریڈیو پر

امیر شریعت کی بریت کا بھی اعلان کیا گیا۔ اور دوسرے دن برلن ریڈیو کے اناؤنسر نے کہا،

"ہندوستان میں برطانوی سلطنت کے سب سے بڑے باغی مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری کو صوبے کی سب سے بڑی عدالت نے بری کر دیا ہے۔"

نیز جرمن شعبہ نشر و اشاعت نے سید عطاء اللہ شاہ بخاری کی تصاویر ہوائی جہاز کے ذریعے اپنے ملک میں تقسیم کیں۔

## رہائی کے بعد

یورپ میں دوسری بڑی لڑائی کے بادل اس تیزی سے برس رہے تھے کہ توپوں کے دہانوں سے نکلتی ہوئی آگ تہذیب یورپ پر مسکرا رہی تھی۔

۲۲۔ مارچ ۱۹۴۰ء کو قرار دادِ پاکستان کے بعد ہندو مسلمانوں کے درمیان سلگتی ہوئی آگ شعلے دینے لگی تھی، اور گذشتہ ربع صدی کی فرقہ وارانہ کشمکش فیصلے کے آخری موڑ پر پہنچ گئی تھی۔ انہی دنوں ملک کے دانشور تدبّر کے ناخن لیے عقل و خرد کے گوشوں میں بیٹھے تھے کہ امیر شریعتؒ قریباً نو ماہ جیل میں گزار کر رہا ہوئے۔

غیر ملکی قانون کے محافظ سر سکندر حیات خاں کی دامِ تزویر کی تمام کڑیاں از خود ٹوٹ کر قانون کو شرمندہ کرنے لگیں۔ اقتدار نے اپنے منہ پر کئی طمانچے مارے، جس سے اس کا اپنا چہرہ لہولہان ہو گیا۔ اور اپنے اس خون کی سرخیوں میں ڈوبتے ہوئے سورج کی طرح وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے غرقاب ہو گیا۔

امیر شریعتؒ مقدمات سے بری ہونے ہی سب سے پہلے اپنے والد محترم سے ملنے ناگڑیاں چلے گئے۔

ان دنوں امیر شریعتؒ انچاس سال کے پیٹے میں تھے، مصائب و آلام میں گزرے ہوئے برسوں نے داڑھی اور سر کے بالوں میں سپیدی کو اس قدر تیزی سے جنم دیا کہ وہ قبل از وقت بوڑھے دکھائی دینے لگے۔ دوسرے قوائے جسمانی بھی مشین کے پرزوں کی طرح ڈھیلے ہو چکے تھے۔ اندرونِ خانہ ۱۹۳۵ء میں جس بیماری کا آغاز ہوا تھا، اس کی

جڑیں بدستور پھیلتی جا رہی تھیں۔ اس طرح گھر کا سکون بھی میسر نہ تھا، اور اکثر جماعتی احباب کے جیل خانوں میں جانے کے باعث جماعتی ذمہ داریوں کا بوجھ بھی انہی کے کندھوں پر آن پڑتا تھا۔

دل اور دماغ جب باہم متصادم ہوں تو آدمی فکر کے ایسے دوراہے پر کھڑا ہوتا ہے، جہاں سے خرد کے تمام دروازے مسدود ہو جاتے ہیں اور جنون اپنا دامن شوق وا کیے ہر موڑ پر آدمی کا استقبال کرتا ہے، ایسے موقعے پر آوارہ ذہن آدمی کا مقصدِ حیات سے بھٹک جانا بڑی بات نہیں لیکن امیر شریعت نے ۱۹۲۱ء میں جس سفر کا قصد کیا اور صعوبتوں کو دعوت دی تھی، ان سے وابستگی کی تمام کڑیوں کو اپنے ہاتھوں سے گرہ دیتے رہے۔

کئی دن والد صاحب کے ہاں ٹھہرے۔ ان کی دعائیں لیں اور پھر تازہ دم ہو کر سفر پر چل دیے۔ حالانکہ خانگی حالات اور اہلیہ کی بیماری را ستہ روکتے رہے، لیکن وقت کا مسافر اپنی منزل کی طرف رواں دواں رہا۔

## حضرت رائے پوری سے وابستگی

دوسری جنگِ عظیم کے باعث ہندوستان کے ہنگامی قوانین نے سیاسی کارکنوں کے محاسبے کو اس قدر تنگ کیا ہوا تھا کہ اپنے قدموں کی آواز پر بھی دشمنوں کا گمان ہوتا تھا، اور ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا پڑتا تھا، ایسے حالات میں امیر شریعتؒ نے لاہور پہنچ کر جماعتی کاموں کا جائزہ لیا اور ضروری احکامات دے کر اپنے مرشد مولانا عبدالقادر کی خدمت میں حاضری کے لیے رائے پور (ضلع سہارنپور) چلے گئے۔

امیر شریعتؒ نے ۱۹۲۷ء کے دم توڑتے ہوئے دنوں میں حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوری کے ہاتھ پر لاہور میں مولانا عبداللہ فاروقی کے مکان پر بیعت کی تھی، اس سے پیشتر امیر شریعتؒ، سید مہر علی شاہ صاحب گولڑوی کے دامن سے وابستہ تھے، ان کی وفات کے بعد ایک عرصہ اپنے روحانی پیشوا کی تلاش میں رہے اور اس غرض کے لیے

میاں شیر محمدؒ کی خدمت میں شرق پور (شیخوپورہ) بھی گئے اور ان سے عرض کیا۔

توکہ کیمیا فروشی نظرے بقلب ما کن۔

حضرت میاں شیر محمد صاحبؒ نے دو گھنٹہ مراقبہ کے بعد فرمایا:

"شاہ جی! آپ کوئی دوسرا گھر تلاش کریں، میرے دامن میں اتنی وسعت کہاں کہ آپ کو پناہ دے سکے۔"

واپسی پر میاں صاحب امیر شریعتؒ کو اپنے جلو میں گاؤں کی آخری سرحد تک چھوڑنے آئے۔

حضرت مولانا عبدالقادرؒ موضع ڈھڈی سدہ ضلع سرگودھا کے ایک ممتاز دینی گھرانے میں پیدا ہوئے اور تکمیل علم کے بعد برصغیر کے مشہور روحانی پیشوا حضرت شاہ عبدالرحیم (رحمۃ اللہ علیہ) کے آستانے سے وابستہ ہو گئے۔ حضرت شاہ عبدالرحیم، حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کے ممتاز خلفاء میں سے تھے، ان کا ظاہری اور باطنی علوم میں بہت بڑا مقام تھا، انہوں نے حضرت مولانا عبدالقادر کی سعید روح کا جائزہ لے کر ان پر ایسی توجہ فرمائی کہ انہیں جذب و شوق کی تمام منزلیں طے کرنے میں زیادہ دیر نہ لگی کہ حضرت نے انہیں اپنا خلیفہ منتخب کیا اور پھر شیخ طریقت حضرت شاہ عبدالرحیمؒ کے وصال کے بعد حضرت مولانا عبدالقادر ان کے جانشین مقرر ہوئے، پھر ایسے فنافی الشیخ ہوئے کہ اپنا وطن ترک کر کے دم واپسیں سے کچھ دن پیشتر تک رائے پور میں قیام کیا۔ آخر ۱۷۔ اگست ۱۹۶۲ء کو لاہور میں اللہ کو پیارے ہو گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

امیر شریعتؒ اور ان کے مرشد کے درمیان احترام کی ایک اونچی دیوار حائل تھی، لیکن اس کے باوجود حضرت رائے پوریؒ نے امیر شریعتؒ سے محبت کا رشتہ اس قدر مضبوط استوار کر لیا کہ پیر طریقت کے دل میں اپنے مرید کے لیے بے پناہ لگاؤ تھا۔

کسی سیاسی یا مذہبی تحریک میں شامل ہونے یا شروع کرنے سے پیشتر اول اپنے

ضمیر سے پھر پیر طریقت سے مشورہ کرتے۔ جب دونوں رائیں ہم آہنگ ہوتیں تو پھر نتائج سے بے نیاز ہو کر میدان میں نکل آتے۔

## قانون کی شکست

سیاسیات کی بادِ سموم کے باعث ہندوستان کی فضا نے اس قدر گرمی پیدا کر دی تھی کہ جس دل و دماغ میں احساس کی آگ جل رہی تھی، اس کے لیے گوشہ تنہائی میں بیٹھنا دشوار ہو گیا تھا۔ چنانچہ ان دنوں اتحادی اور محوری فوجیں ایک دوسرے کے مقابل صف آرا تھیں۔ اقوام یورپ کی اس جنگ نے ایشیا کو بھی اپنی لپیٹ میں لے لیا تھا۔ ۱۲۔ اکتوبر ۱۹۴۰ء کو کانگرس نے اس لڑائی کے خلاف انفرادی ستیہ گرہ شروع کیا، تو ہندوستان میں ڈیفنس رولز آف انڈیا ایسے ہنگامی قوانین کا نفاذ ہو چکا تھا۔ محب وطن لوگ جیل خانوں میں مقفل کر دیے گئے۔

امیر شریعتؒ نے انہی دنوں انگریز کے خلاف جلتے ہوئے دلوں کی بھٹیوں میں جذبات و نفرت کا ایندھن بھرا، وہ ہندوستان کے ہر کوچہ و بازار میں گئے اور لاکھوں انسانوں کے اجتماع سے خطاب کیا۔

پنجاب میں سر سکندر حیات خاں کی فوجی حکومت برطانوی سامراج کے دشمن سے شکست کھا چکی تھی۔ قانون اپنی پوری گرفت کے باوجود امیر شریعتؒ تک نہ پہنچ سکا۔ لیکن امیر شریعتؒ مجلس احرار کی جنگ کے خلاف تحریک کی بڑی بے باکی اور چابکدستی سے سارے ہندوستان میں رہنمائی کرتے رہے۔ حکومت کی پوری مشینری ان کے تعاقب میں رہی۔ امیر شریعتؒ اپنے رضا کاروں کو فوجی بھرتی کے خلاف سول نافرمانی پر اکساتے رہے۔ گاؤں، قصبات اور شہروں کے ہزاروں عوام اس تحریک کے تحت جیل خانوں میں گئے۔ ملتان اور مظفر گڑھ کا ضلع خصوصیت کے ساتھ اس تحریک سے براہ راست متاثر ہوا۔

جاپان جنگ میں شریک ہو چکا تھا اور دوسری طرف جرمن فوجیں جنرل رومیل کی کمان میں سکندریہ کے ساحل تک بڑھ آئی تھیں۔ اتنے میں ۱۹۴۲ء کی عمر کا جام لبریز

ہو گیا اور ۱۹۴۳ء کی شعاعوں نے آگے بڑھ کر اپنا اقتدار قائم کر لیا۔

اپنے ماضی کی طرح ہندوستان ان دنوں بھی سیاسی طور پر دو دھڑوں میں منقسم تھا۔ رجعت پسند انگریزی حکومت کے معاون تھے، اور انتہا پسند گروہ اس موقعہ کو غنیمت جان کر غیر ملکی حکومت کے خلاف بغاوت کو اپنا دین سمجھتا تھا۔ چنانچہ اوّل الذکر گروہ فوجی بھرتی کے لیے گاؤں گاؤں گھوم پھر کر سادہ لوح عوام کو انگریزی اقتدار کی بقاء اور دوسری جنگ عظیم کی آگ میں جھونکنے کے لیے خوبصورت وردی، بندوق اور مفت راشن کا لالچ دے کر بھرتی کر رہا تھا۔

والدین کو جب معلوم ہوتا کہ ہمارا لڑکا فوج میں بھرتی ہو گیا ہے تو وہ پریشان ہو کر امیر شریعتؒ کے پاس آتے۔ امیر شریعتؒ پہلے تو انہیں سخت سست کہتے، پھر ان سے مجلس احرار کے لیے پانچ روپے چندہ وصول کرتے اور اس کی رسید اس لڑکے کے نام کاٹتے جو فوج میں بھرتی ہو کر ٹریننگ کے لیے جا چکا تھا۔ ساتھ ہی جماعت کے طبع شدہ فارم پر اس لڑکے کے نام حسب ذیل خط لکھتے۔

"عزیزم ...... !

سلام مسنون۔ تمہارا چندہ برائے مجلس احرار بڑی پابندی سے پہنچ رہا ہے، شکریہ! اپنی جماعتی ذمہ داریوں کو خوب اچھی طرح نبھانا، فوج کے اندر رہ کر جماعت نے جو ڈیوٹی تمہارے سپرد کی ہے اسے خیال سے انجام دینا۔

فقیر، عطاء اللہ شاہ بخاریؒ"

یہ خط جب فوجی افسروں کے پاس پہنچتا تو وہ متعلقہ لڑکے کو بلا کر دریافت کرتے:

"تمہارا عطاء اللہ سے کیا تعلق ہے؟"

سولجر: "میں تو انہیں جانتا بھی نہیں صاحب!"

آفیسر: "تم تو اس کی جماعت کو چندہ بھی دیتے ہو؟"

سولجر: "نہیں صاحب!"

آفیسر: لیکن تمہارے نام اس کا خط اور چندے کی رسید کیسے آگئی؟ چلو تمہیں فوج کی ملازمت سے علیحدہ کیا جاتا ہے۔"

گویا خط پہنچنے کے چوتھے روز بعد لڑکا اپنے گھر واپس پہنچ جاتا اور گھر والے امیر شریعت کو دعائیں دیتے۔ انگریز جوان دنوں محاذِ جنگ پر مصروف تھا امیر شریعت کی ان حرکات سے چیں بر جبیں ہوا، لیکن اندرونِ ملک وہ حالات سے مجبور تھا کہ اپنے کسی سیاسی حریف کو قانونی گرفت میں لیتا۔ اس طرح سے سینکڑوں نوجوانوں کو انگریزی فوج سے نکالنے کا سہرا امیر شریعت کے سر ہے، اور یہ سلسلہ اختتامِ جنگ تک جاری رہا۔

## حکومتِ الٰہیہ

۱۹۴۰ء کی لاہور قرارداد کے بعد اقوامِ ہند کے خیالات نئے زاویوں سے دیکھے جانے لگے۔ ہندو کے جذبۂ نفرت نے مسلمان کو اس سے متنفر کر دیا تھا۔ دلوں کی باتیں زبانوں پر آ کر فضاؤں میں پھیل چکی تھیں، جس کے باعث ہر روز کے حالات نئے واقعات کو جنم دے رہے تھے۔ دوسری طرف جنگِ عظیم کے متوقع نتائج کے پیشِ نظر غیر ملکی اقتدار کا زوال صاف دکھائی دے رہا تھا، ایسے میں احرار رہنماؤں کو یقین تھا کہ مستقبل قریب میں ہندوستان کے نقشے پر کوئی نیا سورج طلوع ہو گا اور ہو سکتا ہے کہ یہ سورج اسلام کا سورج ہو، برائی نیکی کی ضامن بن جائے۔ لہٰذا آنے والے کل کے لیے آج سے راستہ ہموار کرنا چاہیے۔ چنانچہ مئی ۱۹۴۳ء میں آل انڈیا احرار ورکنگ کمیٹی نے سہارن پور میں سول نافرمانی کی قرارداد جو کہ ۱۹۴۲ء میں واپس لے لی گئی تھی کی جگہ حکومتِ الٰہیہ کی قرارداد منظور کی۔ نیز فیصلہ کیا کہ مجلسِ احرارِ ہندوستان کے موجودہ فرقہ وارانہ فیصلوں سے الگ رہے گی اور ہندوستان کے آئین میں اگر کوئی تبدیلی آئی تو مسلمان اپنے لیے حکومتِ الٰہیہ کا نظام پسند کریں گے، کیونکہ اس سے

پیشتر انگریز کا نعرہ تھا ———

"خلقت خدا کی، حکم بادشاہ (ملک معظم) کا"

لیکن سہارن پور کی قرارداد کے بعد مجلسِ احرار کا نعرہ تھا ———

"خلقت خدا کی اور حکم بھی خدا کا"

اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ

ان دونوں نعروں کے درمیان خاصا ٹکراؤ رہا، مگر قانون شکنی کی نوبت نہ آئی۔
جماعت کی اس نئی قرارداد نے امیرِ شریعتؒ کی ذمہ داریوں میں مزید اضافہ کر دیا تھا۔
مسلم لیگ کا مطالبۂ پاکستان ان دنوں زوروں پر تھا، ہندوستان کے مسلمانوں کی اکثریت اس کے حق میں تھی، لیکن امیرِ شریعتؒ کی رائے مسلم لیگ کے نعرہ سے متصادم تھی، وہ تقسیمِ ملک کے بعد کے نتائج کو اپنی بصیرت کی روشنی میں ناپسند کرتے تھے، چنانچہ اس کے خلاف وہ حکومتِ الٰہیہ کے حق میں عوام سے کہتے:۔

"کسی زمین کو حاصل کرنے سے پیشتر اللہ کا نظام اپنے دلوں پر قائم کریں فرنگی کی ڈیڑھ سو سالہ غلامی سے جو دل زنگ آلود ہو چکے ہیں، انہیں ایمان کی کسوٹی پہ پرکھیں، تاکہ کفر کے نظامِ حکومت کی جو آلائشیں اس پر جم چکی ہیں وہ صاف ہو جائیں۔ اس کے علاوہ اگر آپ نے کوئی زمین حاصل کر بھی لی، تو جو نظام آپ قائم کریں گے، وہ انسانوں کا بنا ہوا ہوگا جس کی ہر شق کفر کے آئین سے ماخذ ہوگی۔"

امیرِ شریعتؒ نے انہیں خیالات کا اظہار سارے ہندوستان میں کروڑوں انسانوں کے اجتماعات میں کیا۔
حکومتِ الٰہیہ کی قرارداد سے ہندو اور انگریز کے بعد مسلم لیگ سے متعلق مسلمان بھی امیرِ شریعت سے اختلاف کرنے لگے۔ اگرچہ مجلسِ احرار کا عسکری نظام ہندوستان کے

اکثر صوبوں میں قائم تھا تاہم مسلمانوں کی غالب اکثریت جو مطالبۂ پاکستان کی حامی تھی امیر شریعت کے عوامی جلسوں میں ہر جگہ اپنی ناراضگی کا اظہار کرتی لیکن یہ مخالفین کی رائے کو خس و خاشاک کی طرح بہا کر لے جاتے۔

## مولانا گل شیر کی شہادت

فرد ہو یا قومیں، غصے اور انتقام کی آگ میں جلتے ہوئے دونوں انجام سے بے خبر ہوتے ہیں۔

موضع ملھووالی ضلع کیمبلپور کے مشہور عالم دین مولانا گل شیر اپنے ضلع کی حدود سے نکل کر میانوالی اور جہلم کے ورلے کنارے تک اپنی منفرد طرز خطابت، خلوص، جرأت اور طبیعت کی سادگی کے باعث مسلمانوں کے دلوں پر راج کرتے تھے، وہ سیاسیات سے الگ تھلگ فقہ اسلامی کی وکالت کے لیے شب و روز غیر اسلامی رسم و رواج سے منع کرتے، غیر مسلموں سے لین دین میں مسلمان عورتوں کو روکتے، گاؤں گاؤں پھر کر اپنے اس موقف کی وضاحت میں قرآن کریم سناتے۔ آزادیٔ وطن کے ضمن میں کانگرس سے اتحاد پر مجلس احرار اور دوسری سیاسی جماعتوں سے سخت متنفر تھے۔ کہیں اگر احرار رہنماؤں سے مڈبھیڑ ہو جاتی تو مولانا گل شیر انہیں ایسا کوستے کہ انہیں اپنا پیچھا چھڑانا مشکل ہو جاتا۔

۱۹۳۸ء میں مولانا گل شیر حج بیت اللہ کے لیے تشریف لے گئے۔ واپسی پر ان کے طریق زندگی میں اس قدر انقلاب آیا کہ فوج محمدیؐ کی سٹیج پر مجلس احرار اور امیر شریعتؒ کی بار بار تعریف ہونے لگی۔ اس تبدیلی سے عوام کے لیے یہ بات ایک سوال بن گئی کہ ایکایکی یہ کیسے ہو گیا؟ مگر مولانا گل شیر نے یہ راز چھپائے رکھا۔ آخر ۱۹۳۹ء میں جب وہ مجلس احرار میں شامل ہوئے ایک اجلاس میں تقریر کے دوران مولانا نے کہا:

"میں ہمیشہ سے امیر شریعتؒ مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری اور ان کی جماعت کو ہندوؤں کی زر خرید سمجھتا تھا۔ اپنے اس عقیدے کے تحت میں نے

---

؎ ۔ مولانا گل شیر کی اپنی رضاکارانہ غیر سیاسی تنظیم تھی۔

اپنے علاقے میں ان حضرات کی سخت مخالفت کی، جہاں کہیں میرا بس چلا میں نے اس جماعت کے پاؤں نہیں جمنے دیے۔ لیکن گذشتہ سال حج کے موقعہ پر میں طوافِ کعبہ سے فارغ ہو کر نمازِ عصر سے ذرا پہلے نیند میں تھا کہ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے رویا میں مجھ سے کوئی کہہ رہا ہے:

"تم مجلسِ احرار میں شامل ہو جاؤ"۔ "تم مجلس احرار میں شامل ہو جاؤ"۔ "تم مجلسِ احرار میں شامل ہو جاؤ"۔

اس فقرے کی مسلسل تکرار سے میری آنکھ کھل گئی اور میں نے وہیں فیصلہ کر لیا کہ میں اس حکم پر ضرور عمل کروں گا۔ الحمد للہ کہ اب میں اس مجاہد جماعت کے ایک رضا کار کی حیثیت سے ہمیشہ حق کے لیے کفر سے نبرد آزما رہونگا"

اسی سال مولانا گل شیر، مولانا امیر شریعت، مولانا حبیب الرحمٰن، قاضی احسان احمد اور خواجہ عبدالرحیم عاجز کو میانوالی کے ضلع میں اپنے ساتھ لے گئے۔ واپسی پر امیر شریعتؒ نے مولانا گل شیر کا ہاتھ پکڑ کر لاہور کے ایک عظیم اجتماع میں کہا: "اج میں اپنے نال اک ہور جنا لے کے آیا واں"۔ (لفظ "جنا" میانوالی کے علاقے میں بہادر اور جرأت مند پر بولا جاتا ہے) یعنی آج میں اپنے ہمراہ ایک اور بہادر کو لے کر آیا ہوں۔

ان دنوں ملک میں مجلسِ احرار فوجی بھرتی کے خلاف تحریک چلا رہی تھی۔ مولانا گل شیر بھی گرفتار ہو کر جیل چلے گئے۔ رہا ہو کر آئے تو نواب آف کالا باغ کی اپنی رعایا سے ٹکر ہو چکی تھی، مولانا نے وہاں کے غریب عوام کا ساتھ دیا، اور اس تحریک کو سارے پنجاب میں ہوا دی۔

مولانا گل شیر کی مقبولیت اب پنجاب کے قصبات تک پہنچ چکی تھی۔ شہرت کے ساتھ ساتھ ان کے سیاسی جرائم میں بھی اضافہ ہوتا چلا گیا۔ کیمبلپور اور میانوالی اضلاع کے اُمراء کو یہ بات کب پسند تھی کہ رسم و رواج پر وعظ کرنے والا مولوی اس حد تک آگے بڑھے

کہ اس کے ہاتھ ان کے گریبانوں تک پہنچ جائیں۔ ان کے نزدیک مولانا گل شیر کے مندرجہ ذیل جرائم ناقابلِ معافی تھے۔

۱۔ مجلسِ احرار میں شمولیّت۔

۲۔ امیرِ شریعت کا ضلع میانوالی میں ورود ——— (یہ ضلع انگریز کا اہم ترین عسکری مرکز تھا۔)

۳۔ نواب کالاباغ کی مخالفت۔

۴۔ خلاف شرع رسم ورواج کے خلاف جہاد۔

اپنے حلاقے کے امراء سے اس کشمکش کا نتیجہ یہ ہوا کہ ۲۳ اور ۲۴ مئی ۱۹۴۰ء کی درمیانی رات کو جب کہ مولانا گل شیر اپنے مکان کے صحن میں سو رہے تھے، کسی نامعلوم شخص نے انہیں گولی مار کر شہید کر دیا۔

مولانا کی شہادت سے پنجاب بھر میں کہرام مچ گیا۔ ہر آنکھ اور ہر زبان رائج الوقت قانون سے سوال کرتی تھی۔ ایک پارسا، نیک، تہجد گزار، حق گو عالم دین کو کس نے قتل کیا؟ وہ ہاتھ کس کے اشارے پر اٹھا، جس نے ناکردہ گناہ کی سزا میں ایک نیک انسان کے خون سے اپنے کو مجرم ٹھہرایا؟ قاتل کو بندوق کس نے دی، جس سے نکلی ہوئی گولی سے مولانا گل شیر شہید ہو گئے۔

ان سوالات کے جواب اس وقت کے قانون کے پاس بھی نہیں تھے، اور آج کی انصاف پسند دنیا بھی خاموش ہے۔

قاتل کے نشانِ پا کن محلات کے سامنے جا کر گم ہو جاتے ہیں؟ قانون اپنے کھوج میں کیوں ناکام رہا۔ میانوالی کی زمین کے ذرات اس رازہائے درونِ پردہ کو کب چاک کریں گے؟ ؎

قریب آیا ہے روزِ محشر چھپے گا کشتوں کا خون کیوں کر
جو چپ رہے گی زبانِ خنجر لہو پکارے گا آستیں کا

اس حادثۂ جانگاہ کے بعد امیر شریعت اپنا مجوزہ پروگرام ملتوی کر کے کیمبل پور اور میانوالی کے سفر پر روانہ ہو گئے، جہاں انہوں نے وہی باتیں کہیں، جو مولانا گل شیر کے قتل کا باعث بنی تھیں۔

## تحریکِ پاکستان

ہٹلر کی فوجیں جیسے جیسے برطانوی سلطنت کا سورج غروب کرتی ہوئی آگے بڑھتی گئیں۔ ایشیا کی سیاست اسی قدر متاثر ہوتی گئی۔ مجلس احرار ان دنوں کانگرس اور مسلم لیگ کے تصادم سے بالاتر رہ کر اپنی پالیسی پر گامزن تھی۔ ہندوستان کے مسلمان دو دھڑوں میں بٹے ہوئے تھے۔ مطالبہ پاکستان زور پکڑتا جا رہا تھا۔ سرکاری دفاتروں میں ہندو کی تنگ نظری نے کلرک قسم کے مسلمان کو بھی مسلم لیگ کا ممبر بنا دیا تھا۔ کانگرس پر قابض فرقہ پرست ہندو نے نیشلسٹ مسلمان کو بھی کانگریس سے علیحدگی پر مجبور کر دیا تھا۔ دوسری طرف مسلم لیگ میں رجعت پسند اور تن آسان لوگوں کے ہجوم نے "پاکستان" کا نعرہ کچھ اس انداز سے بلند کیا کہ متعینہ راہ پر چلتے ہوئے مسافروں کو بھی راستے کی لکیریں گڈمڈ نظر آنے لگیں۔

سال ۱۹۴۴ء کے آخری ایام برطانوی سلطنت اور غلام ہندوستان کے مابین کشمکش کے آخری اور انتہائی نازک دن تھے۔ متحدہ ہندوستان نے لیگ اور کانگرس کے ٹکراؤ سے ۹ ستمبر ۱۹۴۴ء کو ایک نئی کروٹ لی، جبکہ بمبئی میں گاندھی جناح ملاقات سے پاکستان کے نعرے میں نئی بہار آ گئی۔ مسلمان من حیث القوم مسلم لیگ کے پلیٹ فارم پر جمع ہو گئے لیکن امیر شریعتؒ یہ سب کچھ دیکھتے اور سنتے ہوئے بھی حکومتِ الٰہیہ کی وضاحت میں ایسے مصروف ہو گئے کہ انہوں نے مجلس احرار کی سہارنپور والی قرارداد کے دوسرے حصے پر عمل کرتے ہوئے مسلم لیگ اور کانگرس کے جھگڑوں میں الجھنا غیر مناسب سمجھا اور اس طرح یہ سال بھی گذر گیا۔

نئے سال کے طلوع ہوتے ہی دوسری جنگِ عظیم کے برستے ہوئے بادلوں کے

دامن خشک ہو رہے تھے کہ ۱۵۔اگست ۱۹۴۵ء کو امریکہ نے جاپان کے خوبصورت شہر ہیروشیما پر ایٹم بم دے مارا۔اس سے پیشتر جرمن اتحادیوں کے سامنے سپر انداز ہو چکا تھا۔ اس طرح جنگ کے خاتمہ پر جہاں اور بہت سی تبدیلیاں آئیں، وہاں لندن کی کنزرویٹو پارٹی نے الیکشن ہار کر حکومت کا چارج لیبر پارٹی کے سپرد کر دیا۔برطانیہ کی نئی حکمران پارٹی نے چونکہ اپنے ووٹروں سے ہندوستان میں نئی تبدیلیوں کے عنوان پر ووٹ لیے تھے لہٰذا ہندوستان کو جلد سے جلد آزاد کرنے کے منصوبے شروع کیے۔

بعد از جنگ کے حالات نے باوجودیکہ اتحادیوں کو فتح ہوئی تھی، برطانیہ کو دنیا کی تیسرے درجہ کی طاقت بنا دیا تھا۔ہندوستان کے سیاسی حالات بھی برطانیہ کے حق میں نہیں تھے۔ان واقعات کو دیکھتے ہوئے مصلحت کا تقاضہ تھا کہ برطانیہ ہندوستان کی قسمت کا فیصلہ ہندوستانیوں کی رائے پر چھوڑ دے، چنانچہ ان دنوں برطانوی دانشوروں کے اکثر وفود ہندوستان آئے، جن میں "کرپس مشن" خاص طور پر قابلِ ذکر ہے، جس نے مسلم لیگ اور کانگریسی راہنماؤں سے گفتگو کی۔

## قائداعظم سے ملاقات کی خواہش

عالمی سیاسیات میں برطانیہ کی پوزیشن ڈوبتے سورج کے سہارے تلاش کر رہی تھی۔بدیں حالات یقین ہو چکا تھا کہ اب انگریز ہندوستان کو تقسیم کیے بغیر دم نہیں لے گا۔ چنانچہ امیر شریعت نے دہلی میں تقریر کرتے ہوئے مسٹر محمد علی جناح (قائداعظم) سے مخاطب ہو کر کہا:

> "پاکستان کی تھیوری میرے بار بار سوچنے پر بھی سمجھ میں نہیں آئی۔میں جس قدر اس پر سوچتا ہوں اسی قدر کھو جاتا ہوں۔ لیکن اگر آپ کہتے ہیں کہ مسلمان قوم اور خود ہندوستان کی نجات بھی اسی میں ہے، تو اس سلسلے میں میرے چند خدشات ہیں۔ اگر آپ مجھے ملاقات کا موقع دیں گے اور میرے خدشات دور کر دیں تو پھر آپ آرام سے بھی بیٹھ جائیں، میں آپ کے

ایک ادنٰی سپاہی کی حیثیت سے حصولِ پاکستان کے لیے ہندو اور انگریز دونوں سے نپٹ لوں گا۔

دیکھئے مسٹر جناح! یہ دس کروڑ مسلمان قوم کے مذہب اور اس کے مستقبل کا سوال ہے۔ یہ دس کروڑ عرب سے نہیں آئے، بلکہ اسی کفر گڑھ سے خواجہ معین الدین چشتی (اجمیری) حضرت خواجہ مجدد الف ثانی سرہندی، حضرت علی ہجویری (داتا گنج بخش) حضرت نظام الدین اولیا (دہلی) حضرت پیران کلیر جیسے ولی، قطب، ابدال اور شب زندہ دار لوگوں نے اپنی ریاضت و عبادت سے راجپوتانہ ایسے کفر گڑھ میں بیٹھ کر انہیں مسلمان کیا تھا۔ اگر ہندو اور انگریز کی ملّی بھگت سے ان دس کروڑ مسلمانوں کو کسی طرح کا نقصان پہنچا تو اس کی ذمہ داری آپ پر ہو گی۔"

اسی مجمع میں آپ نے عوام سے خطاب کرتے ہوئے کہا:

"میں نے اپنی عمر کا ایک تہائی حصہ فرنگی سے لڑ کر اس کے جیل خانوں میں گذارا ہے، مگر جو بات ایک دفعہ سمجھ میں آ گئی ہے پھر اس سے منہ نہیں موڑا، اور انگریز جیسی جابر سلطنت کے سامنے کھڑے ہو کر وہی کچھ کہا جس سے میرا ضمیر مطمئن تھا۔ میں مسٹر جناح کا بے حد احترام کرتا ہوں۔ میری ان سے سیاسی لڑائی ہے ذاتی نہیں۔ آج میں آپ لوگوں کو گواہ کر کے یہ بات کہتا ہوں کہ اپنی بات سمجھنے کے لیے اگر مجھے مسٹر جناح کے قدموں پر اپنی یہ سفید داڑھی بھی رکھنی پڑی، تو خدا کی قسم میں اس سے گریز نہیں کروں گا۔ لیکن بات سمجھے بغیر ان کی ہاں میں ہاں ملانے پر تیار نہیں ہو سکتا اچاہے میری قوم میرے خلاف ہو جائے۔"

اس سے ملتے جلتے خیالات کا اظہار امیر شریعت نے قریباً سارے ہندوستان میں

کیا۔ مگر قائداعظم کی طرف سے کوئی جواب وصول نہ ہوا، تا آنکہ ملک میں ۱۹۴۶ء کے نئے انتخابات کا ہنگامہ شروع ہوگیا۔ یہ ۱۹۴۵ء کے وسط کا واقعہ ہے۔ دسمبر ۱۹۴۵ء کے آخر تک انتخابات کے نتیجے سامنے آئے تو مسلم لیگ ہندوستان میں اسی فیصد کامیاب رہی لیکن امیر شریعتؒ کے خدشات بدستور رہے، جن کا اظہار وہ کبھی کبھار نجی محفلوں میں بھی کرتے، لیکن اس آس پر کہ شاید الیکشن سے فارغ ہو کر قائداعظم انہیں بلائیں گے۔ بالآخر امیر شریعتؒ کی اس خواہش کو ٹھکرا دیا گیا۔

**قرارداد مجلس احرار**

ہندوستان کے سیاسی حالات و واقعات دیکھتے ہوئے برطانیہ کی نئی حکومت نے جس کے سربراہ مسٹر اٹیلی تھے، ۱۹۔فروری ۱۹۴۶ء کو برطانوی پارلیمنٹ میں اعلان کیا کہ کابینہ کے تین وزراء کا ایک وفد ہندوستان جاکر وہاں کی مختلف سیاسی پارٹیوں سے گفتگو کرے گا۔ اس اعلان کے پیش نظر ۲۴۔مارچ (۱۹۴۶) کو برطانوی وفد ہندوستان پہنچ گیا، جس کی قیادت وزیر ہند مسٹر لارڈ پیتھک لارنس کر رہے تھے۔ امیر شریعت نے جب یہ خبر اخبارات میں پڑھی تو ۲۵۔مارچ کو لاہور پہنچ کر صدر مجلس احرار شیخ حسام الدین کے مشورے سے ۲۷۔مارچ کو لاہور مجلس احرار کی ورکنگ کمیٹی کا ہنگامی جلاس طلب کر لیا۔ ممبران احرار ورکنگ کمیٹی سے پاکستان سے متعلق اپنے خدشات کا اظہار کرنے کے بعد امیر شریعتؒ نے حسب ذیل قرارداد پیش کی۔

ا۔ آل انڈیا مجلس احرار اسلام کی ورکنگ کمیٹی کا یہ اجلاس موجودہ اہم سیاسی مسائل کے متعلق ایک بار پھر اپنی پوزیشن واضح اور غیر مبہم طور پر ظاہر کرنا ضروری سمجھتا ہے۔

ب۔ جہاں تک مسلم لیگ کے نظریۂ پاکستان کا تعلق ہے مجلس عاملہ کسی صورت میں بھی اس سے اتفاق نہیں کر سکتی۔ ہم تقسیم ہند کے نظریہ کا تجزیہ محض اقتصادی اور معاشرتی اصولوں پر نہیں کرتے، پاکستان کے قبول کرنے

کا مطلب ملّت اسلامیہ ہندیہ کو تین مختلف حصوں میں منتشر کرنا ہوگا۔ پنجاب کا (نامکمل صوبہ) سرحد، سندھ اور بلوچستان ہندوستان کے ایک سرے پر اور بالکل دوسرے سرے پر مشرقی بنگال اور آسام کے کچھ اضلاع کو پاکستان بنایا جا رہا ہے۔

ملّت اسلامیہ ان دو حصوں میں بٹ کر نہیں رہے گی، بلکہ اس سے ایک قابلِ قدر حصے پر ہندوستان میں دوامی غلامی مسلط رہے گی۔ ان دو پاکستانی ریاستوں میں مؤثر غیر مسلم اقلیّت موجود رہے گی۔ نیز پاکستان کی یہ دونوں ریاستیں جغرافیائی اعتبار سے ایک دوسرے کی کسی بیرونی حملے کے وقت امداد نہیں کر سکیں گی، اور ان دو ریاستوں کے درمیان ہندوؤں کو دنیا کی سب سے بڑی سلطنت سونپ دی جائے گی۔ جس میں مسلم اقلیّت کی پوزیشن حد درجہ غیر مؤثر رہے گی۔

مزید برآں اب مسٹر جناح نے نواب زادہ لیاقت علی خاں کے نظریہ کو اپنا لیا ہے اور سکھوں کی علیحدہ سلطنت بنانے کے حق کو تسلیم کر کے پنجاب میں جمنا سے لے کر راوی بلکہ چناب تک کا علاقہ مغربی پاکستان سے علیحدہ ہونا درست قرار دے دیا ہے۔ اس روش کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ بنگال اور آسام کے صوبوں کی بھی اسی طرح قطع و برید ہو گی، جس سے مغربی پاکستان کی طرح مشرقی پاکستان بھی پہلے سے زیادہ بے وقعت اور اقتصادی لحاظ سے بے حال ہو جائے گا۔

ان ٹھوس حقیقتوں کے بعد کوئی ذی شعور جماعت جو مسلمانوں کے تحفظ حقوق کا دعویٰ کرتی ہے اس مہلک نظریہ سے متفق نہیں ہو سکتی۔

مجلس عاملہ اس حقیقت کا اعلان کرنا ضروری سمجھتی ہے کہ یہ تمام خلافِ

آئین و اخلاق سرگرمیاں اور محدود حق رائے دہندگی مسلم لیگ کی وقتی کامیابی کی ضامن ہوئیں۔ مسلم لیگ کی قیادت مسلمانوں کو ایک غیر منظم قوم اور بے ہنگام گروہ کی حیثیت دینا چاہتی ہے۔ لہٰذا یہ اجلاس ایک بار پھر اعلان کرتا ہے کہ مسلم لیگ کی قیادت قطعی غیر اسلامی ہے۔ اس کا عمل آج تک ملّت اسلامیہ کے مفاد کے منافی رہا ہے۔ مرکزی اسمبلی اور صوبائی اسمبلیوں میں اسلامی قوانین کی مخالفت اس کا مستقل شعار ہے۔ اس لیے مسلمان سیاسی، مذہبی، تمدّنی رہنمائی کی توقع مسلم لیگ کی غیر اسلامی قیادت سے نہیں کر سکتے، اور مسلم لیگ کے کسی فیصلے کو اسلامی ہند کا فیصلہ نہیں قرار دیا جا سکتا۔

اپنی اس قرار داد کی تائید میں تقریر کرتے ہوئے امیر شریعتؒ نے کہا:

رفقائے محترم! گذشتہ سال کے وسط میں میں نے دہلی میں پاکستان سے متعلق اپنے خدشات اور دلی اطمینان کے لیے جناح صاحب سے درخواست کی تھی کہ وہ مجھے پاکستان کی تھیوری سمجھائیں۔ اگر ان کا نظریہ درست نکلا اور مجھے ذہنی اطمینان ہوا تو میں انشاء اللہ حصولِ پاکستان کے لیے انگریز اور ہندو دونوں سے ٹکرا جاؤں گا۔ لیکن مجھے افسوس ہے کہ جناح صاحب نے میری حقیر گذارش کو درخورِ اعتنا نہ سمجھا۔ آج میں نے ورکنگ کمیٹی کے سامنے اپنے خدشات کا اظہار کر دیا ہے۔

میں صرف آئینی سمجھوتے میں ہندوستان کی نجات نہیں سمجھتا، اور نہ ہی میرے نزدیک الیکشن کی ہار جیت ملک یا قوم کے لیے نفع بخش ہو سکتی ہے۔ میں تو بس ہندوستان میں انگریز سے ایک ایسی لڑائی دیکھنے اور لڑنے کا متمنی ہوں کہ جس میں گھر بار تباہ و برباد کر کے پھانسیاں لگنے کا پروگرام ہو، بس یہی پروگرام آزادیٔ ہند کے مسئلے کو حل کر سکتا ہے۔ جماعت کو الیکشن نہیں لڑنا چاہیے تھا

بلکہ کوئی اور ٹھوس پروگرام سامنے رکھ کر کام کرنا چاہیے۔

پاکستان کے بارے میں گزشتہ سال سے میں نے جس جگہ بھی تقریر کی، پاکستان کو مسلمانانِ ہندوستان کے لیے مہلک بلکہ ہلاکت آفرین اور ہلاکت خیز بتایا ہے اور دلائل سے یہ باتیں ثابت کی ہیں۔ میری سمجھ میں پاکستان کے حق میں کوئی دلیل بھی تو نہیں آئی۔ اس وقت قوم کی زندگی اور موت کا سوال ہے میں نہیں کہتا کہ میری رائے مان لی جائے، سب کو ہی اس پر ٹھنڈے دل سے غور کرنا چاہیے۔ اگر کسی کے پاس میرے دلائل کے خلاف کوئی واضح اور ٹھوس دلائل ہوں تو مجھے اپنی تجویز پر اب بھی ضد نہیں ہے۔"

امیر شریعتؒ کی اس تقریر کے بعد ورکنگ کمیٹی نے جمعیۃ العلماء ہند کی حسب ذیل سہارنپور والی قرارداد کو تھوڑی سی ترمیم کے ساتھ منظور کر لیا۔

"جمعیت العلماء ہند کے نزدیک تمام ہندوستان کے لیے عموماً اور مسلمانوں کے لیے خصوصاً یہ صورت مفید ہے کہ وہ حسب ذیل نکات پر اتفاق کریں اور اس بنیاد پر حکومتِ برطانیہ کے سامنے متفقہ مطالبہ پیش کریں۔

ا۔ ہمارا نصب العین آزادیٔ کامل ہے۔

ب۔ وطن کی آزادی میں مسلمان آزاد ہوں گے، ان کا مذہب آزاد ہوگا۔ مسلم کلچرل، تہذیب و ثقافت آزاد ہوگی۔ وہ کسی ایسے آئین کو قبول نہ کریں گے، جس کی بنیاد ایسی آزادی پر نہ رکھی گئی ہو۔

ج۔ ہم ہندوستان میں کامل آزادی اور خود مختاری کے حامی ہیں، اغیر محدود داخلی اختیارات صوبوں کے ہاتھ میں ہوں گے اور مرکز کو صرف وہی اختیارات ملیں گے جو تمام صوبے متفقہ طور پر مرکز کے حوالے کریں، اور ان کا تعلق تمام صوبوں سے یکساں ہو۔

د: ہمارے نزدیک ہندوستان کے آزاد صوبوں کا وفاق ضروری اور مفید ہے، مگر ایسا وفاق اور ایسی مرکزیت جس میں اپنی مخصوص تہذیب و ثقافت کے مالک نو کروڑ نفوس پر مشتمل مسلمان قوم کسی غالب اکثریت کے رحم و کرم پر زندگی بسر کرنے پر مجبور ہو، ایک لمحہ کے لیے بھی گوارا نہ ہوگی۔ یعنی مرکز کی تشکیل ایسے اصولوں پر ہونی ضروری ہے کہ مسلمان اپنی مذہبی، سیاسی و تہذیبی آزادی کی طرف سے مطمئن ہوں۔

۱: مرکزی ممبروں کی تعداد کا یہ تناسب ہو! ہندو ۴۵۔ مسلمان ۴۵ اور دیگر اقلیتیں۔ ۱۰ فی صد۔

۲: مرکزی حکومت میں اگر کسی بل یا تجویز کو مسلم ارکان کی ۲/۳ اکثریت اپنے مذہب یا اپنی سیاسی آزادی یا اپنی تہذیب و ثقافت پر مخلصانہ اثر انداز قرار دے تو وہ بل یا تجویز ایوان میں پیش ہو تو پاس نہ ہو سکے گی۔

۳۔ ایک ایسا سپریم کورٹ قائم کیا جائے جس میں مسلم و غیر مسلم ججوں کی تعداد مساوی ہو، اور جس کے ججوں کا تقرر مسلم و غیر مسلم صوبوں کی مساوی تعداد کے ارکان کی کمیٹی کرے۔

یہ سپریم کورٹ مرکز اور صوبوں کے درمیان تنازعات یا صوبوں کے باہمی تنازعات یا ملک کی قوموں کے اختلافات کا آخری فیصلہ کرے گی۔ نیز تجویز نمبر ۲ کے تحت اگر کسی بل کے مسلمانوں کے خلاف ہونے، نہ ہونے میں مرکزی اکثریت مسلم ارکان کی ۲/۳ اکثریت کے فیصلے سے اختلاف کرے تو اس کا فیصلہ سپریم کورٹ سے کرایا جائے گا۔

۴: محکمہ قضا کا قیام۔

۵: ہندوستانی فوج میں ہندوؤں اور مسلمانوں کی مساوی نمائندگی ہوگی تاکہ

کسی قوم کو زیادہ نیابت دوسری قوم کے لیے خوف و ہراس کا باعث نہ رہے۔

۶۔ مرکز کی طرف سے پسماندہ صوبوں میں تعلیم وصنعت کے مستقل عطیہ جات۔

۷۔ اقلیتوں کے لیے صوبوں میں ویٹیج کا طریقہ ہمیشہ کے لیے ختم کر دیا جائے۔

۸۔ ہندوستان میں مختلف ملتوں کے کلچرل، زبان، مذہبی تعلیم، مذہبی تبلیغ، مذہبی عقائد، مذہبی اعمال، عبادت گاہیں، اوقاف آزاد ہوں گے، حکومت ان میں مداخلت نہ کرے گی۔

۹۔ دستور اساسی میں اسلامی پرسنل لار کی حفاظت کے لیے خاص دفعہ رکھی جائے گی، جس میں تشریح ہوگی کہ مجالس قانون ساز اور حکومت کی جانب سے ان میں مداخلت نہ کی جائے گی اور پرسنل لار کی چیزیں مثلاً احکام نکاح، طلاق، رجعت، عدت، خیار بلوغ، تفریق زوجین، خلع مینٹن ومفقود، نفقہ زوجیت، حضانت، ولایت، نکاح ومال وصیت، وقف وراثت، تکفین وتدفین وقربانی وغیرہ،

۱۰۔ مسلمانوں کے لیے ایسے مقدمات کا فیصلہ کرنے کے لیے جن میں مسلمان حاکم کا فیصلہ ضروری ہے، مسلم قاضیوں کا تقرر کیا جائے گا۔ اور ان کو اختیارات تفویض کیے جائیں گے۔"

مجلسِ احرار کی یہ تاریخی قرارداد دور رس نتائج کی حامل تھی۔ وقتی اور فوری اثرات سے بے نیاز ہو کر احرار رہنماؤں نے اپنی دانست میں مسلمانانِ ہندوستان کے مستقبل کو ایسی قرارداد کے ذریعے محفوظ سمجھا۔

## دہلی کا آخری اجلاس

ورکنگ کمیٹی کے اجلاس سے فارغ ہو کر حضرت امیر شریعت اپنے رفقار مولانا حبیب الرحمٰن، شیخ حسام الدین اور ماسٹر تاج الدین انصاری کی معیت میں ۲۰۔ مارچ (۱۹۴۶ء) کو دہلی روانہ ہو گئے، جہاں

انہوں نے مختلف الخیال رہنماؤں سے بات چیت کی۔

ان دنوں دہلی میں برطانوی مشن مسلم لیگ اور کانگرسی راہنماؤں سے سیاسی مذاکرات میں مصروف تھا۔ ۳۰ مارچ کو جمعیت العلمائے ہند کے راہنماؤں سے ان کی دعوت پر امیر شریعت کی گفتگو ہوئی، جس میں مجلس احرار کی قرارداد کا بھی ذکر آیا۔ اور آخر میں جمعیت کے ناظم اعلیٰ مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی نے مجلس احرار کی قرارداد کو مسلمانان ہند کے لیے پسندیدہ قرار دیا۔ پنڈت جواہر لال نہرو سے بھی انہی دنوں ملاقات ہوئی۔

۲۶ اپریل (۱۹۴۶ء) کو رات گیارہ بجے اردو پارک (دہلی) میں امیر شریعت نے ایک کثیر اجتماع سے خطاب کیا۔ یہ آخری اجتماع ہے، اس کے بعد امیر شریعت پھر کبھی دہلی نہیں جا سکے۔ اس اجتماع میں قریباً پانچ لاکھ انسانوں نے شرکت کی۔ چشم دہلی نے پیشتر ازیں اتنا بڑا اجتماع کبھی نہیں دیکھا تھا۔ اس اجلاس کی صدارت مولانا حسین احمد مدنی نے کی، اور اسٹیج سیکرٹری کے فرائض شیخ حسام الدین نے انجام دیے، جبکہ عوام کو سنبھالنے کا انتظام احرار رضاکاروں کے ذمے تھا۔ اجتماع کے چاروں طرف احرار رضاکاروں کے دستے متعین تھے۔ اجتماع کے چاروں طرف احرار پرچم لالہ و گل کی سی بہاریں دکھا رہے تھے۔ اسٹیج پر مولانا حبیب الرحمٰن، ماسٹر تاج الدین انصاری اور جمعیت العلمائے ہند کے راہنما موجود تھے۔

اچانک انسانی سمندر میں ایک لہر اٹھی، ایک ارتعاش پیدا ہوا، دلوں کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ شوقِ دید تجسس کے لیے سرگرداں ہوا کہ امیر شریعت زندہ باد کے نعروں نے جلسے کے امن و سکون کی ساری طنابیں توڑ دیں۔ عوام اپنے محبوب راہنما کی زیارت کے لیے سراپا نیاز اٹھ کھڑے ہوئے، شاہجہان کی مسجد کے مینار اور لال قلعہ کی دیواریں محو دید تھیں۔ آسمان ستاروں کی روشنی میں دنیا کی اندھیر گردی میں روشن چراغوں کو آخری بار ٹمٹماتے دیکھ کر مسکرا رہا تھا۔

امیرِ شریعتؒ اسٹیج پر تشریف لائے کہ ایک دوسرا قافلہ آن پہنچا۔ اس میں برطانوی مشن کے سربراہ وزیر ہند لارڈ پیتھک لارنس، مولانا آزاد اور پنڈت جواہر لال نہرو نمایاں تھے، اسٹیج اس وقت بین الاقوامی شخصیتوں سے بارونق تھا۔ ٹھیک بارہ بجے حضرت امیرِ شریعتؒ نے قرآن کریم کی تلاوت شروع کی۔ الفاظ جیسے جیسے آگے بڑھتے جاتے تھے، قرآن حکیم اپنے معانی و مطالب آپ سے آپ واضح کرتا جاتا۔ حضرت امیرِ شریعتؒ کے گلے کی حلاوت اور طرزِ بیان سے ایسا محسوس ہوتا جیسے آیاتِ خداوندی کا نزول ہو رہا ہو۔ لاکھوں انسانوں کے اجتماع میں ہو کا عالم۔ اس خاموشی کو کبھی کبھار آسمان پر ستاروں کی انگڑائیاں توڑ رہی تھیں۔

"میں تو صرف بخاری صاحب کا قرآن سننے کے لیے حاضر ہوا تھا، اب میں اجازت چاہتا ہوں۔ برطانوی مشن کی آمد کے باعث میں زیادہ مصروف ہوں۔"

یہ تھے پنڈت جواہر لال نہرو کے الفاظ، جو انھوں نے امیرِ شریعت کے اختتامِ قرآن پر مجمع سے خطاب کرتے ہوئے کہے اور واپس چلے گئے۔ امیرِ شریعتؒ نے انسانی سمندر کے بحرِ بیکراں پر ایک نظر ڈالی اور خلافِ معمول خطبۂ مسنونہ سے پہلے فرمایا۔

"آپ حضرات درود شریف پڑھیں۔"

پھر فرمایا "درود شریف پڑھیں"۔ تیسری بار بھی عوام سے یہی مطالبہ کیا، لوگ حیران تھے کہ اس سے پہلے ایسا کبھی نہیں ہوا۔ آج یہ نئی رسم کیوں؟ اس سوال کے جواب میں خود ہی امیرِ شریعتؒ نے فرمایا:

"میں نے ایسا اس لیے کیا ہے کہ اتنے بڑے عظیم اجتماع کی موجودگی کے باوجود صبح یار لوگ اخباروں میں کہیں گے کہ رات مجمع تو چار پانچ

لاکھ کا تھا، مگر اس میں مسلمان کوئی نہیں تھا۔ اس لیے میں نے درود شریف پڑھوا لیا ہے، تاکہ دوستوں کو اندازہ ہو جائے کہ اس مجمع میں مسلمان ہیں یا یہ مجمع مسلمانوں کا ہے۔"

اس پر تمام مجمع کشتِ زعفران بن گیا۔

خطبہ مسنونہ کے بعد تقریر کرتے ہوئے حضرت امیر شریعتؒ نے کہا:

"حضرات! مجھے آج کوئی تقریر نہیں کرنی، بلکہ چند حقائق ہیں، جنہیں بلا تمہید عرض کروں گا۔ اس وقت آئینی اور غیر آئینی دنیا میں خواہ اس کا تعلق ایشیا سے ہو یا یورپ سے، جو بحث چل رہی ہے، وہ یہ ہے کہ آیا ہندو اکثریت کو مسلم اقلیت سے جدا کر کے برصغیر کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا جائے۔ قطع نظر اس بحث کے کہ مجھے پاکستان بن جانے کا اسی قدر یقین ہے جتنا کہ اس بات پر کہ صبح سورج مشرق سے طلوع ہونے والا ہے، لیکن یہ پاکستان وہ پاکستان نہیں ہوگا جو اس وقت کے دس کروڑ مسلمانانِ ہند کے ذہنوں میں موجود ہے، اور جس کے لیے آپ بڑے خلوص سے کوشاں ہیں، ان مخلص نوجوانوں کو کیا معلوم کہ ان کے ساتھ کیا ہونے والا ہے۔

بات جھگڑے کی نہیں، سمجھنے اور سمجھانے کی ہے! تحریک پاکستان کی قیادت کرنے والوں کے قول و فعل میں بنیادی تضاد ہے۔ اگر آج مجھے کوئی اس بات کا یقین دلا دے کہ کل کو ہندوستان کے کسی قصبے کی کسی گلی میں شریعتِ اسلامیہ کا نفاذ ہونے والا ہے تو میں آج ہی اپنا سب کچھ چھوڑ کر آپ کے ساتھ رہنے کے لیے تیار ہوں لیکن یہ بات میری سمجھ سے بالاتر ہے کہ جو لوگ اپنی اڑھائی من کی لاش

اور چھ فٹ قد پر اسلامی قوانین نافذ نہیں کر سکتے، جن کا اٹھنا، بیٹھنا، جن کا سونا، جاگنا، جن کی وضع قطع، رہن سہن، بول چال، زبان، لباس، غرض کوئی چیز اسلام کے مطابق نہ ہو، وہ ایک قطعہ زمین پر اسلامی قوانین کس طرح نافذ کریں گے؟"

کلہاڑی کو دونوں ہاتھوں پر اٹھا کر امیر شریعتؒ نے مشرقی اور مغربی پاکستان کے نقشے سمجھاتے ہوئے کہا:

"ادھر مغربی پاکستان ہوگا، ادھر مشرقی پاکستان، درمیان میں چالیس کروڑ ہندو کی حکومت ہوگی، لالوں کی حکومت، لالے دولت والے، لالے ہاتھوں والے، ہندو اپنی عیاری اور مکاری سے پاکستان کو ہمیشہ تنگ کرے گا۔ اسے کمزور بنانے کی ہر کوشش ہوگی۔ آپ کے دریاؤں کے پانی روک دیے جائیں گے، آپ کی معیشت تباہ کرنے کی کوشش کی جائے گی، اور آپ کی حالت یہ ہوگی کہ بوقتِ ضرورت مشرقی پاکستان، مغربی پاکستان کی اور مغربی پاکستان، مشرقی پاکستان کی مدد کرنے سے قاصر ہوں گے۔ پاکستان پر چند خاندانوں کی حکومت ہوگی اور یہ خاندان زمینداروں صنعت کاروں کے خاندان ہوں گے، جو اپنی من مانی کارروائیوں سے عوام الناس کو پریشان کر کے رکھ دیں گے۔ غریب کی زندگی اجیرن ہو جائے گی۔ امیر دن بدن امیر تر ہو جائیں گے اور غریب، غریب تر۔"

رات کافی بھیگ چکی تھی۔ حضرت امیر شریعتؒ اپنی سیاسی بصیرت اور سوجھ بوجھ کے موتی بکھیر رہے تھے۔ مستقبل سے ناآشنا مسلمان منہ کھولے انجانے واقعات حیرت سے سن رہا تھا۔ اسی طرح ہندو سے خطاب کرتے ہوئے امیر شریعتؒ نے کہا:

"پاکستان کی بنیاد ہندو کی مسلمان دشمنی پر استوار ہوتی ہے اور جب

سے پیار کرنے والے ہندو نے اگائے کی پوجا کی، پیپل مہاراج پر پھول چڑھائے، چیونٹیوں کے بلوں پر چاول ڈالے، سانپ کو اپنا دیوتا مانا۔ لیکن مسلمان سے ہمیشہ نفرت کی۔ اس کے سائے تک سے اپنا دامن بچائے رکھا، پھر ایک ایسا وقت بھی آیا کہ بڑے سے بڑے ہندو نے اچھوتوں پر اپنے مندروں کے دروازے کھول دیے۔ لیکن مسلمان سے اس قدر نفرت کی کہ اس کے لیے دل کے دروازے کبھی وا نہ کیے۔

آج اسی نفرت کا نتیجہ ہے کہ مسلمان اپنا الگ وطن مانگنے پر مجبور ہوا ہے کانگرس یہ سب کچھ دیکھ کر بھی مصلحتاً خاموش رہی۔ اگر کانگرسی راہنما، ہندو مہا سبھا، آریہ دل اور اسی قسم کی تحریکوں کو اپنے اثر سے ختم کر دیتے تو مسلم لیگ کے پنپنے کی یہاں کوئی گنجائش نہ ہوتی، مگر میں کیا کروں یہ کوڑھ کانگرس کے اندر سے پھوٹا ہے۔ جو بیماری جسم کے اندر سے پیدا ہو، اس کا علاج باہر کے اثرات کیسے کر سکتے ہیں۔ کانگرس نے ہمارے ساتھ بھی نباہ نہ کیا۔ اگر مسلم لیگ سے بگاڑ ہی تھی، تو نیشنلسٹ مسلمان کی بات ہی مان لی ہوتی۔ آج اس قدر قربانیوں کے باوجود فرنگی کو اپنا ثالث مان رہے ہو۔ اے کاش! ہم سے نہیں تو مسلم لیگ ہی سے نباہی ہوتی، تاکہ آپس میں بیٹھ کر کوئی معاملہ طے کر لیا جاتا۔ لیکن اس قدر قربانیوں کے باوجود آج فرنگی کو اپنا ثالث مان رہے ہو!"

آخر میں امیر شریعت نے زوردار آواز میں کہا:۔

"مسلم لیگ اور کانگرس دونوں میری بات سنو! ؎

احباب جمع ہیں میر دردِ دل کہہ لے
پھر التفاتِ دلِ دوستاں رہے نہ رہے

یاد رکھو! اگر تم باہم مل بیٹھ کر کوئی معاملہ طے کر لیتے تو الگ الگ رہ کر بھی شیر و شکر رہتے، مگر تم نے فرنگی سے اپنا انصاف مانگا ہے، وہ تم دونوں کے درمیان کوئی نہ کوئی ایسا فساد ضرور پیدا کر جائے گا کہ تم دونوں قیامت تک چین سے نہیں بیٹھ سکو گے۔ آج تلواروں اور لاٹھیوں سے لڑنے ہو انو آنے والے کل کو توپ اور بندوق سے لڑو گے۔ تمہاری اس نادانی سے انسانیت کو جو نقصان ہوگا، عورت کی جو توہین ہوگی اور شرافت جس بری طرح برصغیر میں زخمی ہوگی، اس کے لیے تم دونوں مجرم ٹھہرو گے وَآخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْن۔

اب تو جاتے ہیں میکدے سے میر
پھر ملیں گے اگر خدا لایا!

امیر شریعتؒ کی یہ تقریر تقریباً ساڑھے پانچ گھنٹے جاری رہی تا آنکہ شاہی مسجد سے اذان کی آواز بلند ہوئی اور صبح کی نماز اسی جگہ ادا کی گئی۔

## امیر شریعتؒ کشمیر میں

امیر شریعت ہندوستان کے تمام سیاسی راہنماؤں سے برصغیر کے حالات پر گفتگو میں ہی کے آخر تک مصروف رہے حالات ان دنوں عاجلانہ طور پر آگے بڑھ رہے تھے، ہر صبح کا سورج نئے واقعات ڈھال رہا تھا مجلس احرار کے رہنماؤں کی نگاہیں کانگرس، مسلم لیگ اور برطانوی مشن کی ایک ایک حرکت کو احاطہ کیے ہوئے تھیں۔ آخر یہی بہتر سمجھا کہ مسلم حقوق کے معاملات میں کانگرس کے مقابل مسلم لیگ کو ذمہ داری سونپ دی جائے، اس فیصلہ کے بعد احرار رہنما وقتی طور پر گوشۂ تنہائی میں خاموش جا بیٹھے۔

انہی دنوں امیر شریعتؒ اپنے حرم محترم سمیت کشمیر چلے گئے اور سری نگر سے چند میل دور سوپور نامی گاؤں میں خواجہ غلام محمد بٹ کے ذاتی مہمان ہوئے۔ امیر شریعتؒ

کی قیام گاہ لبِ سڑک ایک اوسط درجے کے دو منزلہ مکان پر تھی۔

ہندوستان کے ساتھ ساتھ کشمیر کے حالات بھی انقلاب کی ہنگامہ آرائیوں سے نبرد آزما تھے۔ سری نگر کے درمیان بہتا ہوا دریائے جہلم کا پانی کشمیری حریت پسندوں کے خون سے نہ جانے کتنی بار اپنی رنگت تبدیل کر چکا تھا۔ ڈوگرہ شاہی سے نجات کے لیے کشمیری غلام اپنی آخری پونجی داؤ پر لگا چکا تھا۔ مسلم لیگ اور کانگرس کی سیاسی ضرورتیں یہاں بھی اپنا جادو چلا رہی تھیں۔ لیکن امیر شریعت سوپور میں رہ کر بھی واقعات و حالات سے اس قدر انجان رہے کہ کسی کو کانوں کان خبر نہ ہوئی کہ امیر شریعت کشمیر میں ہیں۔ اس گمنامی کے باعث صبح سے شام اور رات سے سویرا ہونے تک ذکرِ الٰہی میں مصروف رہتے، البتہ دن کے کسی حصے میں میزبان کی دکان پر آ بیٹھتے اور اخبارات پر ایک نظر ڈالتے، حالات سنتے اور پھر اپنی رہائش گاہ پر چلے جاتے۔ ان دنوں مولانا ابوالکلام آزاد بھی گلمرگ (کشمیر) میں قیام پذیر تھے۔ انہیں جب پتہ چلا کہ امیر شریعت سری نگر میں موجود ہیں تو اس تمنا کے ساتھ راقم کے توسط سے ملاقات کی خواہش کی۔

"شاہ جی سے کہنا، زندگی اور موت کے مابین اب کوئی فاصلہ نہیں رہا۔
حالات نے دونوں کو جس ڈگر پر ڈال دیا ہے، جانے اس سفر میں کس
کی جیت ہو، اس لیے بہتر ہے کہ وقت نکال کر مل جائیں۔"

گلمرگ سے واپسی پر راقم نے امیر شریعت کو جب یہ پیغام دیا۔ تو بے اختیار رونے لگ پڑے اور اس قدر روئے کہ داڑھی آنسوؤں سے بھیگ گئی۔

خیالات کی ہم آہنگی بھی کیا چیز ہے، برسوں کی رفاقت کے بعد ایک منزل کے دو راہی وقت کے عاجلانہ فیصلے کے ہاتھوں جب بے بس ہوئے اور اپنے ارادوں میں شکست نظر آنے لگی تو اپنی تمناؤں کی ساری عمارت اپنے آنسوؤں کی نذر کر دی۔

## عبوری حکومت میں احرار کو شمولیت کی دعوت

ہندوستان کے سیاسی حالات بڑی تیزی کے ساتھ تبدیل ہو رہے تھے۔ برطانوی حکومت فیصلہ کر چکی تھی کہ ہندوستانیوں کو ان کے حقوق جلد سے جلد منتقل کر دیے جائیں۔

کانگرس اور مسلم لیگ کے مابین عبوری حکومت میں مساوی نمائندگی کی بحث چل رہی تھی، کانگرس اپنے نمائندوں میں ایک مسلمان کو شامل کرنا چاہتی تھی لیکن مسلم لیگ غیر مسلم لیگی مسلمان کو نمائندہ ماننے پر آمادہ نہیں تھی۔ اس بحث نے جب طول کھینچا تو بالآخر وائسرائے ہند لارڈ ویول نے ۱۶۔ جون ۱۹۴۶ء کو بہر حال عبوری حکومت بنانے کا اعلان کر دیا۔

فریقین میں بحث جاری تھی کہ اس دوران کانگرس نے مجلس احرار کو بھی دعوت دی کہ وہ عبوری حکومت میں شامل ہو جائے۔

غالباً کانگرس کا منشا تھا کہ اگر مسلم لیگ کسی طرح بھی عبوری حکومت میں شامل ہونے کے لیے راضی نہ ہو تو مجلس احرار کو شامل کر لیا جائے۔ احرار رہنماؤں نے امیر شریعت کے مشورے سے جو ان دنوں کشمیر میں تھے کانگرس کی اس پیش کش کا جواب حسب ذیل الفاظ میں دیا:۔

"ملک کی موجودہ حالت کے پیشِ نظر مجلس احرار یہ ضروری سمجھتی ہے کہ کانگرس، مسلم لیگ سے باوجود وسیع اختلافات کے کوئی ایسا عارضی سمجھوتہ کر لے جس پر مسلم لیگ کے نمائندے عارضی حکومت میں شامل ہو کر کام کر سکیں تاکہ متحدہ ہندوستان کی جدوجہد کسی نہ کسی مرحلہ پر کامیاب ہو جائے۔

۲: اگر مسلم لیگ عارضی حکومت میں شامل ہونے کے لیے کسی طرح بھی رضامند نہ ہو تو مجلس احرار اس شرط پر عارضی حکومت میں اپنا نمائندہ بطور وزیر

بھیجنے کو تیار ہے کہ مجلس احرار کا نمائندہ مجلس احرار کی ہدایت کے مطابق کام کرے گا۔

۳۔ مجلس احرار کا نمائندہ اس کا پابند نہ ہوگا کہ وہ سیاسی سمجھوتے یا عدم سمجھوتے کی بنا پر صرف کانگرس ہی کا ساتھ دے۔"

مولانا ابوالکلام آزاد نے مجلس احرار کی اس شرط کو جو کانگرس ہائی کمانڈ کی دعوت کے جواب میں تھی، کانگرس ورکنگ کمیٹی میں پیش کیا۔ سردار پٹیل نے اس مشروط پیشکش کی سخت مخالفت کی، بنا بریں مجلس احرار نے بلا شرط عارضی حکومت میں شامل ہونے سے انکار کر دیا۔

مسلم لیگی حلقوں میں خاص کر نوابزادہ لیاقت علی خاں تک جب یہ بات پہنچی تو انہوں نے احمد شاہ بخاری کے ذریعے شیخ حسام الدین کو جو ان دنوں مجلس احرار کے صدر تھے، مبارکباد کا تار بھیجا کہ "مجلس احرار نے ملک کے سیاسی سمجھوتے کے بارے میں ایک صحیح قدم اٹھایا ہے۔"

**کشمیر سے واپسی** قریباً تین ماہ کے بعد جب امیر شریعت کشمیر سے واپس آئے تو برطانوی وفد حالات سے مات کھا کر واپس جا چکا تھا، لیکن ملک کے سیاستدان اپنی اپنی بساط پر نئے مہرے چل رہے تھے۔ کانگرس اور مسلم لیگ اقتدار کی کشمکش میں مصروف تھیں۔

غیر ملکی حکومت کا بجھتا ہوا چراغ دود محفل بنا ہوا تھا کہ ۲۔نومبر ۱۹۴۶ء کو میرٹھ میں کانگرس کے سالانہ اجلاس کے موقعہ پر سردار ولبھ بھائی پٹیل نے اپنی تقریر کے دوران کہا:

"آج ۱۹۴۲ء کے حالات نہیں ہیں، کانگرس پہلے سے بہت زیادہ مضبوط ہے۔ زیادہ توانائی اور آسانی سے اپنے دشمنوں کا مقابلہ کر سکتی ہے۔ موجودہ فرقہ وارانہ لڑائی اگر ختم نہ ہوئی، تو ان لوگوں کو جن پر حملے کا خدشہ ہے میں

کہوں گا کہ تلوار سے اپنی حفاظت کریں۔ ہندوستانیوں کو چاہیے کہ وہ غنڈوں سے اپنی حفاظت کریں۔ پولیس اور فوج پر انحصار نہیں کیا جا سکتا۔ تلوار کا جواب تلوار ہے۔ میں لوگوں پر زیادہ زور دیتا ہوں کہ وہ حفاظت خود اختیاری کے لیے طاقت کا استعمال کریں۔

میں عوام کو یہ مشورہ اس لیے دے رہا ہوں کہ مرکز میں اس وقت کوئی گورنمنٹ نہیں، انتقالِ اختیارات کے اس مرحلے میں حکومت مفلوج ہو چکی ہے۔"

سردار پٹیل کی یہ تقریر کانگرس کی آئندہ پالیسی کی آئینہ دار تھی۔ اخبارات کے ذریعے جب یہ تقریر امیر شریعت تک پہنچی تو ان کے ذہن میں ہندو ارادوں کا سارا نقشہ کھنچ گیا، وہ پارٹی سے مشورہ کے بعد متحدہ پنجاب کے اضلاع میں دورے کے لیے نکل کھڑے ہوئے۔

پنجاب میں ان دنوں مندروں میں جن سنگھ اور اکالی پارٹی ایک ساتھ سامانِ حرب کے طریقۂ استعمال کی مشق کر رہی تھیں۔ ہندو، سکھ ڈنڈ پیلتے اور اکھاڑوں میں ورزش کرتے۔ ہندو محلوں کے سامنے آہنی دروازے لگا دیے گئے۔ اس طرح اندرونِ خانہ مسلمانوں سے مقابلے کی پوری تیاری ہو رہی تھی۔ ریوالوروں اور دستی بموں سے قریباً تمام ہندو محلوں کو مسلح کر دیا گیا تھا، لیکن جذباتی مسلمان جسے مسلم لیگ نے صرف نعروں سے لیس کیا تھا، آنے والے خطرناک ہندو منصوبوں سے ناآشنا تھا۔ مسلمان نے ہمیشہ جذبات کی رَو میں سانس لی اور محض تدبیر کے سہارے سے تقدیر بنانے کی کوشش کی ہے۔ حالانکہ قوموں کی تقدیر۔ تدبیر سے نہیں شمشیر سے بنتی ہے۔ امیر شریعت نے اس پرآشوب دور کو اپنی بالغ نظری سے بھانپ کر انبالہ سے راولپنڈی تک کے مسلمان نوجوانوں سے کہا:

"عزیزِ من! وقت آ گیا ہے کہ اپنے تمام مذہبی اور سیاسی اختلاف کو

بھلا کر صرف اپنی آبرو بچانے کی تدبیریں سوچیں۔ ہمسایہ قومیں تمہارے مٹانے کی فکر کر رہی ہیں۔ سکھوں کے گوردوارے، ہندوؤں کے مندر جنگی قلعے بن گئے ہیں۔ سامانِ حرب سے لیس ہمسایہ قومیں تمہارے خون کی پیاسی ہیں۔

میں نے گذشتہ تیس سال سے تمہیں ایک طرف انگریز کے خلاف اُکسایا، تو دوسری طرف اپنے بازو پر بھروسہ کرنے کا سبق بھی دیا۔ عزیزمن! تمہیں یاد ہوگا کہ میں نے یہ بھی کہا تھا کہ اپنے اندر زندہ رہنے کی صلاحیتیں پیدا کرو! قومیں جب قصاص لینے پر آتی ہیں تو لحاظ نہیں کرتیں، مگر تم نے میری ایک نہیں سنی۔ آخر وہی ہوا جس کا خطرہ تھا ؂

سبُو اپنا اپنا ہے جام اپنا اپنا
کیے جاؤ مے خوارو کام اپنا اپنا

یاد رکھنا اگر اب بھی تم نے فیصلہ کرنے میں ڈھیل کی تو دریائے بیاس اور ستلج پانی کی بجائے تمہارے خون سے بہیں گے۔ جو کچھ میری نگاہیں دیکھ رہی ہیں، دشمن جو منصوبے باندھ چکا ہے۔ خدا نہ کرے، اگر ایسا ہوا تو پھر مسلمانو! تمہاری عزت و آبرو کا خدا حافظ۔ وقت تمہیں مہلت نہیں دے گا۔ اٹھو! حالات سے مقابلے کے لیے کفن بردوش ہو جاؤ۔ اپنے گھروں میں جس قدر سامانِ حرب جیسا کیسا ہو جمع کرو، اور اپنی حفاظت کے لیے کمر بستہ ہو جاؤ۔ یہ میری آخری گذارش ہے، پھر خدا جانے میں زندہ رہوں یا تم میں سے کوئی حالات کی نذر ہو جائے۔ یہ وقت زیادہ لمبی چوڑی تقریروں کا نہیں کہ میں تمہیں صبح تک بٹھائے رکھوں، لیکن نہیں۔ جاؤ! اپنے اپنے گھروں میں جو کچھ میں نے کہا ہے اس کی تیاری کرو۔"

اس قسم کی تقریریں امیر شریعتؒ نے پنجابی اور اردو زبان میں پنجاب کے شہروں قصبوں اور دیہاتی آبادیوں کے عام اجتماعوں میں کیں۔ اس کے ساتھ وہ محلّوں میں خفیہ اجلاس بلا کر مسلمان نوجوانوں کو حالات و واقعات سے آگاہ کرتے۔ نیز مخیر حضرات کو اکساتے کہ وہ صوبہ سرحد سے اسلحہ منگوا کر نوجوانوں میں تقسیم کریں اور استعمال کی تربیت بھی سکھیں، فوجی پنشنروں کی خدمات حاصل کریں تاکہ اسلحہ کے استعمال کی تربیت دے سکیں۔ جالندھر اور امرتسر جیسے مرکزی شہروں میں اسلحہ کی درآمد دسمبر ۱۹۴۶ء کے آخر تک جاری رہی۔ مجلس احرار کے ذمہ دار کارکن اور باعتبار مسلم لیگی اس اہم کام میں امیر شریعتؒ کے معاون تھے۔

**سنہ ۱۹۴۷ء**

۱۷۶۷ء میں سلطان حیدر علی والیٔ میسور نے آزادیٔ وطن کے لیے غیر ملکی حکمرانوں کے خلاف جو جہاد شروع کیا تھا، ۱۹۴۷ء کا سال اس مہم کا آخری سال تھا۔ ایک سو اسی برس کی طویل جدوجہد کے دوران محبانِ وطن کو غیر ملکی سامراج سے نبرد آزما ہونے میں جن سنگلاخ وادیوں سے گذرنا پڑا، تاریخ کا ایک ایک ورق اس خونچکاں داستاں کو مستقبل کی امانت سمجھ کر سمیٹ چکا ہے۔ برطانوی کیبنٹ کمیشن آج جن حیلے بہانوں سے پاک و ہند کے راہنماؤں کو اپنی بساط پر لیے بیٹھا ہے، یہ اس بجھتے ہوئے چراغ کی آخری لَو ہے، جس نے ایک سو اسی سال برصغیر پاک و ہند میں روشن رہ کر دلوں میں ایسی اندھیر گردی مچادی کہ نہ اس ملک کا تمدّن ہی اپنا رہا اور نہ اخلاق!

پاک و ہند کی نئی دیواریں تعمیر ہونے کا یقین پختہ ہو چکا تھا۔ ہندوستان کی تمام قومیں اپنے اپنے حقوق کی نگہداشت میں چوکس نظر آ رہی تھیں۔ سکھوں کے لیڈر گیانی کرتار سنگھ نے اس افراتفری میں ۱۳۔ جنوری ۱۹۴۷ء کو ایک پریس بیان میں اعلان کیا:۔

"وزارتی مشن کی سکیم کے مطابق جلد ہی گروپ اسمبلیاں قائم ہو رہی ہیں
ان اسمبلیوں میں مسلم لیگ کی اکثریت ہوگی۔ اور حقیقت یہ ہے کہ
ایسے گروپ بنا کر پاکستان کا اصول تسلیم کر لیا گیا ہے، ان حالات میں ہندو
اور سکھوں کا مفاد اسی بات میں ہے کہ وہ اپنے لیے ایک الگ صوبے
کا مطالبہ کریں"

پاک و ہند کے دوسرے سیاسی حلقوں کے علاوہ احرار حلقوں میں یہ بیان بڑی
معنی خیز نظروں سے پڑھا گیا۔ سکھوں کے اس بیان سے تقسیم در تقسیم کا شبہ ہونے لگا۔
چنانچہ احرار نے ورکنگ کمیٹی کا فوری اجلاس طلب کیا۔ جس نے ۲۴۔مارچ ۱۹۴۷ء کو
لاہور میں جنرل کونسل کا اجلاس منعقد کرنے کا فیصلہ کیا۔ ہندوستان کے حالات روز و شب
بد سے بدتر ہو رہے تھے۔ یہ خبریں لندن پہنچیں تو ایوانِ برطانیہ سے ۲۰۔فروری ۱۹۴۷ء
کو ایک اعلان شائع ہوا۔

"عبوری کابینہ میں کوئی سا فریق رہے اور کوئی سا نہ رہے۔ اس سے
متعلق ہمارا جواب یہ ہے کہ ہم خود (برطانیہ) جون ۴۸ء تک یعنی زیادہ
سے زیادہ اٹھارہ ماہ کے اندر ہندوستان سے اپنا ہاتھ کھینچ لیں گے۔ ہم
چاہتے ہیں کہ یہاں سے رخصت ہوتے وقت حکومت کسی ایسی ادارے
کے سپرد کر سکیں، جو کابینہ مشن پلان کے مطابق باہمی سمجھوتے سے
قائم ہو"

برطانیہ کے اس اعلان نے حالات کو مزید پریشان کرنے میں کافی مدد دی۔ ان
دنوں ہندوستان بے یار و مددگار تھا۔ نہ تو اس کا کوئی وارث اور نہ ہی اس پر کسی کا راج
تھا۔ ۲۔مارچ کو پنجاب کے وزیر اعلیٰ سر خضر حیات ٹوانہ نے اپنے عہدے سے استعفیٰ
دے دیا۔ ۴۔مارچ کو ماسٹر تارا سنگھ نے پنجاب اسمبلی ہال سے باہر کرپان کو بے نیام

فضا میں لہراتے ہوئے اعلان کیا۔

"جو مانگے گا پاکستان! اس کو دیں گے قبرستان"

تارا سنگھ کے ان الفاظ کی تائید ہندو راہنماؤں نے کی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اسی شام امرتسر میں سکھوں اور مسلمانوں کے درمیان خونریز فساد کی ابتدا ہوئی۔ حضرت امیر شریعتؒ اس وقت امرتسر میں موجود تھے۔ حالات کا رُخ دیکھ کر محلے کے تمام نوجوانوں کو اپنے گھر میں جمع کیا اور انہیں اپنے گھروں کی حفاظت کے لیے تیار رہنے کی تلقین کی اور خود ان کے ساتھ تمام رات تلوار سے مسلح پہرہ دیتے رہے۔ دوسرے دن بھی ایسا ہی ہوا اور رات بھر محلے والوں کی معیت میں گلوالی گیٹ سے باہر جس کے قریب ہی سکھوں کا مرکز تھا، پہرہ دار رہے۔ آخر ۶۔ مارچ کو امرتسر میں کرفیو لگا دیا گیا۔

## تقسیمِ پنجاب کی مخالفت

سکھوں کے ۱۲۔ جنوری والے اعلان کے بعد مجلس احرار اپنے اجلاس میں تقسیم پنجاب کی شدت سے مخالفت کر چکی تھی کہ ۹۔ مارچ کو لاہور بریڈ لے ہال میں پنجاب سوشلسٹ پارٹی اور مجلس احرار کا مشترک اجلاس ہوا جس میں حضرت امیر شریعتؒ نے تقسیمِ پنجاب کی مخالفت میں دو گھنٹے تک اپنے دلائل دیے اور اپنے خدشات کا از سرِ نو اظہار کیا، اور مسلم لیگ پر زور دیا کہ وہ پنجاب کی تقسیم کو کسی صورت میں بھی منظور نہ کرے ورنہ مشرقی پنجاب کا مسلمان تباہ ہو جائے گا۔

آخر وہی ہوا جس کا خدشہ تھا۔ پنجاب کے فسادات کی آڑ لے کر کانگرس نے اعلان کیا۔

"پنجاب اور بنگال کی تقسیم ناگزیر ہے۔"

ہندو مہا سبھا اس کے لیے پہلے سے تیار تھی، گو گاندھی جی نے اس اعلان کی مخالفت کی، لیکن واقعات اس قدر تیزی سے آگے بڑھ رہے تھے کہ نہ حکومت رہی تھی اور نہ لیڈر، دونوں بیکار ہو چکے تھے۔ ایسی افراتفری کے دور میں ۲۲ مارچ (۱۹۴۷ء) کو لاہور میں مجلس احرار کی جنرل کونسل نے ایک ہزار سے زائد نمائندوں کی موجودگی میں

سہ روزہ بحث کے بعد حسب ذیل تاریخی قرارداد منظور کی:۔

"پنجاب کے حالیہ فسادات میں وحشت و بربریت، لوٹ مار، آتش زدگی، قتل و خونریزی وغیرہ جرائم کا سیلاب جس بے پناہ تیزی کے ساتھ بروئے کار آیا اور جس باقاعدگی سے اس خانہ جنگی کو ہوا دینے کے لیے صوبہ کے مقتدر اور ذمہ دار غیر مسلم افراد اور جماعتوں نے اس میں حصہ لیا، اس کی روشنی میں مجلس احرار اسلام ہند کی یہ پختہ رائے ہے، کہ یہ انسانیت سوز تصادم برطانوی استعمار کے حالیہ اعلان کا بدیہی نتیجہ ہے، جس میں قطعی طور پر ہندوستان کی زمام اقتدار کو منتقل کرنے کا فیصلہ کیا گیا ہے اور جس کے باعث صوبے کی غیر مسلم اقلیتوں نے انتقال اختیارات سے پیشتر ہی جبر و تزویر سے ایسی کیفیت پیدا کرنے کی کوشش کی جس سے سہم کر صوبے کی اکثریت اپنے جائز اور آئینی حق کے استعمال سے ناصرف دستبردار ہو کر رہ جائے، اور صوبے کا اقتدار آسانی کے ساتھ غیر مسلم فسطائی قوتوں کے قبضہ و تصرف میں منتقل ہو سکے، چنانچہ خضر وزارت کے مستعفی ہونے کے فوراً بعد ڈاکٹر گوپی چند بھارگو، سردار پرتاب سنگھ کیرو، ممبر کانگرس ورکنگ کمیٹی، چودھری کرشن گوپال دت، چودھری لہری سنگھ، سیٹھ سدرشن اور مسٹر لیشیال خازن پنجاب کانگرس کمیٹی جیسے کانگرسی رہنماؤں نے قومیت متحدہ کے بلند بانگ دعویٰ کو پس پشت ڈال کر ماسٹر تارا سنگھ اور گیانی کرتار سنگھ جیسے اکالی رہنماؤں سے گٹھ جوڑ کیا، اور لنگر لنگوٹ کس کر یہ اعلان کرتے ہوئے نہ شرمائے، کہ ہم ہر قیمت پر صوبہ میں مسلم اکثریت کو اس کے جائز حق سے محروم رکھیں گے، خواہ اس سے صوبے کے امن اور انسانی جانوں کو کتنا ہی نقصان کیوں نہ پہنچے

واضح رہے کہ یہ صورتِ حال اضطراری نہیں بلکہ پہلے سے طے شدہ سکیموں اور سازشوں کا بدیہی ردِّ عمل ہے جس کا علم ملک کو پہلے پہل اس وقت ہوا تھا، جب ماسٹر تارا سنگھ نے گورنمنٹ ہند اور برطانوی حکومت کو تسلی دینے کے لیے روزنامہ "اجیت" کے "کلغی دھر نمبر" میں مورخہ ۱۰۔ جنوری ۱۹۴۵ء کو ایک توضیحی مضمون اپنے نام سے چھپوایا تھا۔ اس سے ایک طرف تو ماسٹر صاحب کا مقصد یہ تھا کہ ان کی پارٹی کے متعلق انگریز دشمنی کے الزامات کی تردید ہو جائے، اور ساتھ ہی ہندو فسطائیت کو یہ یقین دلایا جائے کہ اکالی سورماؤں نے مہاراجہ پٹیالہ کی امداد سے سکھوں کو بندوقوں وغیرہ سے مسلح کر لیا ہے، تاکہ انگریز کے ملک چھوڑنے پر پنجاب سے مسلمانوں کو بھی زبردستی بے دخل کر دیا جائے۔ دوسری طرف ہندو فسطائیت کے عزائم کا ذمہ دارانہ اعلان اس وقت ہوا جب میرٹھ کانگرس کے مشترک پلیٹ فارم سے بہار، گڑھ مکتیشر، کلکتہ اور نواکھلی کے انسانیت سوز فسادات کے سلسلے میں ایک طرف تو راشٹریہ سیوک سنگھ کی بہیمانہ کارروائیوں پر پردہ ڈالنے کے لیے صدرِ کانگرس نے عائد کردہ الزامات کو مذاق میں اڑا دیا اور دوسری طرف کانگرس کے نفسِ ناطقہ سردار پٹیل نے فسطائی گرج میں اعلان کیا کہ مخالفین کو تلوار کا جواب تلوار سے دیا جائے گا، جس کے بعد ملک کے ایک سرے سے لے کر دوسرے سرے تک اکالی سیناؤں اور راشٹریہ سیوا دل کی تنظیم کا کام باقاعدگی کے ساتھ شروع کر دیا گیا۔

مجلس عاملہ کی رائے میں پنجاب کے حالیہ فسادات بھی اسی غیر مسلم فسطائی سازش کا قدرتی نتیجہ ہیں، جس کا مقصد محض غیر مسلم اقتدار کو بہر حال

ملک پر مسلط و قابض کرنا ہے، خواہ اس کے حصول کے لیے جنگ کے ہولناک سیلاب ہی سے گزرنا پڑے۔ ظاہر ہے کہ اس صورتِ حال کو کوئی بھی ذمہ دار جماعت جسے ملک میں آبرومندانہ اور منصفانہ زندگی بسر کرنی ہو کبھی برداشت نہیں کر سکتی۔

مجلس احرار ہمیشہ سے ملّت کی سربلندی اور آزادیٔ وطن کی حامی رہی ہے، اور اس کے حصول کے لیے ہر قسم کی قربانی اور آبرومندانہ اشتراک و تعاون کی داعی چلی آئی ہے۔ اب جبکہ حکومت کے انتقالِ اقتدار کے اعلان سے غیر مسلم تسلطائی قوتیں کانگرس کی مشترک وطنی روایات و پالیسی کو نظر انداز کرتے ہوئے اس کے اندر اور باہر حصولِ اقتدار کے لیے عریاں طریقے پر برسرِ کار نظر آتی ہیں۔ مجلسِ عاملہ تمام مسلم جماعتوں کو توجہ دلاتی ہے کہ وہ اس نہایت نازک مرحلے پر سیاسی اختلافات کو نظر انداز کرتے ہوئے مشترک دشمن کی جارحانہ سرگرمیوں کے مقابلے کے لیے زیادہ سے زیادہ ایک دوسرے کے قریب ہوں، تاکہ ملتِ مسلمہ کے ننگ و ناموس اور مستقبل کی حفاظت کی جا سکے۔

مجلسِ عاملہ کو اگرچہ پنجاب کے حالیہ فسادات میں انسانی مال و جان کے اتلاف کا دلی رنج ہے، جس کی تلافی عرصہ تک نہیں ہو سکتی۔ پھر بھی مجلسِ عاملہ ان مسلم و غیر مسلم افراد کا شکریہ ادا کرنا اپنا فرض سمجھتی ہے جنھوں نے سفاکی اور بربریت کے اس دور میں جب انسان انسانیت کے دائرے کو تار تار کر چکا تھا حقِ ہمسائیگی اور انسانی اخلاق کو سربلند رکھا اور عورتوں، بچوں اور ان کے متعلقین کو پناہیں دیں۔

مجلس احرار اسلام کی مجلسِ عاملہ جملہ رضاکارانِ احرار اور کارکنانِ

ہمدردانِ احرار کو بھی مبارک باد دیتی ہے کہ انہوں نے ہر جگہ امن کی بحالی اور مظلومین کی خدمت کے فرائض تا بحدِ امکان ہر قسم کے خطرات اور حوصلہ شکن واقعات کے باوجود جوانمردی کے ساتھ ادا کیے اور مجلس توقع رکھتی ہے کہ وہ اس نیک کام کو زیادہ سے زیادہ تیزی کے ساتھ جاری رکھیں گے۔ اس کے ساتھ ہی انہیں یہ بھی واضح کر دینا چاہتی ہے کہ ملت اسلامیہ ابھی تک خطرے سے محفوظ نہیں ہوئی۔ اس لیے جہاں تک ممکن ہو جیوشِ احرار اسلام کی تنظیم میں بیش از بیش سرگرمی کا اظہار کیا جائے اور اپنی اپنی جگہ دیگر اسلامی جماعتوں سے اشتراک و تعاون سے اس نیک مقصد کے حصول کے لیے کوششیں جاری رکھیں۔ واضح رہے کہ ابتلاء آزمائش کے اس نازک ترین دور میں ملت اسلامیہ کی حفاظت ہمارا اوّلین فرض ہے، جس کی بجا آوری کے لیے سیاسی اختلافات بہر نوع سدِ راہ نہیں بننے چاہییں۔"

## عطاء اللہ شاہ شہید کر دیے گئے

ایک طرف برطانیہ ہندوستان کو آئین کے ذریعے اس کے حقوق منتقل کر رہا تھا، تو دوسری طرف غیر آئینی سرگرمیاں اس قدر تیز ہو چکی تھیں کہ انسان انسانیت سے ماوراء ہو کر ایسی حرکتوں پر اتر آیا کہ خونِ انسانی کی ارزانی سے انسانیت کا دامن ہمیشہ کے لیے داغدار ہو کر رہ گیا۔ اس ہنگامی دور میں وائسرائے لارڈ ویول کی ناکامی کے بعد ۲۲۔ مارچ ۱۹۴۷ء کو لارڈ مونٹ بیٹن نے بطور وائسرائے اپنے عہدے کا چارج لیا اور ساتھ ہی واقعات تیزی کے ساتھ آگے بڑھنے لگے۔

امیر شریعت ان دنوں اپنے بال بچوں سمیت لاہور میں قیام پذیر تھے۔ مشرقی پنجاب سے اجڑ کر آنے والے لوگوں کی خون آشام داستانیں سن کر اس قدر پتھر دل

ہو گئے تھے کہ تمام دن دفتر میں خاموش بیٹھے رہتے، نہ کسی سے بات کرتے، نہ کوئی مشورہ ہی دیتے۔

جو آدمی اپنے وجود میں خود ایک انجمن تھا، جس کی مسکراہٹوں سے بہاروں کا جوبن نکھر تا رہا، جس کے ایک بول پر سینکڑوں خاموشیاں رقص کناں تھیں، انسان کے بگڑے ہوئے چلن نے آج اسے پتھر کی تصویر بنا دیا تھا۔

اپریل اور مئی کے مہینے اسی پر آشوب طریق سے گذرے کہ ۳۔ جون ۴۷ ۱۹ء کو متحدہ ہندوستان میں برطانیہ کے آخری نمائندے لارڈ مونٹ بیٹن نے مسلم لیگی اور کانگرسی رہنماؤں کے مشورے پر حکومت برطانیہ کا وہ تاریخی اعلان کیا جس کی رو سے برصغیر کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا گیا، اور ساتھ ہی پنجاب اور بنگال کی تقسیم پر بھی اپنی مہر ثبت کر دی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ سکھوں اور ہندوؤں نے وہاں کی اقلیتی آبادی کا قتل عام شروع کر دیا۔ انہی دنوں ۱۴۔ اگست کو امرتسر کے اہل حدیث رہنما مولوی ثناء اللہ کے لڑکے مولوی عطاء اللہ کو ہندوؤں نے اپنے محلہ میں گولی مار کر شہید کر دیا۔ لیکن اخبارات میں یہ خبر چھپی کہ سید عطاء اللہ شاہ بخاری کو امرتسر میں شہید کر دیا گیا۔ اس خبر نے پنجاب اور سارے ہندوستان کو پریشان کر دیا۔ چنانچہ چنیوٹ کے ملک اللہ دتہ بلوچ نے اس خبر کی تصدیق کے لیے اپنے ایک عزیز کو لاہور بھیجا۔ جیسے ہی اس نے شاہ جی کو دفتر میں سلامت پایا وہ باغ باغ ہو گیا، اور اس نے دوستوں کی تسلی کے لیے امیر شریعت کے ہاتھ کی تحریر چاہی۔ آخر امیر شریعت نے بڑے اصرار کے بعد ۲۰ اگست کو ملک اللہ دتہ کے نام حسب ذیل خط تحریر کیا۔

لاہور۔ ۲۰۔ اگست ۴۷ ۱۹ء

عزیزانِ من نذر محمد و ملک اللہ دتہ!

السلام علیکم۔ میں اپنے اہل و عیال اور دوستوں سمیت خیریت سے

ہوں۔ مارچ کے مہینے سے لاہور میں ہوں۔ اب خان گڑھ ضلع مظفر گڑھ میں نواب نصر اللہ خاں کے یہاں چلا جاؤں گا۔ ارادہ کرلیا ہے۔

امرتسر بالکل تباہ ہو چکا ہے، اور آئندہ مسلمانوں کے وہاں آباد ہونے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی۔ اس وقت ایک لاکھ کے قریب مسلمان لاہور پہنچ چکا ہے، اور اب فیروز پور، ہشیار پور وغیرہ کی آمد شروع ہوگئی ہے۔ مشرقی پنجاب کا مسلمان اس وقت تباہ ہو چکا ہے، باقی ہو رہا ہے۔

سکھ قوم کی خباثت کو انگریز کی اور ہندو کی تائید حاصل ہے، اور وہ تباہی مچا رہی ہے، اور نہ جانے کب تک یہ سلسلہ باقی رہے۔

میرا ایک مکان خاک میں مل چکا ہے، دوسرا جس میں میں رہتا تھا، ابھی تک تو موجود ہے۔ میری زندگی کی ساری کمائی یعنی میری ساری کتابیں اور سامانِ زندگی وہیں ہے۔ اللہ کے حوالے ہے، ابھی تک کوئی صورت سامان برآمد کرنے کی نظر نہیں آتی۔ پہلے بھی فقیر ہی تھا، لیکن اب سر چھپانے کی جگہ بھی نہیں ہے، دعائے خیر سے یاد کریں۔ ملکی حالات اتنے خراب اور خطرناک، ہیبت ناک ہیں کہ ان سطروں میں بیان نہیں ہو سکتے ــــ میں انشاء اللہ تعالیٰ کل کراچی میل سے ملتان کی طرف روانہ ہو جاؤں گا۔

زندگی رہی تو آئندہ ملاقات پر باتیں ہوں گی۔ والسلام دونوں اور عزیزوں کو سلام و دعا۔ (سید عطاء اللہ شاہ)

مندرجہ بالا خط سے ظاہر ہوتا ہے کہ امیر شریعت تقسیم ملک کے بعد رونما ہونے والے واقعات سے کس قدر متاثر تھے۔ حالات نے انہیں اس حد تک

رفیق القلب کر دیا تھا کہ ذرا ذرا سی بات پر آنسوؤں کی جھڑی باندھ دیتے۔ اپنے علمی اثاثے کے ضائع ہونے کا تو انہیں زندگی بھر احساس رہا۔ جب کبھی مسائل پر بحث چھڑتی تو فوراً ان کا ذہن اپنی امرتسر ضائع ہو جانے والی لائبریری پر جاتا اور ساتھ ہی سرد آہ بھر کر خاموش ہو جاتے۔

اچھی کتاب اور اچھا رفیق دورِ رواں میں کہاں ملتے ہیں۔ زندگی میں ان کا بچھڑ جانا موت سے زیادہ وزنی ہوتا ہے، بشرطیکہ پہلو میں حساس دل ہو۔

۱۹۴۷ء کے انسانیت سوز واقعات نے زندگی کی تمام عبارت کو اس بری طرح پریشان کیا کہ امیر شریعت جیسا خوددار انسان بھی دل و نظر پر قابو نہ رکھ سکا۔

عورت کی عظمت بھی مذہب کے تقدس سے وابستہ ہے۔ جب انسان نے مذہب کی دیواروں پر کھڑے ہو کر عورت کا نیلام شروع کر دیا، تو مذہب کی پاکیزگی کیونکر محفوظ رہ سکتی ہے۔ سال ۱۹۴۷ء میں انسان نے اپنی ضرورت کے لیے جن نقشوں کو آدمی کے لہو سے خوبصورت بنانا چاہا، انہی نقشوں کی لکیروں پر سے انسان کے اپنے پھسلنے کا احتمال بھی تھا۔ ایسی ناپائیدار عمارت کی خوبصورتی نگاہوں کو سکون تو دے سکتی ہے مگر دلوں کی تسلی نہیں کر سکتی۔

امیر شریعتؒ، جس نے زندگی بھر عظمتِ آدم کا احترام کیا تھا جب وقت کے اس موڑ پر پہنچا، تو آپے سے باہر ہو کر کہہ اٹھا ؎

تو نے یہ کیا غضب کیا، مجھ کو بھی رسوا کر دیا
میں ہی تو ایک راز تھا سینۂ کائنات میں

## خان گڑھ میں قیام

مارچ سے جولائی ۱۹۴۷ء تک امیر شریعتؒ لاہور میں رہے اور اگست کے آخری ہفتے بچوں سمیت ضلع مظفر گڑھ کے ایک گاؤں خان گڑھ چلے گئے۔ اس علاقے کے رئیس نوابزادہ نصر اللہ خاں ان دنوں

آل انڈیا مجلسِ احرار کے ناظمِ اعلیٰ تھے۔ اللہ تعالیٰ نے بہت کچھ دے رکھا ہے۔ وہ امیرِ شریعتؒ کے میزبان تھے۔ آموں کے باغ جو اس ضلع کی خصوصیات ہیں امیرِ شریعت کے لیے اپنی تمام بہاریں لے کر حاضر تھے۔ گھر کا سامان، شب و روز خدام کی حاضری نے گو امیرِ شریعت سے اجنبیت چھین لی تھی، لیکن دل کا سکون یہاں بھی بیگانہ رہا۔ یہیں سے ۲۴ دسمبر ۴۷ء کو صدر مجلسِ احرار کے نام امیرِ شریعتؒ نے حسبِ ذیل تاریخی خط لکھا، جس کی بنا پر مجلسِ احرار کی آئندہ پالیسی وضع کی گئی:

خان گڑھ ۔ ۲۴ ۔ دسمبر ۱۹۴۷ء

برادرِ محترم ماسٹر جی[1]! السلام علیکم

ملتان کی میٹنگ میں حالات کی وجہ سے شریک نہ ہو سکا۔ اس کے بعد بیماری آہستہ آہستہ بڑھتی گئی اور آخر غالب آگئی۔ نتیجہ یہ ہے کہ اس وقت نشست و برخاست بھی آسانی سے نہیں کر سکتا۔ تفصیل کیا لکھوں کیا گزری؟ پھر محسنؔ اور مہیمنؔ بیمار ہو گئے اور ایک وقت ایسا بھی آگیا کہ ہم محسنؔ[2] سے تھوڑی دیر کے لیے ہاتھ دھو بیٹھے، خیر! اللہ تعالیٰ نے کرم کیا، اب اس کی حالت اچھی ہے لیکن مہیمنؔ[3] بہت کمزور ہے اور بخار میں مبتلا ہے۔ رات ننھی سالمہ[4] سخت بخار میں تھی۔

یہ ہے میرا مختصر سا حال۔ اس وقت میں اپنے بچوں کی خدمت کے قابل بھی نہیں اور گھر میں کوئی دوسرا شخص بھی نہیں، جو پرسشِ احوال کر سکے۔ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی سہارا نہیں۔ حسبنا اللہ ونعم الوکیل

---

[1] ماسٹر تاج الدین انصاری جو ان دنوں مجلسِ مرکزیہ کے صدر تھے [2] امیرِ شریعت کے بڑے سے چھوٹے صاحبزادے [3] سب سے چھوٹے صاحبزادے [4] سب سے چھوٹی صاحبزادی۔

ملتان میں آپ کے اجلاس کو کامیاب دیکھنا چاہتا ہوں۔ چند باتیں لکھ دیتا ہوں۔ اگر احباب کو پسند ہوں تو بہتر ہے۔

۱۔ لیگ سے ہماری سیاسی کشمکش ختم ہو چکی ہے اور الیکشن کے ساتھ ہی ختم ہو چکی تھی۔ اس وقت لیگ قوت حاکمہ ہے۔ مسلمانوں نے اسے بنایا اور قبول کر لیا ہے۔ پاکستان نہ صرف مسلم لیگ کا بلکہ کانگرس کا تقسیم پنجاب کے اضافے کے ساتھ تسلیم کردہ معاملہ ہے، جس پر حضور "برطانیہ" کی مہر ثبت ہے۔ اس میں صرف مسلم لیگ کو ہدفِ ملامت بنانا آئینِ شرافت سے بعید ہے۔ اگر اچھا کیا تو کانگرس اور لیگ دونوں نے، اگر برا کیا تو دونوں نے۔ اب پاکستان بن چکا اور تقسیم پنجاب کو کانگرس نے پیش کر کے مسلمانوں سے پاکستان کی بہت بڑی قیمت ادا کرائی اور کرا رہی ہے۔ ابھی نہ جانے کب تک مسلمانوں کو سود در سود ادا کرنا پڑیگا۔

میری آخری رائے اب یہی ہے کہ ہر مسلمان کو پاکستان کی فلاح و بہبود کی راہیں سوچنی چاہییں، اور اس کے لیے عملی اقدام اٹھانا چاہیے۔ مجلس احرار کو ہر نیک کام میں حکومت پاکستان کے ساتھ تعاون کرنا چاہیے، اور خلافِ شرع کام سے اجتناب۔ اصلاح احوال کے لیے ایک دوسرے سے مل کر "الدّین نصیحۃ" پر عمل ہونا چاہیے۔ یہ ارشاد ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا۔

۲۔ مجلس کا قیام و بقا بہر حال ایک شرعی امر ہے، تبلیغ اعتقادِ صحیحہ اور تنقیدِ رسومات قبیحہ، اعلائے کلمۃ الحق، اعلان و بیان ختم نبوّت و اظہارِ فضائل صحابہ و اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین مجلس کے فرائض میں سے ہیں۔ خصوصاً اس دورِ لادینی میں جنسِ انسانی کی تمام مشکلات

کے لیے شریعت محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کو ہی بطور حل پیش
کرنا ہمارا وہ فریضہ ہے کہ اگر ہمیں دار ورسن تک بھی رسائی ہو جائے
تو الحمد للہ۔ اس لیے مجلس کے قیام بقا کی بہر حال کوشش رہنی چاہیے
اگر دوستوں کو یہ باتیں معقول و مدلّل نظر آئیں تو ان بنیادوں پر
آئندہ زندگی کی عمارت استوار کریں، ورنہ جیسے ان کی مرضی، میں کسی کی
راہ میں حائل نہیں۔ اب میں تھک گیا ہوں۔ ورنہ مفصل بھی لکھ سکتا تھا
غریب الدیار۔ سید عطاء اللہ شاہ بخاری۔

## بچی کی وفات

انسان اور مصائب کے رشتوں پر سے صدیاں گذر چکی ہیں کبھی انسان غالب آ جاتا ہے کبھی مصائب انسان کو زیر کر لیتے ہیں، لیکن دونوں کے تعلقات میں بال برابر خلیج حائل نہیں ہوتی۔

امیر شریعتؒ عوام کی کہانیاں سنتے سنتے خود مصائب کا پہاڑ بن کر رہ گئے۔ اجڑے ہوئے دلوں پر غموں کا رین بسیرا، مسکراتی رہنے والی آنکھوں میں آنسو، سرخ و سفید چہرے پر موت کے دھبے۔ امیر شریعت کا ان دنوں ایسا ہی حال تھا کہ ۷۔ فروری ۱۹۴۸ء کو عزیزی سالمہ کا انتقال ہو گیا۔ معصوم بچی جو غم کی اندھیری رات میں گھر کا چراغ اور سوگوار دلوں کا کھلونا تھا۔ اس کی موت نے سارے گاؤں میں صفِ ماتم بچھا دی۔

ننھی سالمہ اس اعتبار سے خوش نصیب رہی کہ باپ اس کے جنازے میں شریک تھا، ورنہ اس سے قبل امیر شریعتؒ کی دو بچیاں فوت ہوئیں تو وہ جیلخانوں میں تھے۔

## پاکستان ۱۹۴۷ء

برصغیر کی غلامی کا آخری سورج جب اپنی پنہائیوں میں غروب ہوا تو ہندوستان تقسیم ہو چکا تھا۔ ایک ہی دھرتی کی کوکھ سے جنم لینے والے لاڈلے بیٹوں نے اپنی آشاؤں کے لیے ماں کو دو حصوں میں بانٹ

لیا ـــ آہ! انسان کتنا خود غرض ہے ۔

آسمان نے یہ سارا تماشا دیکھا ۔ زمین کے ذرات انسانی گناہوں سے لرزہ براندام ہو گئے ۔ لیکن خلافت ارضی کا وارث تخت شاہی کی طلب میں ایسا کھویا کہ دامن یزداں کی بجائے اشارہ ابلیس پر رقص کرنے لگا۔ اور اسی طرح ۱۹۴۸ء اپنے جنو میں گزشتہ سال کی خون آشام تاریخ لے کر نمودار ہوا۔ شفق اپنے دامن سے خون نچوڑ رہا تھا ۔ انسانوں کی بے گور و کفن لاشوں نے درندوں کو بھوک سے بے نیاز کر دیا تھا ۔ فطرت حیران تھی کہ شاید انسان کا انسانیت سے علیحدگی کا یہ آخری سال ہے ، مگر نہیں ؎

یہ کہہ رہی ہے پلٹ کر نگاہِ یار ابھی!
زمانہ اور بھی بدلے گا ایک بار ابھی!

امیر شریعتؒ ۱۹۲۱ء میں برطانوی سامراج سے اپنے وطن کو آزاد کرانے کے لیے جذبات کا ایک الاؤ سینے میں لے کر نکلے تھے ۔ ۱۴- اگست ، ۴۷ ۱۹ء کو جب یہ مراد بر آئی تو جوانی کے ساتھ ساتھ جذبات کی آگ بھی دھواں دے رہی تھی ، وہ جس پودے کو خون کی آبیاری سے ثمر آور دیکھنا چاہتے تھے ، جب اس پر بہار آئی تو اسے کانٹوں نے گھیرا ہوا تھا ۔ بادِ نسیم منہ تکتی رہ گئی ، مگر بادِ سموم کے تیز جھونکوں نے گل بوٹوں کی تمام پتیاں خزاں کے حوالے کر دیں ۔

اس سال امیر شریعتؒ اپنی عمر کے ستاون برس گزار رہے تھے ۔ ہمت جواب دے چکی تھی ۔ دانت ساتھ چھوڑ گئے تھے ، چہرے پر عمرِ رفتہ کی پگڈنڈیاں گذرے ہوئے وقتوں کو پکار رہی تھیں ۔ جن آنکھوں میں بلا کی چمک تھی وہ خشک ندی نالوں کی طرح اداس دکھائی دیتی تھیں ۔ ہاتھوں میں تلوار اور کلہاڑی کی جگہ معمولی چھڑی نے لے لی تھی ۔ آنکھوں پر عینک ، خمیدہ کمر کے ساتھ چھڑی کے سہارے امیر شریعتؒ بازار سے گذرتے تو یوں لگتا جیسے دیمک کھائی ہوئی گذشتہ

ربع صدی کی تاریخ گذر رہی ہے۔

جس کی آواز سے ایوانِ افرنگ میں زلزلہ آجاتا تھا، ۱۹۴۷ء کے حادثات نے اسے اس قدر مضمحل کر دیا کہ وہ پنجاب کے دور افتادہ گاؤں (خان گڑھ) میں بیٹھا اپنی آواز کو ترس رہا تھا۔

دردِ گردہ کی تکلیف کا آغاز بھی انہی دنوں ہوا۔

قریباً ایک سال خان گڑھ خاموش رہنے کے بعد اپریل ۱۹۴۸ء کو امیر شریعت رضاکاروں کے اصرار پر ملتان آئے اور جلسۂ عام کو خطاب کرتے ہوئے کہا:۔

"میرے بزرگو اور عزیزو! ..... ایک سال کا عرصہ ہو گیا کہ میں نے کسی اجتماع میں تقریر نہیں کی۔ اب بھی خدا شاہد ہے کہ با دلِ نخواستہ اٹھ کر آیا ہوں، اس ڈر سے کہ رضاکار ناراض نہ ہو جائیں۔ ورنہ قریباً انتیس سال سے جو کچھ میں نے آپ سے کہا اگر اسی کو سمجھ لیتے تو کافی تھا۔ لیکن میری تو کوئی سنتا ہی نہیں۔ میرا تو شکاری کتے کا سا حال ہے جو شکار کو دیکھ کر بھونکتا ہے، کیونکہ وہ جو کچھ اپنی آنکھ سے دیکھتا ہے، اسی کی آواز لگاتا ہے۔ وہ دوڑتا ہے، کودتا ہے، پھڑکتا ہے، پھدکتا ہے کہ شکار سے لپٹ جاؤں، اور بھونکتا ہے کہ اپنے مالک سے اس کی خبر کر دوں۔ اسی طرح میں دیکھ رہا تھا شکار کو اور تمہارے دروازے پر بھونکا، جس دروازے پر گیا اسی نے لاٹھی رسید کی "بے ایمان سونے نہیں دیتا" حالانکہ جو کچھ میں دیکھتا ہوں، اسی کی صدا لگاتا تھا۔

عزیزو! میری صحت خراب ہو گئی ہے، کیونکہ میں نے حسین و جمیل دنیا اجڑتی دیکھی ہے۔ دلکش و دلفریب دنیا، اچھی دنیا، بری دنیا، معزز بزرگ، معزز بیٹیاں، عصمت مآب بیٹیاں، سب اجڑے اور ہم سب کے ساتھ اُجڑے

وہ اجڑے تو میں بھی اجڑا، اور سب ایک ساتھ اجڑے۔ عزیزو! کیا حال بتاؤں
کیسے بتاؤں؟ اگر کسی کا حال مجھ سے بہتر ہو تو بتاؤ؟ اللہ جانے کس پر کیا
گزری؟

اس وقت یہاں سزا کے طور پر کھڑا ہوں، رضاکاروں نے مجھے سزا
دی ہے، اور میں نے اس سزا کو قبول کر لیا ہے، تقریر کا ارادہ نہ تھا اور نہ ہے
بس یونہی دو ایک باتیں کرنے آیا ہوں، صحت تباہ ہو گئی ہے، دراصل ساری
بات صحت پر ہوتی ہے۔ دیکھنے کو بوڑھا ہوں آپ کے درمیان، مگر کفر
کے لیے ویسا ہی توانا، کفر کے لیے توانا مجھ سا ماں نے آج تک نہیں جنا۔
یہ ضعیفی، یہ پیری، ادھر تم زور آور، اور جب جی چاہا پکڑ کر میدان میں چھوڑ
دیا۔ تم دعا دو تب بھی خوش۔ ہم تو اسی میں خوش ہیں، جس میں آپ کی خوشی
ہے۔ ہماری اپنی تو خوشی رہی ہی نہیں۔ اب تو اپنا حال یہ ہے اللہ کو خوش
کروں یا نہ کروں، مگر تم کو ناراض نہ کروں۔ تمہارے لیے میں اگر جہنم میں چلا
گیا تو کیا ہوا، پر میرے جانے سے تم تو خوش رہتے ہو نا۔ بھئی! یہ سیدھی سی
بات ہے کہ اگر ایک شخص کے جہنم جانے سے قوم یا ملت بچ جائے تو ایسا
کام سبحان اللہ! ہم یہ سمجھیں گے کہ یہ بھی تیرے لیے کر دیا۔

بیماری کی وجہ سے اور کچھ ایسی یادوں کی وجہ سے وہی نقشے، وہی گلیاں
وہی زمانہ، وہی کوچے، وہی باغ و بہار، جب یاد آتے ہیں تو دل بیٹھنے
لگتا ہے۔

تو میں یہ عرض کر رہا تھا کہ رضاکاروں کا ڈر تھا جو حاضر ہو گیا ہوں، ان
[illegible] کہ بھائی مجھے چھوڑ دو۔ میں اب نہیں بول سکتا۔ ممکن ہے
دو [illegible] ایسا آ جائے کہ میں خود بول اٹھوں۔ مگر انہیں سمجھائے کون؟

جی کی بات ہے، اب وہ بولنے نہیں دیتا۔ تیس سال بولتا رہا ہوں، اب خدا سے دعا ہے جس نے تیس سال بولنے کی توفیق عطا کی کہ اب نہ بلوائیے۔

ابھی جو مولانا غلام غوث اور ماسٹر تاج الدین آپ کے سامنے کہہ گئے ہیں، مجھے بے چین کرنے کے لیے اتنا ہی کافی ہے۔ تم (آہِ سرد بھر کر) کہہ کر بھی بھول جاتے ہو اور اپنا یہ حال ہے کہ نہ کہا بھولتا ہے اور نہ کسی کا سنا بھولتا ہے۔ اب اس کا کیا جواب؟ کنگھی تو میری جیب میں بھی ہے، جب جی چاہتا ہے، سر میں کر لیتا ہوں۔ گو تم نے سر میں بال نہیں چھوڑے، بہت کم رہ گئے ہیں۔ اگر دو چار دن زندہ رہا، اور یہی حالت باقی رہی تو انشاء اللہ ایک بال بھی باقی نہیں رہے گا ہاں (سرد آہ بھر کر) تم جیتے رہو۔ ہمارا کیا پوچھنا میاں، فقیرانہ آئے صدا کر چلے، اور اس کا فیصلہ تو وہاں ہو گا میدانِ قیامت میں، جہاں سیاہ اور سفید چہرے الگ الگ کر دیے جائیں گے۔

بہرحال اب میں یہ کہوں کہ قرآن کے چار جملے ہیں، مجھے یہی آتا ہے اور وہ تمہیں پسند نہیں۔ جو تم چاہتے ہو وہ میرے پاس نہیں۔ کوئی نئی بات نہیں، وہی ایک بات اسی کتاب کی، جسے آجکل کی زبان میں فرسودہ نظام کہا جاتا ہے، جسے تم کہتے ہو یہ ہمیں فٹ نہیں آتا، تو یہ نکاح، یہ طلاق، یہ شادی، یہ قربانیاں، یہ مسجد، یہ نماز، یہ کیسے فٹ آئیں۔ پھر تو سرے سے چلو کہ یہ بیت اللہ سرے سے فٹ نہیں۔ نہ وجود باری تعالیٰ ہے، نہ کوئی نبی ہے، نہ وحی ہے، نہ نزول وحی ہے۔ آتا ہے تو یوں سیدھے آؤ، یہ منافقت نہ کرو۔"

درمیان میں کسی نے امیر شریعت کا نعرہ لگایا۔

" دیکھیے بھائی! میری تقریر میں اس قسم کے نعرے نہ لگائیے۔ میں دونوں سے بے نیاز ہو چکا ہوں۔ نہ مردہ باد کے قابل ہوں۔ نہ زندہ باد کے لائق۔ مجھے تو یوں معلوم ہوتا ہے کہ قبرستان میں اذانیں دے رہا ہوں۔ میں اضطراری طور پر چپ نہیں ہوں۔ سوچ سمجھ کر چپ تھا۔ تیس سال چیختا رہا ہوں۔ اب آرزو ہے کہ نہ بولوں۔ طبیعت پر خدا نے اپنا اختیار دیا ہے۔ جی چاہتا ہے، چپ رہوں۔

میں تو صرف نوجوانوں کی دلداری کے لیے آیا ہوں ——— نہ ورکنگ کمیٹی کے دباؤ سے اور نہ ماسٹر صاحب کے کہنے پر، ملکان رضاکاروں کے دباؤ سے جنہیں مجھ سے محبت ہے۔"

حضرت امیر شریعتؒ کی یہ تقریر رات ڈیڑھ بجے تک جاری رہی۔ عوام اور خاص دونوں رو رہے تھے۔

## نفاذ شریعت کانفرنس

پاکستان کی بنیاد کے ساتھ ہی علماء نے دین پسند طبقہ کو مجتمع کرنے کے لیے پشاور میں ۳،۴،۵ ستمبر ۱۹۴۸ء کو نفاذ شریعت کانفرنس منعقد کرنے کا فیصلہ کیا۔

گھریلو پریشانیوں اور اپنی مسلسل بیماری کے باوجود امیر شریعت سرحدی علماء کے فیصلے پر پھول چڑھا کر سفر کی تیاریوں میں مصروف ہو گئے۔ اسی سلسلے میں سرحد کے مقتدر رہنما پیر مانکی شریف، قائداعظم کے پاس کراچی پہنچے اور ان سے تحریری وعدہ لیا کہ پاکستان کا آئندہ نظام حکومت اسلامی اصولوں کی بنیاد پر ہوگا۔ ان دنوں سرحد میں عبدالقیوم خاں کی حکومت تھی۔ کانفرنس کی تیاریاں مکمل ہو چکی تھیں کہ حکومت نے دفعہ ۱۴۴ کے ذریعے کانفرنس کو خلافِ قانون قرار دے دیا۔ اس کے نتیجہ میں دین پسند لوگوں کو بہر حال تعجب

ہوا۔ مگر اس کے نتیجہ میں پیر الٰہی شریف مسلم لیگ سے علیحدہ ہو کر عوامی لیگ میں شامل ہو گئے۔

## ملتان میں قیام

ملک کے سیاسی حالات ہنوز ابتر تھے، عوام اقتصادی لحاظ سے کمزور سے کمزور تر ہوتے جا رہے تھے۔ ہر آدمی خانگی پریشانیوں میں مبتلا تھا۔ نوزائیدہ مملکت کی سرحدیں غیر محفوظ تھیں۔ اس زمانے میں عوام سے نئی کوئی بات کہی جا سکتی تھی اور نہ ہی عوام اس کے لیے تیار تھے۔ ملک کی سیاسی جماعتیں وقتی طور پر اپنا وجود ختم کر چکی تھیں۔ پھر وہ لوگ جن کی زندگی خزاں کے خشک پتے کی طرح آوارہ نہیں تھی اس بازار میں کیونکر آتے، جہاں ہر دکان پر جنسِ انسانی کوڑیوں کے مول تُل رہی ہو۔

امیر شریعتؒ بھی زندگی کی سنگلاخ وادیوں سے گزر کر آئے تھے، ان کے آبلۂ پا جن راہوں کو اپنے خون سے سیراب کر چکے تھے وہ راہیں ہنوز تشنہ تھیں لیکن سازِ زمانہ جن انقلابی سروں میں نغمے الاپ رہا تھا، سالارِ کارواں کے پاس اتنی مہلت کہاں تھی کہ جرسِ کارواں کو چھوڑ کر غبارِ کارواں پر توجہ دیتا۔

۱۹۴۸ء کے آخر میں خان گڑھ چھوڑ کر امیر شریعتؒ ملتان کے ایک گمنام محلّہ (ڈبّی شیر خاں) میں تیس روپے ماہوار کرایہ کے مکان میں آ بیٹھے اور گوشہ نشینی کا فیصلہ کر لیا۔ جماعت کے مستقبل کی پوزیشن ہنوز واضح نہیں تھی، اور وقت کا تقاضہ بھی تھا کہ بہار آنے پر گل و گلچیں سے کیونکر برتاؤ کیا جائے، صیّاد سے ہمارے راہ و رسم کن طور و اطوار سے ہوں، نسیمِ صبحگاہی سے اٹھکیلیاں ہوں تو کس طرح؟ اور اگر کبھی کبھار بادِ سموم چمن کو اجاڑنے لگے تو آشیانوں کا دفاع کس دامن کی اوٹ میں بیٹھ کر ہو؟ ——

## سنہ ۱۹۴۹ء

خزاں پر سے کتنے موسم گزرتے ہیں کہ بہار آتی ہے، رات بھر نہ جانے کتنے ستاروں کا خون ہوتا ہے کہ صبح نمودار ہوتی ہے۔ جماعتوں کی تشکیل کا بھی یہی قانون ہے، ارادے باندھ کر کئی بار توڑنے پڑتے ہیں۔ دل و دماغ کو ہم آہنگ

کرنے میں آنکھوں کو ساون بھادوں کی طرح کئی بار برسنا پڑتا ہے تب کہیں جاکر یہ کھیتی سیراب ہوتی ہے ؎

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

## مجلسِ احرار کا آخری سیاسی اجلاس

مجلس احرار نے ۱۹۲۹ء میں جنم لیا تو یہ غیر ملکی سامراج کے خلاف ایک نیا محاذ تھا۔ اور ۱۹۴۹ء کے آفتاب نے احرار کی سیاسی زندگی پر جب اپنے سائے ڈالے تو وقت مقتضی تھا کہ سامراج کا سورج غروب ہو چکا ہے، غلامی کی کڑیاں ٹوٹ کر گر چکی ہیں، فرنگی اپنی بساط لپیٹ کر سمندر پار جا چکا ہے، نیز وہ بادل چھٹ چکے، جن کے دامن میں بجلیاں پرورش پا رہی تھیں۔

احرار رہنماؤں نے امیر شریعت کو مجبور کیا کہ وہ نئی مملکت میں نئے زاویوں سے چلنے کی راہ سجھائیں، حالانکہ وہ ۲۴ ستمبر ۱۹۴۷ء کو اپنے خطاب میں فیصلہ دے چکے تھے، تاہم پارٹی نے انہیں مجبور کیا کہ وہ عوام میں آکر اعلان کریں۔ چنانچہ ۱۲، ۱۳، ۱۴۔ جنوری ۱۹۴۹ء کو لاہور دہلی دروازہ کے میدان میں دفاع احرار کانفرنس کے عنوان پر احرار کا آخری اور تاریخی اجلاس ہوا۔ جس میں قریباً پچاس ہزار احرار کارکن اور باوردی رضا کاروں نے شمولیت کی۔ تقسیمِ ملک کے بعد احرار کا یہ پہلا اجتماع تھا۔ ۱۳ کو کانفرنس کے آخری اجلاس میں حسب ذیل قرارداد شیخ حسام الدین نے پیش کی۔

"اس حیثیت کے پیشِ نظر کہ تقسیم ہند کے نتیجے کے طور پر ملتِ اسلامیہ کی فلاح و بہبود اور مستقبل کی ترقی اور فارغ البالی، پاکستان کی قوت اور استحکام ہی میں مضمر ہے۔ نیز بین الاقوامی تسلط حاصل کرنے کے لیے امریکہ اور برطانیہ ایک طرف اور روس دوسری طرف دنیا کے گوشے گوشے

میں کمزور اور پس ماندہ اقوام کو اپنے اپنے دھڑے میں شامل کرنے کے لیے ہر قسم کی حیلہ جوئی، لالچ اور دباؤ ــــ۔ انسانیت کو پھر ایک دفعہ ناقابلِ تصوّر تباہی اور ہلاکت کا شکار بنا رہے ہیں۔ بالخصوص جمعیت اقوام کے پردے میں یہودی وطن کی تخلیق، مشرقِ وسطیٰ اور مشرقِ بعید میں اقتصادی تحفظات کے نام پر ترکی، ایران، عراق، شرقِ اردن، سعودی عرب، فلسطین، یمن، شام، مصر، سوڈان اور انڈونیشیا وغیرہ اسلامی ممالک کی آزادی، امن اور ترقی کو برابر قربان کیا جا رہا ہے۔

سفید فام اقوام نسلی برتری اور سیاسی اجارہ داری کے تحفظ اور بقا کے لیے جس منظم طریق سے انگریزی زبان بولنے والی قوموں اور مغربی یورپی اقوام وغیرہ کے نعروں کے فریب سے اپنے الناسیت سوز عزائم کو پورا کرتے نظر آرہے ہیں۔ یقیناً ملّتِ اسلامیہ کی سلامتی اور عالمگیر امن کی خواہش رکھنے والے افراد اور گروہ اس صورتِ حال کو خاموشی سے نظر انداز نہیں کر سکتے۔

بنابریں وفاقِ پاکستان احرار کانفرنس کا یہ تاریخی اجلاس اس نتیجہ پر پہنچا ہے کہ ایسے نازک ترین وقت میں اسلامیانِ پاکستان بہت حد تک اس زہر کا تریاق پیدا کر سکتے ہیں۔ بشرطیکہ ملّت کی رہنمائی اور ترقی کے لیے ان کی داخلی سیاست کو ہر قسم کی گروہ بندیوں سے آزاد کر کے ایک ہی مشترک پلیٹ فارم کو مضبوط سے مضبوط تر کیا جائے۔ اس سے ایک طرف ملّتِ اسلامیہ کے اندرونی اور بیرونی دشمنوں کی سازشوں کا مقابلہ کیا جا سکتا ہے، وہاں پاکستانیوں میں صحیح اور سنجیدہ غور پیدا کرنے کی راہیں بھی کھل جائیں گی اور کم سے کم مدّت میں قوم میں ضبط و نظم

اور خود اعتمادی کی خصوصیات پیدا ہو سکیں گی۔ اس حقیقت سے انکار
نہیں کیا جا سکتا کہ مجلس احرار کے مقاصد میں اسلام کی سربلندی کے ساتھ ساتھ
وطن کی آزادی بھی شامل تھی، جو قیام پاکستان کے بعد سیاسی طور پر اب پوری
ہو چکی ہے، لہٰذا دفاع پاکستان احرار کانفرنس کا یہ اجلاس غیر مبہم الفاظ
میں یہ اعلان کر دینا اپنا ملّی فرض سمجھتا ہے کہ آئندہ سے مجلس احرار اپنی
سعی و عمل کو مسلمانوں کے دینی عقائد و رسوم کو درست رکھنے اور خصوصاً
مسئلہ ختم نبوّت کی مرکزی اہمیّت کو برقرار رکھنے کے لیے تبلیغی سرگرمیوں
تک محدود رہے گی۔ جو اراکین و ہمدردان احرار زمانہ حال کے موافق
سیاسی خدمات سرانجام دینا چاہتے ہیں وہ مسلم لیگ کے پلیٹ فارم
سے اپنے روائتی اخلاص اور عملی انہماک سے ملک و ملّت کی خدمت
میں حصہ دار بن سکتے ہیں۔"

اس قرارداد کی تائید کرنے سے پیشتر حضرت امیر شریعت نے جیوش مجلس احرار
کے عہدنے داروں کو انعام میں تلواریں اور تمغے دیئے۔ ان اہم ذمہ داریوں سے فارغ
ہو کر امیر شریعت نے اپنی تقریر کا آغاز ایک فارسی کے شعر سے کیا اور پھر ایک واقعہ
دہرایا کہ دہلی میں ایک مجذوب چتلی قبر کے آس پاس اکثر یہ مصرعہ دہرایا کرتا تھا ؎

اس لیے مجھ کو تڑپنے کی تمنّا کم ہے۔

بچّے اس کے پیچھے شور مچاتے "کس لیے" مگر وہ دوسرا مصرعہ زبان پر نہ لاتا، لوگ اسے
تنگ کرتے، چھیڑتے، مگر وہ صرف یہی کہتا "اس لیے مجھ کو تڑپنے کی تمنا کم ہے"۔ ایک
روز کچھ نوجوانوں نے اسے گھیر لیا اور دوسرا مصرعہ سنانے کے لیے مجبور کر دیا۔ عاجز آکر اس فقیر نے کہا

؎ "وسعتِ دل ہے بہت" وسعتِ صحرا کم ہے
اس لیے مجھ کو تڑپنے کی تمنّا کم ہے۔

یہ کہا اور ایک آہ کے ساتھ وہ سرد ہو کر رہ گیا۔

امیر شریعت نے فرمایا: "مجھ سے دل کی بات نہ پوچھو۔ میں اپنے دل کی بات کہنے نہیں آیا، تمہارے دلوں کی کہنے آیا ہوں۔"

بزرگانِ ملت! برادرانِ عزیز! کافی عرصہ کے بعد آپ حضرات کی خدمت میں مجھے کچھ گزارشات پیش کرنے کا موقعہ ملا ہے۔ میں ناتواں ہوں، وہ نہیں جو آج سے دو چار برس پہلے تھا۔ اس لیے میری گذارش ہے کہ آپ حضرات اپنی خاموشی سے میری مدد کریں۔ میں زیادہ دیر تک آپ حضرات کا وقت نہیں لوں گا۔ میں آپ سے چند ضروری باتیں کہنا چاہتا ہوں۔ اس وقت گرد و پیش میں جو تاریک بادل چھائے ہوئے ہیں، نہ آپ ان سے بے خبر ہیں اور نہ میں۔ انہی حالات نے مجبور کیا ہے کہ میں آپ کے سامنے آؤں —— میں جو کہنا چاہتا ہوں وہ کوئی نئی بات نہیں بلکہ آج سے کافی عرصہ پہلے یعنی ۲۴۔ دسمبر ۱۹۴۷ء کو مجمل طور پر ایک تحریر کے ذریعے میں نے جماعت کو اپنا پیغام بھیج دیا تھا جو طبع شدہ ہے۔

دسمبر کے آخر میں جب طوفانِ حوادث تھم چکا تو لاہور میں ہماری جماعت کی مجلس عاملہ کا اجلاس ہو رہا تھا۔ میں اس وقت بستر مرگ پر تھا۔ مسلسل تین ماہ سے بیمار تھا اور میرے بچنے کی بہت کم امید تھی تو اس وقت میں نے اپنے دو عزیزوں نوابزادہ نصر اللہ خاں اور سردار محمد شفیع کی معرفت ماسٹر تاج الدین انصاری کی خدمت میں یہ خط بھیجا تھا۔

مسلم لیگ سے ہمارا اختلاف صرف یہ تھا کہ ملک کا نقشہ کس طرح بنے۔ یہ نہیں کہ ملک نہ بنے بلکہ یہ کہ اس کا نقشہ کیونکر ہو۔ یہ کوئی

بنیادی اختلاف نہیں تھا۔ نہ حلال و حرام کا، نہ گناہ و ثواب کا، اور نہ مذہب کا وہ تو ایک نظریے کا اختلاف تھا۔ ہم چاہتے تھے کہ پورے چھ صوبے ملیں اور مسلم لیگ بھی چاہتی تھی۔ ہمارا اختلاف صرف مرکز کی علیحدگی پر تھا۔ مسلم لیگ بھی فرقہ وارانہ جماعت تھی اور مجلس احرار بھی۔ مسلم لیگ میں بھی کوئی غیر مسلم شامل نہیں ہو سکتا تھا، اور نہ احرار میں کوئی غیر مسلم شامل ہو سکتا ہے۔ بس، اختلاف تھا تو اتنا کہ ہم کہتے تھے کہ آزادی مل جائے، ذرا سنبھل لیں اور اس کے دس سال بعد مرکز سے بھی علیحدہ ہو جائیں گے۔ مگر لیگ کہتی تھی کہ نہیں۔ مرکز کے ساتھ ہمارا کوئی الحاق نہیں رہ سکتا۔ وگرنہ تقسیم ملک کے ہم بھی قائل تھے۔ کرپس فارمولا اب بھی موجود ہے، اس میں تقسیم ملک ہی کا قصہ درج ہے، ہم پورے چھ صوبوں پر مصر تھے، لیکن کانگرس نے تقسیم در تقسیم کو قبول کیا، اور گائے کا قیمہ کر کے اس کے کوفتے بنا دیے۔

پس! اب ہمارا مسلم لیگ سے کوئی اختلاف نہیں، نہ پہلے ہمارے اور ان کے درمیان مذہبی اختلاف تھا۔ نہ خدا کا، نہ رسول کا، نہ ہم ولی ہیں اور نہ لیگ والے قطب، اگر لیگ والے گناہگار ہیں، تو ہم کون سے ولی اللہ ہیں۔ ہمارا اور ان کا اختلاف صرف مرکز سے علیحدگی پر تھا اور داغ کے الفاظ میں یوں کہنا چاہیے ؎

مدت سے میری ان کی قیامت کی ہے تکرار
بات اتنی ہے وہ کل کہتے ہیں میں آج

ہمارا اور لیگ کا اختلاف کوئی کفر اور ایمان کا اختلاف نہ تھا۔ یہ تو بالکل سطحی اختلاف تھا۔

بھائی حسام الدین نے آپ کے سامنے جو قرارداد پیش کی ہے، وہ مجلسِ احرار کی آئندہ پالیسی کی آئینہ دار ہے، ہم نے اپنی تیس سال کی کمائی حکومت اور مسلم لیگ کے حوالے کردی ہے۔ ؎

سپردم بتو مایۂ خویش را

کانگرس کے سب سے بڑے لیڈر گاندھی جی نے کہا تھا کہ ہندوستان کی تقسیم گائے کے دو ٹکڑوں کے برابر ہے اور میں اسے کبھی قبول نہیں کروں گا، یہ خبر اخبارات میں آئی تو لیگ نے کہا "نہیں، دو ٹکڑے ہوں گے"۔ اب میں لیگ کا نام ہی کیوں لوں، یہ مطالبہ اسی بچاسی فیصد مسلمانوں نے کیا۔

چنانچہ گاندھی جی کی زندگی میں مونٹ بیٹن کے سامنے پنڈت نہرو اور قائد اعظم نے ہندوستان کی تقسیم کو قبول کیا، یعنی کانگرس نے گائے کے دو ٹکڑے کر دیے۔ بنگال اور پنجاب کی تقسیم کا مطالبہ کانگرس نے کیا۔ کون کانگرس؟ نیشنلزم کی مدعی کانگرس، ایک وطن، ایک تہذیب اور ایک ملک کا نعرہ لگانے والی کانگرس، اس کانگرس نے ضلعوں کو بٹوایا۔ گئو ماتا کے دو ٹکڑے ہی نہیں کروائے بلکہ گائے کا قیمہ قیمہ کر کے اس کے کوفتے بنا دیے۔

(اس موقعہ پر بے انتہا قہقہے بلند ہوئے تو آپ نے فرمایا)

یہ وقت مذاق کا نہیں نوجوانو! سوچنے اور سمجھنے کی صلاحیت پیدا کرو، زندہ رہنے کے عزائم سوچو، سپاہی بنو۔"

اس موقعہ پر چودھری غلام عباس جنہیں مجلسِ احرار نے اپنے اجلاس میں شامل ہونے کی دعوت دے رکھی تھی، پنڈال میں داخل ہوئے۔ جیوشِ احرار نے اپنے

روایتی انداز میں ان کا استقبال کیا۔ اس دوران "کشمیر ہمارا ہے" کے نعرے بھی بلند ہوئے۔ اس موقعے پر امیر شریعت نے چودھری غلام عباس اور دوسرے نوجوانوں سے خطاب کرتے ہوئے کہا:

"چودھری صاحب کی آمد سے بات دوسری طرف چلی گئی"
عزیزو! خدا جانے اب آپ کس کشمیر کو لینے کے ارادے کر رہے ہیں، یا کس کشمیر کے متعلق سوچتے ہیں؟ ورنہ وہ کشمیر جو ذہنوں میں جنت کا نشان ہے، جس کے متعلق میری رائے ہے کہ پروردگار عالم نے آسمانوں پر اپنی موجودگی میں تیار کروا کے اسے زمین پر اتار دیا وہ جنت کا ایک ٹکڑا ہے، جس پر اب نہیں بلکہ ۱۹۳۱ء سے مسلمانوں پہ ظلم ہو رہا ہے، اس زمانے میں ہم نے اسی کشمیر کے متعلق مسلمانوں سے بات کہی تھی لیکن اس وقت کے رئیس مسلمانوں نے جن کا دخل فرنگی ایوانوں میں تھا، ہماری بات نہ سنی، اگر اس زمانے میں جب ہم نے چالیس ہزار کے قریب مسلمانوں کو جیل میں بھجوایا اور بائیس نوجوانوں نے کشمیر کی آزادی کے لیے جام شہادت نوش فرمایا تھا ہماری بات مان لی ہوتی تو آج کشمیر کا نقشہ یہ نہ ہوتا۔ خیر — بہر حال .... اب آپ بھی سن لیں اور چودھری صاحب بھی! کشمیر تو آپ اپنے ہاتھ سے دے چکے۔ اگر فائر بندی کی بات نہ ہوتی تو ممکن ہے کوئی بات بن جاتی، مگر اب تو میری بات لکھ کر جیب میں ڈال لو، فرنگی اور ہندو اب آپ کو کشمیر نہیں دیتے۔ ہاں البتہ اگر کبھی فرنگی کی ضرورت ہو کر وہ اس مستقل فساد کو ختم کرنا چاہے تو ممکن ہے اس کا کچھ حصہ آپ کے پاس آجائے۔"

آخر میں آپ نے فرمایا :-

"مجلس احرار اب مذہبی اور اصلاحی کاموں میں سرگرم عمل رہے گی۔ مسئلہ ختم نبوّت اس کا بنیادی مسئلہ ہے۔ سیاست اب ہماری منزل نہیں، وہ جانے مسلم لیگ اور اس کا کام۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ مسلم لیگ کے پاس قوت ہے اور ہم اس قوت سے ڈر گئے ہیں، نہیں! نہیں! بلکہ ملک کی ضرورت اور حالات ہمیں مجبور کرتے ہیں کہ ہم متحد ہو کر بغیر کسی اندرونی خلفشار نے پاکستان کی کمزور بنیادوں کی نگہداشت کریں۔ ان الفاظ سے میں اس قرارداد کی تائید کرتا ہوں۔"

امیر شریعت کی یہ تقریر رات دو بجے کے قریب ختم ہوئی۔

## سیاسیات سے علیحدگی

میدان جنگ کے بعد سیاسی لڑائیاں ہمیشہ فکر و نظر کے تحت لڑی گئیں۔ کبھی شطرنج پر مہروں کی اٹھا پٹک سے اور کبھی افراد کی ذہنی کاوش سے، لیکن میدان میں مات کھانے والے لوگ نہ بزدل ہوتے ہیں اور نہ ہی انہیں بزدل کہا جاتا ہے۔

امیر شریعت اور ان کے رفقاء نے زندگی کی بساط پر جو بازی لگائی، وہ اسلحہ کی لڑائی نہیں تھی بلکہ ایک نظریے کی جنگ تھی۔ ایک طرف اقتدار، وہ بھی غیر ملکی، سمندروں کے پانی اور پہاڑوں کی بلندیاں جن کے پاؤں چھوتی تھیں۔ سورج جن کے جلو میں طلوع ہو کر جب شام کو شفق کی پنہائیوں میں غروب ہوتا تو یہاں بھی برطانوی پرچم کی اڑانیں ہی اسے پناہ دیتیں اور دوسری طرف یہ درویش منش لوگ، جن سے اپنے بھی ناخوش، جو اپنی تقدیر کے آپ خالق تھے، لیکن ان کی تدبیروں سے شہنشاہوں کے مقدر بنتے اور بگڑتے رہے۔ وہ آواز دیتے تو اقتدار کی زبانیں گنگ ہو جاتیں۔ ان کی رفتار سے کردار کو کئی راہیں ملیں، انہیں غیر ملکی راج کے وارثوں نے لوہے کی زنجیروں میں جکڑا،

بس دیوارِ زنداں اُن کے حوصلے توڑنے کی کوششیں کیں، پھانسی کے تختے ان کے راستے میں بچھائے، لیکن مردانِ حُر اپنی منزل سے دور نہ رہے اور آخر وقت آیا کہ برطانوی سامراج کا سانس اکھڑ گیا اور وہ موت کی ایسی غار میں دفن ہوا کہ نشان تک باقی نہ رہا۔

یہ فکر و نظر کی لڑائی کا نتیجہ تھا کہ ان لوگوں کی جیت ہوئی، جو ایمان کی قوت سے مسلح تھے، جن کے عزم و ارادوں نے وقت کی سب سے جابر سلطنت سے ٹکرا کر بھی فتح پائی۔

پاکستان دو نظریوں میں اختلاف کی جنگ تھی، نہ کہ مقصد کی جس پر لفظِ فتح اور شکست کا اطلاق کیا جائے، امیرِ شریعت اپنے مقصد میں کامیاب نکلے کہ برطانوی پرچم سرنگوں ہو گیا۔ بلاشبہ وقتی طور پر وہ اپنی رائے کی بازی ہار گئے، جس کا انہوں نے ۲۴۔ دسمبر ۱۹۴۷ء کے خط میں اعتراف کیا، لیکن اب یہ فیصلہ مستقبل کے ہاتھ میں ہے، کہ امیرِ شریعت کی رائے درست تھی یا ۱۹۴۷ء کا برطانوی آئین؟

۱۴۔ جنوری کی قرار داد کے بعد امیرِ شریعتؒ سیاسیات سے کنارہ کش ہو کر ملتان میں گوشہ نشین ہو گئے۔ البتہ کبھی کبھار دیہات کے مذہبی اجتماعات میں شرکت کرتے اور وہ بھی بڑے اصرار پر، ورنہ مکان کی مردانہ بیٹھک میں عبادتِ الٰہی میں مصروف رہتے۔ ملنے والے یہیں آجاتے تو پھر گھنٹوں ادبی محفلیں جمتیں۔ اسی طرح کی ایک محفل میں لاہور کے ایک ایڈووکیٹ بابو عبدالغفور نے امیرِ شریعتؒ سے سوال کیا ——

"شاہ جی! آج کل سیاست کیسی ہے"؟

جواب میں فرمایا

"ریاست میں سیاست کیسی بابو! اپنے بال بچوں کا پیٹ پالو! اگر ہو سکے تو نیکی کرتے رہو اور مر جاؤ۔"

کسی نے پوچھا "شاہ جی! پہلے آپ مسلم لیگ کی مخالفت کرتے تھے اور اب حمایت"؟

فرمایا "بھائی ان دنوں حضرت حسینؓ کی سُنّت ادا کرتا تھا اور اب حضرت حسن کی"۔

انہی دنوں لاہور کے حاجی دین محمد، امیر شریعت کی خدمت میں حاضر ہوئے تو کرائے کا مکان دیکھ کر آبدیدہ ہو گئے، اور کہا "شاہ جی! اگر آپ چاہیں تو لاہور شاد باغ میں زمین خرید کر مکان تعمیر کرا دوں" جواب میں فرمایا۔

"حاجی صاحب! میرے پاس اتنی رقم کہاں"؟

حاجی صاحب نے کہا "نہیں تو پھر بیس ہزار روپیہ مجھ سے لے لیں، اور جہاں مناسب سمجھیں مکان بنا لیں"۔

امیر شریعت نے مسکرا کر جواب دیا "نہیں حاجی صاحب! شکریہ"!

اسی سال لائل پور کے جے، ایم، ہوزری کے مالک شیخ محمد طفیل بھی ملتان آئے کہ شاہ جی کے لیے مکان کا انتظام کیا جائے۔ گوجرانوالہ کے دوستوں نے تو زمین بھی خرید لی، لیکن ان سب کو امیر شریعتؒ نے ایک ہی جواب دیا۔

"میں تمام احباب کا ممنون ہوں، جو اپنی اپنی جگہ پر میرے لیے رہائش کا انتظام کر رہے ہیں۔ شاید انہیں نہیں معلوم کہ اسی طرح کی کوشش ایک دفعہ نواب بہاولپور نے بھی کی تھی، لیکن اگر میں نے مکان ہی بنانے ہوتے تو ہر شہر اور ہر بستی میں سونے کے مکان بنا سکتا تھا۔ لیکن جس نے اپنے امرتسر والے مکان کا کلیم داخل نہیں کیا جو میرا حق بنتا ہے وہ کسی دوسرے کا ممنونِ احسان کیونکر ہو سکتا ہے"۔

پٹنہ میں میرے ننھیال کی خاصی جائیداد تھی۔ وہاں گیا تو دیکھا

کہ اس پر ہندوؤں نے مندر تعمیر کر لیا ہے۔ اس جائیداد کو میں نے یہ کہہ کر چھوڑ دیا کہ چلو اللہ کی عبادت ہی کریں گے۔ میرے عقیدے پر نہ سہی اپنے رنگ میں ہی سہی۔

بہرحال میں تمام دوستوں کا ممنون ہوں۔ اللہ تعالیٰ سب کو جزائے خیر دے۔"

مدرسہ قاسم العلوم ملتان کے مفتی محمد شفیع صاحب ایک دن امیر شریعتؒ سے ملنے گھر پہنچے تو دیکھا کہ مرغیوں کو دانہ کھلا رہے ہیں۔ مفتی صاحب نے سوال کیا۔

شاہ جی! یہ کام باقی رہ گیا تھا؟"

جواب میں فرمایا۔

"تیس سال تک میں نے آپ لوگوں کو بلایا ہے، مگر آپ مجھ سے بھاگتے رہے۔ اب یہ بے زبان ہیں، ذرا سی آواز دیتا ہوں تو فوراً چلے آتے ہیں۔ اس دور کے انسانوں سے تو یہ حیوان کہیں بہتر ہیں!!"

غرض اسی طرح کی ادبی اور نیم سیاسی گھریلو محفلوں میں اور کبھی کبھار شہری آبادی سے دور دیہاتی عوام میں مذہبی قسم کے وعظ کرتے ہوئے امیر شریعت نے ۱۹۵۰ء تک کا زمانہ گزار دیا۔



## پانچواں باب ۱۹۵۰ء — ۱۹۶۱ء

# استحکامِ پاکستان

برصغیر پاک و ہند کے آزاد ہوتے ہی برطانوی سامراج کی تمام نوآبادیات اپنی آزادی کے لیے پر تولنے لگیں۔ اسلامی ملک اور خاص کر عرب ریاستوں کو برطانوی اقتدار نے جن اطوار سے غلام بنا رکھا تھا، وہ آہستہ آہستہ دم توڑ رہے تھے۔ انہی دنوں پاکستان کے پہلے وزیراعظم خان لیاقت علی خاں کو روس نے اپنے ہاں آنے کی دعوت دی تھی۔ اس سے پیشتر امریکہ نے بھی وزیراعظم پاکستان کو اپنے ہاں دورہ کی دعوت دے رکھی تھی، جسے لیاقت علی خاں نے فوراً منظور کر لیا، لیکن وہ روس کی بجائے امریکہ چلے گئے۔ یہ ۱۹۵۰ء کا واقعہ ہے۔

پاکستان کو روس اور امریکہ کی دعوتیں برطانوی منشا کے خلاف تھیں، جبکہ مصر اور ایران اپنے اپنے ملک سے برطانوی اقتدار کے خاتمے کی فکر میں تھے۔ ایک نوزائیدہ اسلامی ملک کا برطانوی منشا کے خلاف حرکت کرنا تعجب خیز تھا۔

ہنوز پاکستان کی بنیادیں بھی ناپختہ تھیں۔ ایک طرف ملکی استحکام متزلزل تھا، دشمن پاکستان کی کمزور دیواروں سے جھانک رہا تھا۔ تو دوسری طرف اندرونِ ملک کے حالات بھی موافق نہیں تھے۔ مرزائی جماعت کا الہامی عقیدہ تھا اور ہے کہ:

> "پاکستان کا وجود عارضی ہے اور کچھ وقت کے لیے دونوں قومیں (ہندو، مسلمان) جدا جدا رہیں گی مگر یہ حالت عارضی ہوگی اور ہمیں یہ کوشش کرنی چاہیے کہ جلد دور ہو جائے۔

بہرحال ہم چاہتے ہیں کہ "اکھنڈ" ہندوستان بنے اور ساری قومیں باہم شیر و شکر ہو کر رہیں۔"

(اخبار "الفضل" ۵ اپریل ۴۷ء)

امیر شریعتؒ نے انہی دنوں ملتان میں تقریر کرتے ہوئے کہا:۔

"عزیز نوجوانو! میں پورے ایک سال سے ارادتاً خاموش ہوں اور نہ اب تقریر کرنے آیا ہوں، ظاہر ہے کہ میں تم سے کہوں تو کیا کہوں؟ جو کہنا چاہتا ہوں وہ تم سنتے نہیں، اور جو تم سنتے ہو، وہ میرے بس میں نہیں۔ میں گھر کی چار دیواری میں بند ہوں، جس کے اندر سارا کچھ ہی ہے اور باہر کچھ بھی نہیں وہ ہے اسلام!

میرے پاس اللہ کی ایک کتاب ہے، جسے میں معاشرہ انسانی کے لیے ضابطہ حیات سمجھتا ہوں، اور اسی کی تبلیغ گذشتہ چالیس سال سے کر رہا ہوں، تم مانتے نہیں ہو اور میں خاموش نہیں رہ سکتا۔

جب بھی خطرے کی کوئی بات دیکھتا ہوں تو مجھ سے برداشت نہیں ہوتا، باہر نکل کر بھونکتا ہوں کہ چور دیواریں توڑ رہے ہیں، مگر تم چور کو تو دیکھتے نہیں الٹا مجھے مارنے دوڑتے ہو کہ کم بخت سونے نہیں دیتا۔ مگر کیا کروں عادت سی بن گئی ہے۔

بیماری نے میرا کچومر نکال دیا ہے، سارا جسم بغاوت پر اتر آیا ہے۔ ہوئی بھی تو کم نہیں اس کم بخت کے ساتھ، بغاوت نہ کرے تو کیا کرے۔

مرزا بشیر الدین محمود نے ایک الہام شائع کیا ہے جسے آجکل مرزائی بڑی تیزی سے ہوا دے رہے ہیں۔ وہ کہتا ہے کہ میں نے

ایک رویا دیکھا ہے جس کے معنی ہیں کہ گاندھی آئے ہیں اور حضور کے ساتھ ایک ہی چارپائی پر لیٹنا چاہتے ہیں اور ذرا سی دیر میں اٹھ بیٹھے اور گفتگو شروع کر دی۔

اس الہام کی تعبیر میں وہ خود ہی (مرزا بشیر الدین محمود) کہتا ہے کہ پاکستان اور ہندوستان اکھنڈ ہو جائیں گے۔ (یعنی ہندوستان اور پاکستان اکٹھے ہو جائیں گے)

میں تم سے پوچھتا ہوں، مسلمانو! جس ملک کو دس ہزار بیٹیوں کی آبرو دے کر اور چالیس لاکھ مسلمانوں کی بربادی اور تباہی کے بعد حاصل کیا ہے اسے کیا پھر ہندوستان کے ساتھ ملانے کے ارادے ہیں؟

مسلمانو! مرزائیت کے یہی ناپاک ارادے مجھے گھر کی چاردیواری سے نکال کر تمہارے سامنے لے آئے ہیں، ورنہ اب میں تھک چکا ہوں، رہی سہی کسر بیماری نے پوری کر دی ہے! میں ایک عظیم خطرے سے پھر تمہیں آگاہ کرنے آیا ہوں۔ مرزائیوں کے ناپاک عزائم خدا جانے کیا رنگ لائیں گے۔ انگریز گورنر اپنی روحانی اولاد کو پنجاب کے اس پار جو قیمتی زمین کوڑیوں کے بھاؤ دے گیا ہے یہ کوئی مذاق نہیں ہے۔ انگریزوں کا یہ خود کاشتہ پودا پاکستان میں بیٹھ کر بھی برطانیہ کی جاسوسی کر رہا ہے۔

میری حکومت نے اگر اس طرف توجہ نہ دی، تو مجھے ڈر ہے کہ اس ملک پر مرزائیوں کا قبضہ ہو جائے گا۔ میں اپنے پیارے وزیر اعظم کی خدمت میں گزارش کروں گا کہ وہ اس سیاسی ٹولے پر خصوصی نظر رکھیں"

امیر شریعتؒ کی اس تقریر کو اس زمانے کے اخبارات نے کافی دلچسپی سے شائع کیا۔ امریکی دورے سے واپسی پر خان لیاقت علی خاں نے امیر شریعت سے ملنے کی خواہش کی، لیکن انہوں نے یہ کہہ کر وزیر اعظم کو ملنے سے انکار کر دیا کہ :-

"یہ کام جماعت کے صدر کا ہے کہ وہ ملک کے کسی ذمہ دار آفیسر سے یا عہدے دار سے ملیں، میں تو ادنیٰ رضا کار ہوں۔"

ان دنوں مجلس احرار کے صدر ماسٹر تاج الدین تھے۔ انہوں نے بھی کہا مگر امیر شریعتؒ نے یہ کہہ کر ٹال دیا کہ یہ کام آپ کا ہے۔

**مسلم لیگ کی غلطی** اسی سال صوبائی اسمبلی کے انتخابات میں پنجاب مسلم لیگ نے اپنے امیدواروں میں چھ مرزائیوں کو شامل کر کے انہیں ٹکٹ دے دیئے۔ اس سلسلہ میں مجلس احرار نے ایک پریس بیان میں کہا:

"مجلس احرار براہِ راست سیاسیات میں دخیل نہیں، اور نہ ہی وہ الیکشن میں حصہ لینا پسند کرتی ہے۔ لیکن مسلم لیگ نے مرزائیوں کو ٹکٹ دیئے ہیں، اب مجلس احرار ان کا مقابلہ کرنا اپنا دینی فرض سمجھتی ہے۔"

اس پر مجلس احرار نے پاکستان کے وزیر اعظم خاں لیاقت علی خاں سے جو مسلم لیگ کے صدر بھی تھے، برقی تار کے ذریعے احتجاج کیا، جس کے جواب میں وزیر اعظم نے احرار رہنماؤں کو اپنے ایک ذمہ دار اور با اعتماد ذریعہ سے یقین دلایا کہ وہ ان حلقوں کا دورہ نہیں کریں گے جہاں مسلم لیگ کے ٹکٹ پر مرزائی الیکشن لڑ رہے ہیں۔

انتخابات کے دنوں حضرت امیر شریعتؒ نے اپنی بیماری اور نقاہت کے باوجود شب و روز ان قصبات کا دورہ کیا، جہاں مرزائی اسلام اور مسلمانوں کا سا لباس

پہن کر الیکشن کی تیاریاں کر رہے تھے۔ جب اس الیکشن کا نتیجہ نکلا تو تمام مرزائی شکست کھا چکے تھے جس پر مسلم لیگ کو کافی شرمندگی اٹھانا پڑی۔

## والد صاحب کا انتقال

ایران اور مصر کے حالات نے اس تیزی کے ساتھ کروٹ لی کہ برطانوی سامراج کے ہاتھوں کے طوطے اڑنے لگے ایران کے وزیر اعظم ڈاکٹر محمد مصدق نے اینگلو پرشین کمپنی کے مابین معاہدوں کو ختم کر کے تمام وسیع کاروبار کو قومی تحویل میں لے لیا۔ اس سے برطانوی مفاد پر خاصی ضرب پڑی۔ دوسری طرف مصر کے وزیر اعظم نحاس پاشا اس معاہدہ کے خلاف ہو رہے تھے، جس کی رو سے برطانیہ کو نہر سویز کی حفاظت کے لیے ایک مخصوص علاقے میں اپنی فوج متعین کرنے کی رعایت حاصل تھی۔

ایشیا میں بھی حالات برطانیہ کے خلاف وہاں کے عوام میں بغاوت پھیلا رہے تھے کہ بھارت کی فوجیں پاکستان کی سرحدوں پر متعین کر دی گئیں، جنہیں پاکستان کے لیے فوجی خطرہ محسوس کرتے ہوئے وزیر اعظم لیاقت علی خاں نے بھارت کے وزیر اعظم پنڈت نہرو سے احتجاج کیا اور ساتھ ہی ۱۷۔ جولائی ۱۹۵۱ء کو کراچی کے ایک اجتماع میں تقریر کرتے ہوئے کہا:

"پاکستان جنگ نہیں چاہتا، لیکن حملہ آور کے لیے پاکستان کا "مکہ" تیار ہے"

یہی "مکہ" بھارت کے خلاف پاکستان کا قومی نعرہ بن گیا۔ ان تمام واقعات نے ایران، مصر اور پاکستان کو ایک دوسرے کی دھڑکنیں سننے پر مجبور کر دیا۔

پاکستان، بھارت کی ان جنگی سرگرمیوں کی وجہ سے میدان جنگ بن گیا، اور ہر پاکستانی ملک کی حفاظت کے لیے کفن بردوش نظر آنے لگا۔ ان دنوں ۲۱ اگست ۱۹۵۱ء کو لاہور موچی دروازہ کے باغ میں پنجاب اسمبلی کے سپیکر آنریبل خلیفہ شجاع الدین کی

زیر صدارت امیر شریعت نے کہا؛

"حضرات اور صدرِ محترم! بزرگانِ ملت اور برادرانِ عزیز! جنگ کے متعلق کوئی مشورہ یا رائے دینا میرے بس کی بات نہیں، یہ وزارت جنگ جانے اور محکمہ جنگ، کہ کہاں لڑنا ہے اور کہاں نہیں، یا کب لڑنا ہے اور کب نہیں۔ یہ ہمارا کام نہیں، لیکن دعاگو ہوں کہ خدا تعالیٰ ہمیں کامیابی و کامرانی عطا فرمائے۔

۱۴۔ اگست کو ہم نے یوم آزادی منایا اور عوام نے دل کھول کر جوش کا مظاہرہ بھی کیا۔ میں دعا کرتا ہوں کہ خداوند تعالیٰ اس جذبے کو مستقل کر دیں۔

جب کچھ حاصل ہوتا ہے تو خوشی کا اظہار ہوتا ہے، لیکن خوشی میں اصل چیز کو نہیں بھول جایا کرتے۔

پاکستان کسی چار دیواری کا نام نہیں، اگر ہماری زندگی مقتضیات سے عبارت ہے تو پاکستان بھی آپ سے کچھ تقاضا کرتا ہے۔ یہ ٹھیک ہے کہ جنگ اچھی چیز نہیں، لیکن جب گلے پڑ جائے تو پھر اس کا مقابلہ کرنا ضروری ہو جاتا ہے۔ اگر ناگہاں کوئی مصیبت آ جائے تو اس کو دور کرنا بھی ضروری ہے۔

ہندو مہا سبھا نے اعلان کیا ہے کہ ہم پاکستان کو بزورِ شمشیر فتح کریں گے۔ تشکیلِ پاکستان کے وقت "ملاپ" اخبار نے بھی لکھا تھا کہ "فی الحال چلو پھر قوت کے ساتھ واپس آئیں گے۔" اب تو بھارتی فوجیں پاکستان کی سرحدوں پر جمع بھی ہو گئی ہیں۔ لیکن خان لیاقت علی خان کے جواب میں پنڈت نہرو نے کہا: "ہم جنگ نہیں چاہتے، یہ فوجیں ہم نے امن کے لیے

جمع کی ہیں" خدا جانے پنڈت نہرو نے یونہی بے خبری میں کہہ دیا ہو لیکن خان لیاقت علی خان نے مکہ دکھایا ہے ..... تاہم مجھے یقین ہے کہ جنگ نہیں ہوگی۔

اگر اعلانِ جنگ ہوا تو بوڑھا بخاری بھی میدانِ جنگ میں کود پڑے گا۔ مجھے افسوس ضرور ہے کہ میں جوان نہیں لیکن دشمن کے مقابلے میں جوان ہوں۔ میری تمنا ہے کہ بستر پر ایڑیاں رگڑ کر مرنے کی بجائے میدانِ جنگ میں جان دوں۔

جنگ اور کشیدہ حالات کے لیے احکامات مختلف ہوتے ہیں۔ اب یہ ہمارا ملک ہے۔ ذہنیت کو تبدیل کرنا چاہیے ۔ ہم کسی کے ملازم نہیں یہ قطعۂ زمین ہم نے بے پناہ قربانیوں کے بعد حاصل کیا ہے اور تیرہ سو سال میں آج تک کسی نے آزادی کے لیے اتنی قیمت ادا نہیں کی جتنی ہمیں کرنی پڑی ہے۔ اب اس بیش قیمت ملک کو بچانے کیلئے تیار رہنا چاہیے"۔

نوجوانوں سے خطاب کرتے ہوئے آپ نے فرمایا:۔

" ہوائی جہاز بھی قوت ہے، بمبار طیارے، سٹنگیں، برین گنیں، رائفلیں، ٹینک یہ سب چیزیں قوت ہیں، انہیں اکٹھا کرو، اپنے فرائض کو سمجھو، حکومت کو مشورہ نہ دو، وہ اپنی ذمہ داری خود محسوس کرتی ہے، اور خدا کرے زیادہ سے زیادہ محسوس کرے۔

میں مجمع کی زیادتی کو دیکھنا نہیں چاہتا، اور نہ ہی پر جوش جلسہ دیکھنا پسند کرتا ہوں۔ یہاں سے اپنے مقدر کا فیصلہ کر کے اٹھو نوجوانو! یہ میدانِ کارزار کی بات نہیں، اس سے پہلے کی بات ہے۔ لڑائی کے وقت کیا کرنا ہوگا۔ اس کے لیے اور احکام ہیں، ابھی تو صرف آنے والے وقت کی تیاری

کرو، دھاک بٹھادو۔ قرآن کے ارشاد کے مطابق اللہ کے دشمنوں اور اپنے دشمنوں کیلئے اتنا سامان مہیا کردو کہ دشمن مرعوب ہو جائے۔ قوت میں سب کچھ ہے، قوت کے بغیر کچھ بھی نہیں۔"

آخر میں مجلس احرار کے مؤقف کی وضاحت کرتے ہوئے اعلان کیا:

"یہ ٹھیک ہے کہ ہم نے پاکستان کی مخالفت کی۔ لیکن جو کچھ کیا اور جو کچھ صحیح سمجھا وہی کچھ کیا۔ ہمارا ضمیر اس وقت بھی مطمئن تھا اور آج بھی شرمندہ نہیں ہے۔

آج ہم کسی سے دب کر کچھ نہیں کہہ رہے، بلکہ پوری آزادی سے کہتے ہیں کہ دفاع وطن کے لیے تیار ہو جاؤ۔ اور اگر کوئی غدار ہو تو اسے کیفر کردار تک پہنچاؤ۔ میں آپ سے کچھ نہیں مانگتا۔ میرے پاس نہ دولت ہے نہ ثروت، صرف آپ کی خدمت میں پورے خلوص سے التجا کرتا ہوں۔ آپ کے پاؤں پر سفید داڑھی رکھ کر اپیل کرتا ہوں کہ آپ اسے منظور کریں۔ اور وہ یہ کہ ایک جوان بھی ایسا نہ رہے جو نیشنل گارڈ کی وردی نہ پہنے ہوئے ہو۔"

امیر شریعت کی اس تقریر نے سارے لاہور کو میدانِ کارزار کے لیے تیار کر دیا۔ حالات جوشِ جہاد کے جذبات سے آگے بڑھ رہے تھے۔ سارا ملک جنگی تیاریوں میں مصروف تھا۔ امیر شریعت کراچی، راولپنڈی، پشاور اور لاہور کے علاوہ دیہات و قصبات میں بھی جہاد کی تقریریں کر رہے تھے کہ ۱۶۔ اکتوبر ۱۹۵۱ء کو راولپنڈی کے ایک عام اجتماع میں خان لیاقت علی خان کو گولی مار کر شہید کر دیا گیا۔

اسی سال ۲۸۔ شعبان اتوار کے روز امیر شریعت کے والد محترم حافظ سید ضیاء الدین شاہ صاحب بخاری اٹھاسی سال کی عمر پاکر اپنے گاؤں ناگڑیاں ضلع گجرات میں انتقال کر گئے۔ اس وقت حضرت امیر شریعت کی اپنی عمر ساٹھ سال کے قریب تھی۔ لیکن

اس مقام پر بھی حضرت امیرِ شریعت جب کبھی گاؤں جاتے تو والد صاحب انہیں مولوی عطاء اللہ کہہ کر پکارتے، یا بڑے پیار میں ہوں تو حافظ جی کہہ دیتے۔ مگر بقولِ امیرِ شریعتؒ ایسا وقت زندگی میں کم ہی آیا۔ کیونکہ حافظ سید ضیاء الدین شاہ صاحب بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی طبیعت میں جلال ہی جلال تھا۔

والد صاحب کی موت نے امیرِ شریعتؒ کی صحت کو خستہ دیوار کی طرح گرا دیا۔ لیکن پاکستان کے حالات اور مرزائیوں کے ارادوں نے انہیں والد صاحب کے افسوس اور تعزیت کا بہت کم وقت دیا۔

## ایک اہم انکشاف

پاکستان کے وزیرِ اعظم کی موت کے باوجود بھارت کے جنگی ارادے بدستور قائم رہے۔ اس کے پیشِ نظر ملک کے دفاعی انتظامات ہو رہے تھے کہ ۲۴-۲۵ مارچ ۱۹۵۲ء استحکامِ پاکستان احرار کانفرنس میں شمولیت کے لیے امیرِ شریعت سرگودہا پہنچے۔ سارا علاقہ اپنے محبوب رہنما کی زیارت کے لیے اُمڈ آیا تھا۔ آپ کی قیام گاہ پر ایک شخص نے امیرِ شریعتؒ سے علیحدگی میں گفتگو کرنے کو کہا۔ جسے بڑے اصرار کے بعد امیرِ شریعتؒ نے مان لیا۔ قریباً آدھ گھنٹے کے بعد جب امیرِ شریعت واپس دوستوں میں آئے تو ان کے چہرے پر پریشانی کے آثار نمایاں تھے۔

کمبل اوڑھے اسیاہ عینک لگائے دراز قامت یہ شخص کون تھا؟ کہ جب امیرِ شریعتؒ اس سے مل کر علیحدہ ہوئے تو تحریک ختمِ نبوّت کا آغاز ہو گیا۔ یہ راز صرف حضرت امیرِ شریعتؒ کے پاس محفوظ ہے اور قیامت تک محفوظ رہے گا۔ البتہ تحریک ختمِ نبوّت کے بعد ہائی کورٹ سے رہا ہوئے تو اپنے مکان (ملتان) میں بیٹھے بیٹھے راقم سے کہنے لگے:۔

"جانباز! تم اس سال سرگودہا کانفرنس میں موجود تھے جب ایک آدمی مجھے علیحدگی میں ملا تھا؟"

"جی میں وہیں تھا"

"بھلا وہ آدمی کون تھا اور اس نے کیا کہا تھا؟"

"حضرت! یہ تو آپ نے بتایا ہی نہیں تھا"

مسکرا کر فرمانے لگے "نام تو اب بھی نہیں بتاؤں گا، لیکن تھا وہ ایک سرکاری آدمی، اور بتایا اس نے یہ تھا کہ راجہ غضنفر علی (جو اُن دنوں ایران میں پاکستان کے سفیر تھے) اور سر ظفر اللہ خاں (جو پاکستان کے وزیر خارجہ تھے) کے درمیان حال ہی کی ملاقات میں یہ فیصلہ ہوا ہے کہ اس وقت ہم دونوں اقتدار پر ہیں کیوں نہ حکومت پاکستان سے ایسا قانون پاس کرالیں کہ پاکستان میں کوئی فرقہ کسی فرقے کو کافر نہ کہے۔ اس کے لیے کوشش شروع ہوچکی ہے، شاہ صاحب! اگر آپ کچھ کر سکتے ہیں تو کریں۔

یہ واقعہ سنانے کے بعد امیر شریعت نے کہا:۔

تمہیں یاد ہے کہ میں نے اسی رات بغیر جماعت کے مشورے کے مظفراللہ کا شہر میں جنازہ نکلوانے کا اعلان کر دیا تھا، اگر اس رات یہ حرکت نہ کرتا تو ممکن ہے ملک میں کوئی قانون ایسا بن جاتا کہ باطل کو اپنی زندگی کے لیے قانون کا سہارا میسر آجاتا!

سازش محل میں ہو یا جھونپڑی میں، قانون دونوں جگہوں کو مجرم قرار دیتا ہے۔ راجہ غضنفر علی (شیعہ) اور چودھری سر ظفر اللہ خاں (مرزائی) اپنی سرکاری ذمہ داریوں کی اوٹ لے کر اگر اپنے ارادوں میں کامیاب ہوجاتے، اگر ان کی باہم سازش پاکستان میں کسی قانون کے بنانے کی مرتکب ہوتی، جس کی رو سے کفر کو کفر کہنا جرم قرار دے دیا جاتا، تو پھر استحکام پاکستان کے لیے صدیوں کی ضرورت پڑتی۔

امیر شریعت کی فراست اور دور رس نگاہوں نے تھوڑی سی تلخی گوارا کر کے یہ زہر بھی پی لیا کہ وطن عزیز کا مستقبل باطل کے ہاتھوں تاریک نہ ہو جائے۔

**بیٹی کی شادی** گھریلو رسم و رواج اور برادری کے مروّجہ آئین سے انحراف جوئے شیر لانے کے مترادف ہے۔ پھر اس آدمی کے لیے جس نے عوام کو ہمیشہ مذہب کی راہیں سجھائی ہوں، اس وادی سے گزرنا اور بھی مشکل ہے۔

امیر شریعتؒ کے قدم اس راہ میں بھی نہیں ڈگمگائے، حالانکہ ان کی برادری بھی تھی اور خاندان کی رسمیں بھی، لیکن غیر ملکی سلطنت کے باغی اور اسلام کے داعی نے سماج کے بنائے ہوئے تمام قوانین کو ٹھکرا کر اسلام کے ضابطۂ حیات کو اپنی عاقبت کے لیے بہتر سمجھا، اور نہ تو بیٹی کا "ور" تلاش کرنے میں عجلت کی، اور نہ ہی خاندانی حصار میں رہے، بلکہ نیک سیرت، نیک خصلت اور تقویٰ کے پابند نوجوان کی جستجو میں بیٹی کے بالغ ہونے تک اپنی نظروں کو مصروف رکھا۔ آخر اس تجسس میں کامیاب نکلے۔ بحرِ حوادث کے باوجود ایسا موتی تلاش کیا کہ جس کی تردامنی پر فرشتے وضو کر سکتے ہیں۔

عبدالحکیم ضلع ملتان کے ایک گمنام سید محمد شفیع شاہ صاحب، جن کا آبائی وطن پسرور ضلع سیالکوٹ ہے کے لڑکے سید وکیل احمد شاہ سے اپنی لڑکی کی نسبت کر دی۔

وکیل احمد شاہ شادی سے قبل دینی کتب سے فارغ ہو کر بی۔ اے کے طالبعلم تھے۔ سیرت کے ساتھ مشاطۂ فطرت نے انہیں حسنِ ظاہری سے بھی سنوارا ہے۔ بوٹا سا قد، چشم آہو، کھلی پیشانی، یہ سارا کچھ گندمی رنگ کے چہرے پر اس قدر خوبصورت اور دل آویز ہے کہ صانعِ فطرت کی بلائیں لینے کو جی چاہتا ہے۔

**جہیز** بیٹی کا جہیز موجودہ زمانے کے رسم و رواج میں والدین کے لیے عذابِ دنیوی سے کم نہیں۔ یہ رسم قرض لے کر پوری کی جائے یا اثاثہ حیات بیچ کر۔ دونوں صورتوں میں لڑکی کے والدین کا مستقبل تاریک ہو جاتا ہے، لیکن امیر شریعتؒ نے

گُفر کی اس عمارت کو استقلال کے جن ارادوں سے چکنا چور کیا، اور عزیزہ بیٹی کو سنت رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی چادر میں لپیٹ کر گھر سے رخصت کیا، یہ بھی ایک جہاد تھا، سوسائٹی کے مروّجہ رواج کے خلاف جس سے دورِ رواں میں نجات مشکل ہے۔

انصاف کلاتھ ہاؤس دلائل پور کے مالک شیخ گلزار کا بیان ہے کہ:

"شاہ جی اپنی بیٹی کی شادی کے سلسلے میں کراچی آئے اور کہا تمہاری ہمشیرہ کی شادی کے لیے کپڑا خریدنا ہے بازار چلو۔ میں ہزار روپیہ جیب میں ڈال کر شاہ جی کے ساتھ ہولیا۔ پانچ سو سے کچھ کم کا کپڑا خرید چکے تو کہا "بس بیٹا!

میں نے عرض کیا: "حضرت یہ تو کچھ بھی نہ ہوا"۔

جواب میں کہا "بیٹا! میری گرہ اسی قدر اجازت دیتی ہے"۔

اس پر میں نے عرض کیا "حضرت! پیسے بہت ہیں"۔

فرمایا "نہیں میرے عزیز! میں تمہیں اس لیے ساتھ نہیں لایا، کہ تمہارے پاس پیسے بہت ہیں، بلکہ مجھے اس کپڑے کی پہچان نہیں، اور دوسرا تمہارے ساتھ ہونے سے کچھ رعایت ہو گئی"۔

"چنانچہ شاہ جی نے تمام رقم اپنی گرہ سے ادا کی"۔

رسمِ نکاح مخدوم محترم حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوری نے ادا فرمائی، اور اس طرح مارچ کے آخر یا اپریل ۱۹۵۲ء کے شروع میں امیر شریعتؒ نے اپنے جگر گوشے کو آنسوؤں کے زیورات سے آراستہ کر کے گھر سے رخصت کیا۔

شادی کے بعد سید وکیل احمد شاہ نے عربی کا ایم۔اے کیا۔ اور اس پر سر سے پا تک کھدر کے لباس میں ملبوس، شرعی داڑھی، طبیعت میں سادگی لیے ہوئے یہ نوجوان آج میونسپل کالج اوکاڑہ میں پروفیسر ہے۔

## تحریکِ ختمِ نبوّت

۱۸۵۷ء کے بعد غیر ملکی حکمرانوں نے اپنے دائمی استحکام کے لیے ہندوستان کی مختلف اقوام میں منافرت کا جو بیج بویا، اس کے برگ و بار میں مرزائیت ایک ایسی تحریک ثابت ہوئی کہ نہ صرف اسلام کے بنیادی ستون ہی متزلزل ہوئے بلکہ ہندوستان کی غیر ملکی غلامی کی عمر بھی طویل ہوتی چلی گئی۔ جیسے جیسے اجنبی راج کا اقتدار جڑ پکڑتا گیا، اسی رفتار سے مرزائیت کو پنپنے کے وسائل میسر آتے رہے۔

اپنی بنیاد کے دو سال بعد مجلس احرار نے اس تحریک کے مقابلے کے لیے قادیان میں اپنا دفتر قائم کیا۔ زعمائے احرار کے نزدیک غلامی سے آزادی تک کا راستہ مرزائیت کی موت کے بغیر طے نہیں ہو سکتا تھا۔ جڑ کاٹنے سے پیشتر درخت کے تنے اور شاخیں کاٹنا ضروری ہوتی ہیں۔

۱۹۲۰ء میں امیر شریعتؒ نے مرزا بشیرالدین محمود کو للکارا تھا۔ اس وقت ان کی یہ للکار انفرادی حیثیت رکھتی تھی لیکن ۱۹۳۱ء میں مجلس احرار نے جب مرزائیت کا محاسبہ کیا تو امیر شریعتؒ کے لاکھوں مرید اور ہزاروں رضا کاروں کی فعال جماعت ان کی پشت پناہ تھی۔

۱۹۴۷ء میں انگریزی سامراج کے خاتمے نے یہ امید دلائی تھی کہ پاکستان اسلامی ریاست ہوتے ہوئے غیر اسلامی مذاہب کو اس قدر اہمیت نہیں دے گا کہ وہ براہ راست ریاست کے نظم و نسق پر حاوی ہو جائیں۔ ان دنوں مرکزی اور صوبائی حکومتوں کے درمیان محلاتی سازشوں کا جال اس تیزی سے بچھایا جا رہا تھا کہ اندرونِ ملک کی سیاسی قلابازیوں سے حکمران طبقہ قطعاً ناآشنا تھا۔

خان لیاقت علی خان کی موت کے بعد خواجہ ناظم الدین وزارتِ عظمیٰ کی کرسی پر جا بیٹھے، اور اپنی جگہ ملک غلام محمد جو وزیر خزانہ تھے کو پاکستان کا گورنر جنرل بنا دیا اور وزیر خزانہ کی کرسی چودھری محمد علی کے حوالے کر دی گئی۔ اس عاجلانہ تبدیلی نے پاکستان کی

سابقہ خارجہ پالیسی پر بھی اثر کیا۔ شہید وزیر اعظم نے اسلامی ممالک سے جو راہ و رسم بڑھائے تھے، خواجہ ناظم الدین نے اپنی حکومت کا رخ ان سے مختلف کر دیا۔ مصر اور ایران کی حمایت کرنے کی بجائے برطانوی قرابت داری کو مقدم سمجھا گیا۔

اس افراتفری میں صوبائی اور مرکزی حکومت کے مابین اختلافات میں اور کشیدگی پیدا ہوئی۔ پنجاب میں میاں ممتاز محمد خاں دولتانہ اور سرحد میں خان عبدالقیوم نے من مانی کارروائیاں شروع کر دیں۔ اسی طرح سندھ کے گورنر شیخ دین محمد نے صوبے کے وزیر اعلیٰ محمد ایوب کھوڑو اور وزیر مال قاضی فضل اللہ کے خلاف پیروڈا کے تحت مقدمات دائر کر دیے۔ مشرقی پاکستان میں اردو کے مقابل بنگالی زبان کو پاکستان کی قومی زبان بنانے پر وہاں کے طلبا نے ایجی ٹیشن شروع کر دی۔ غرض ہر صوبہ کے حاکم اعلیٰ نے اپنی اپنی سیاسی ضرورت کے لیے کبھی الیکشن کا ہنگامہ، کبھی آٹے کی قلت کا سوال اور کہیں بنگالی اور اردو کے تصادم سے عوام کو مرکزی حکومت کے خلاف اکسایا۔

پاکستان کے ایسے حالات کو مرزائیوں نے اپنے لیے مفید پا کر اکھنڈ بھارت کے الہامی عقیدے کی تبلیغ شروع کر دی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ مسلمانوں کے مختلف الخیال رہنماؤں کو مرزائیت کے متعلق سوچنا پڑا۔ امیر شریعت ۱۹۴۹ء میں سیاسیات سے علیحدگی کے بعد قادیانیت کے استحصال کے لیے ہمہ تن مصروف تھے کہ ۹ مئی ۱۹۵۱ء کو برکت علی ہال لاہور میں ایک کنونشن بلایا گیا، جس میں امیر شریعت بھی شریک ہوئے۔ اس اجلاس کے اختتام پر مرزائیت کے خلاف سارے مغربی پاکستان میں تحریک کا آغاز ہوا، لیکن حکومت کے سامنے مطالبات رکھنے کے لیے کنونشن کے مختلف اجلاس لاہور اور کراچی میں ہوئے۔ اس اثناء میں مرکزی اور صوبائی حکومتوں کے مابین حالات نے کئی کروٹیں لیں۔ حکمرانوں کو غافل پا کر مرزائی لیڈر مرزا بشیر الدین محمود نے کہنا شروع کر دیا:

۱۔ "احمدیت کے مخالف عنقریب مرزا صاحب یا ان کے کسی جانشین کے

سامنے مجرموں کی طرح پیش ہوں گے۔"

(خطبہ جمعہ بشیرالدین محمود۔ ۳۔ جنوری ۱۹۵۲ء)

۲: "احمدیوں کو تلقین کی گئی ہے کہ وہ فوجی محکموں کی طرح گورنمنٹ کے دوسرے محکموں میں بھرتی ہونے کی کوشش کریں، تاکہ تبلیغی پروگرام کو تقویت پہنچے۔"

(خطبہ جمعہ بشیرالدین محمود "الفضل" ۱۱ جنوری ۱۹۵۲ء)

نیز مرزائیوں کو ہدایت کی گئی:

"ایسے حالات پیدا کر دو کہ ۱۹۵۲ء گزرنے سے پہلے پہلے دشمن احمدیت کے آغوش میں گرنے پر مجبور ہو جائیں۔

("الفضل"۔ ۱۷۔ جنوری ۱۹۵۲ء)

مرزائیوں کی ان اشتعال انگیز تحریروں نے پاکستانی عوام کو اس قدر مشتعل کیا کہ وہ وطن عزیز اور ایمان ایسی گرانبار دولت کو محفوظ رکھنے کے لیے تدبیریں سوچنے لگے۔

امیر شریعت کی صحت اور . . . ان کا ذاتی معالج (حکیم عطاء اللہ خاں) انہیں کسی قسم کے سفر کی اجازت نہیں دیتے تھے۔ لیکن توہین خاتم الانبیاء کے باعث امیر شریعتؒ اپنی بیماری کو بھول چکے تھے۔ تحریک راجپال کے بعد یہ دوسرا موقعہ تھا کہ امیر شریعتؒ مرزائیت کے خلاف اس قدر جذباتی ہو گئے تھے کہ اس سے پیشتر انہیں کبھی اتنا متشدد نہیں دیکھا گیا تھا۔

"لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ" کے آگے "لا نبی بعدی" کا جملہ ہر مجمع میں کہتے اور عوام کو تاکید کرتے کہ:

"مقام نبوت ایسے خطرناک موڑ پر آن پہنچا ہے، اگر آج اس کی حفاظت نہ کی گئی، تو قیامت کے دن ہم سب کی بخششوں کا کوئی امکان نہیں ہو سکتا۔"

ایک سوال پر گواہ نے کہا کہ جگہ شارٹ ہینڈ نوٹوں میں چھوڑ دی تھی۔

س: کیا یہ ہدایات دی گئی تھیں کہ جہاں آپ کا خیال ہو جگہ چھوڑ دو یا کوئی خاص جگہ چھوڑنے کے لیے کہا گیا تھا۔

ج: کہیں ایک لائن کہیں دو لائنیں۔

س: میرا سوال یہ ہے کیا یہ قطعی سہولت دی گئی تھی کہ کس طرح جگہ خالی چھوڑی جائے؟

ج: نہیں! خاص طریقے کی ہدایت نہیں دی گئی تھی۔

س: یہ ہدایات کس کی تقریروں کے متعلق تھیں؟

ج: سید عطاء اللہ شاہ کی تقریر کے متعلق۔

س: تقریر کہاں کرنی تھی؟

ج: پیر غازی میں۔

س: کیا آپ جانتے ہیں کہ آپ کو جگہ چھوڑنے کے متعلق کیوں ہدایت کی گئی تھی؟

ج: مجھے پتہ نہیں۔

س: آپ کو پتہ نہیں تھا اور آپ نے کسی سے خیال بھی ظاہر نہیں کیا؟

ج: نہیں۔

س: آپ قیاس بھی نہیں کر سکتے تھے؟

ج: قیاس تو ہر شخص کر سکتا ہے ایک معمولی سا ملازم بھی۔

## عدالت سے تحفظ کی درخواست

س: کیا پہلا موقع تھا جب آپ نے اس طرح خالی جگہ چھوڑی؟

ج: اگر عدالت مجھے تحفظ دے تو میں اس سوال کا جواب دے سکتا ہوں۔

چیف جسٹس: آپ کو تحفظ دیا جاتا ہے، لیکن اگر ہمیں خیال ہوا کہ آپ کا جواب غلط ہے تو مقدمہ چل سکتا ہے، اگر درست ہوا تو نہیں۔

لدھا رام : میری عرض یہ ہے کہ میں جن واقعات کے متعلق جواب دوں گا، اس میں مقدمہ چل کر سزا ہو سکتی ہے۔

مسٹر سلیم : مائی لارڈ! میری درخواست ہے کہ یہ کارروائی میں لکھا جائے کہ گواہ کو مجبور کیا گیا کہ وہ اس سوال کا جواب دے۔ اس میں سب کچھ آ جاتا ہے۔

میاں عبدالعزیز : لیکن اس صورت میں یہ بھی ہو سکتا ہے کہ گواہ جواب دینے سے انکار کر دے۔

چیف جسٹس : محض یہ سوال دریافت کیا جائے کہ کیا گواہ کو پہلے بھی یہ ہدایت ملی تھی۔

مسٹر سلیم نے یہی سوال کیا جس کے جواب میں گواہ نے کہا کہ مجھے اس سے پہلے بھی اسی طرح کی ہدایات ملی تھیں۔

مسٹر سلیم : آپ کو ہدایات کب ملی تھیں؟

اس مرحلے پر وکیل صفائی میاں عبدالعزیز نے درخواست کی کہ اس سوال کے جواب میں گواہ کو تحفظ دیا جائے۔

چیف جسٹس : یہاں یہ سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، کیونکہ گواہ پہلے کہہ چکا ہے کہ اسے پہلے بھی ہدایات ملتی رہی ہیں۔

میاں عبدالعزیز : لیکن اس معاملہ میں گواہ کو ضرور تحفظ ملنا چاہیے۔

چیف جسٹس : صرف اس خاص سوال کے جواب میں تحفظ دیا جائے گا۔

مسٹر سلیم : (گواہ سے) سید بخاری کے جلسے کے متعلق آپ کو جو ہدایات دی گئی تھیں کیا اس وقت بھی کوئی چٹھی آئی تھی؟

جج : چٹھیاں تو کئی آتی رہتی ہیں۔

مسٹر جسٹس رام لال : کیا اس خاص جلسے کے متعلق کوئی چٹھی دکھائی تھی؟

لدھا رام : جی ہاں۔

ختم المرسلینؐ کی عزت وآبرو پر قربان ہونے والو! مبارک ہیں ان کے والدین کہ ان کے نذرانے سرکار رسالتمآبؐ میں شرف قبولیت حاصل کر گئے۔

یوں تو اس دنیا میں ہزاروں بچے جنم لیتے ہیں اور مر جاتے ہیں ہزاروں کلیاں کھلتی ہیں اور باد سموم کے تھپیڑوں کی تاب نہ لا کر مرجھا جاتی ہیں۔ مگر وہ موت جو حق اور راستی کی راہ میں آئے حیات جاوداں بن کر آتی ہے ؎

جو موت آئے تو زندگی بن کے آئے

قضا کی نرالی ادا چاہتا ہوں

## مجلس عمل کا قیام

صدر مملکت بننے کی خواہش میں ملک غلام محمد گورنر جنرل، خواجہ ناظم الدین کی کیبنٹ میں اپنا اثر بڑھا رہے تھے، اور اس میں وہ اچھے خاصے کامیاب رہے۔ کیبنٹ کے پارلیمانی اختیارات آہستہ آہستہ گورنر جنرل کے ہاتھ میں آگئے اور فیصلوں کی تمام تر ذمہ داری گورنر جنرل کے قبضے میں چلی گئی۔ مرکزی اور صوبائی حکومتوں کی اس باہم کھینچا تانی نے مرزائیت کے خلاف تحریک کو زیادہ ہوا دی۔

پنجاب کے وزیر اعلیٰ میاں ممتاز محمد خاں دولتانہ کی نواب افتخار حسین آف ممدوٹ سے اندرون خانہ چل رہی تھی۔ نواب ممدوٹ نے سرحد کے عبدالقیوم خان سے دولتانہ کے خلاف سمجھوتہ کر لیا تھا۔ دوسری طرف دولتانہ مرکزی حیثیت حاصل کرنے کی غرض سے خواجہ ناظم الدین کے خلاف اُبھرتی ہوئی مسلمان ایجی ٹیشن کو ارادتاً نظر انداز کر رہے تھے۔

یہ تھا پس منظر جس نے عوام میں یہ تاثر دیا کہ مرزائیت کے خلاف تحریک دولتانہ کی پیداوار ہے۔ حالانکہ دولتانہ مرکز سے اور نواب ممدوٹ سے اپنا سیاسی انتقام لے رہے تھے۔

ایسے حالات میں مرزائیوں کی بڑھتی ہوئی ریشہ دوانیوں نے عوام کو موقعہ دیا کہ وہ

حکومت سے مرزائیوں کو مسلمانوں سے الگ غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا مطالبہ کریں۔
جہانگیر پارک میں ظفر اللہ خاں کی تقریر کے بعد کراچی میں ۲۔جون ۱۹۵۲ء کو آل پاکستان مسلم پارٹیز کنونشن طلب کیا گیا۔جس میں دو دن کی مسلسل بحث کے بعد حسب ذیل قرارداد کی تشکیل کی گئی۔

۱۔مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔

۲۔چودھری ظفر اللہ وزیر خارجہ کو اس کے عہدے سے الگ کر دیا جائے۔

۳۔مرزائیوں کو تمام کلیدی آسامیوں سے ہٹا دیا جائے۔"

ان مطالبات کی تصدیق کے لیے ۱۳۔جولائی ۱۹۵۲ء کو لاہور برکت علی ہال میں آل مسلم پارٹیز کنونشن کا پھر اجلاس ہوا، جس میں حسب ذیل حضرات کی ایک مجلس عمل مرتب کی گئی۔

۱ ——— مولانا ابو الحسنات محمد احمد قادری صدر جمعیۃ علمائے پاکستان

۲ ——— مولانا امین احسن اصلاحی (جماعت اسلامی)

۳ ——— ماسٹر تاج الدین انصاری (احرار)

۴ ——— شیخ حسام الدین (احرار)

۵ ——— مولانا عبد الحلیم قاسمی (جمعیۃ علمائے اسلام)

۶ ——— مولانا محمد طفیل (جمعیۃ علمائے اسلام)

۷ ——— مولانا محمد بخش مسلم (جمعیۃ علمائے پاکستان)

۸ ——— مولانا غلام محمد ترنم (حزب الاحناف)

۹ ——— مولانا غلام دین (حزب الاحناف)

۱۰ ——— مولانا داؤد غزنوی (جمعیۃ اہل حدیث)

۱۱ ——— مولانا عطاء اللہ حنیف (جمعیۃ اہل حدیث)

۱۲ ——— مولانا نصر اللہ خاں عزیز (جماعت اسلامی)

۱۳ ——— حافظ کفایت حسین (ادارہ تحفظ حقوق شیعہ)

۱۴ ——— مظفر علی شمسی (ادارہ تحفظ حقوق شیعہ)

۱۵ ——— مولانا نور الحسن شاہ بخاری (تنظیم اہل سنت والجماعت)

۱۶ ——— صاحبزادہ فیض الحسن (انجمن سجادہ نشیناں پنجاب)

۱۷ ——— مولانا عبد الغفور ہزاروی (انجمن سجادہ نشیناں پنجاب)

۱۸ ——— علامہ علاؤ الدین صدیقی (نامزد)

۱۹ ——— مولانا اختر علی خاں (نامزد)

۲۰ ——— مولانا مرتضیٰ احمد خاں میکش (نامزد)

مجلس عمل نے ۲۲۔ جنوری ۱۹۵۳ء کو وزیر اعظم پاکستان سے مل کر انہیں اپنے مطالبات پیش کیے اور ایک ماہ کا نوٹس دے دیا کہ اگر ۲۲۔ فروری ۱۹۵۳ء تک مجلس عمل کے متذکرہ مطالبات منظور نہ کیے گئے تو مجلس اپنے مطالبات منوانے کیلئے راست اقدام کرنے پر مجبور ہو گی۔

اس دوران دوسری جماعتوں کے مقررین کے علاوہ امیر شریعت نے پنجاب، سندھ اور سرحد میں تقریریں کر کے مسئلہ ختم نبوت کو عوام کے سامنے بڑی وضاحت سے بیان کیا اس ضمن میں پشاور کے چوک یادگار کی ایک تقریر کے اقتباس خاص اہمیت رکھتے ہیں مفتی سرحد مولانا عبد القیوم پوپلزئی کی صدارت میں تقریباً ساٹھ ہزار نفوس کی حاضری میں امیر شریعت نے فرمایا:

"اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن مجید میں انبیاء علیہم السلام کا جہاں ذکر کیا ہے وہاں ہر نبی کے بعد آنے والے دوسرے نبی کی پہلے اطلاع دے دی۔ چنانچہ تمام انبیاء کرام علیہم السلام اپنے بعد آنے والے نبی کی بشارت

دیتے رہے حتیٰ کہ یہ سلسلہ نبوت خاتم الانبیا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک آن پہنچا۔

آپ نے فرمایا کہ مَا کَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِکُمْ وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیِّیْنَ ۝

حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں ہیں، لیکن وہ اللہ کے رسول ہیں اور تمام نبیوں کے ختم کرنے والے ہیں۔

اگر حضور کے بعد کسی اور نبی نے آنا ہوتا اور یہ سلسلہ نبوت جاری رہنا ہوتا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام یہ اعلان نہ فرماتے کہ انا خاتم النبیین لا نبی بعدی، یعنی میں آخری نبی ہوں۔ میرے بعد کوئی نبی نہیں آئیگا۔

یہ تاجدارِ مدینہ رحمت دو عالم، خاتم الانبیا، کی شانِ اقدس پر انتہائی کمینہ اور گستاخانہ حملہ ہے کہ ایک انگریز کا پروردہ اٹھ کر یہ اعلان کرے "کہ قرآنِ پاک کی وحی الٰہی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی"۔

(ایک غلطی کا ازالہ)

امیر شریعتؒ نے فرمایا:

"اگر میں آج یہ اعلان کروں کہ میں قائداعظم ہوں تو کیا تم برداشت کروگے"؟

سامعین: "ہرگز نہیں"

امیر شریعتؒ: "اگر تم اپنے ایک دنیوی لیڈر کا مقام کسی دوسرے شخص کو دینے کی اجازت نہیں دیتے تو پھر یہ کس طرح ہو سکتا ہے کہ برطانیہ کا پٹھو تاجدارِ مدینہ خاتم الانبیا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کرتے ہوئے یہ دعویٰ کرے کہ میں محمد ہوں۔

اسی اصول اور ضابطے کے مطابق ہم اپنی حکومت سے مطالبہ کرتے ہیں کہ مرزائیوں نے چونکہ حضور پرنور کے بعد مرزا غلام احمد کو اپنا نبی تسلیم کر کے اپنا تعلق سرکار مدینہ سے توڑ لیا ہے۔ اسلامی آئین کے مطابق حضور کے بعد کسی دوسرے نبی کو ماننے والا مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔"

امیر شریعت نے قادیانی الہام کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ:

(مرزا بشیر الدین محمود کہتا ہے کہ "موجودہ ملکی تقسیم غلط ہے، یہ تقسیم ختم کرانے اور دونوں ملکوں کا باہمی افتراق دور کرانے کی وہ ہر ممکن کوشش کریں گے۔ اس عارضی تقسیم کو کسی نہ کسی طرح ختم کیا جائے گا اور ہندو پاکستان کو پھر اکھنڈ ہندوستان بنایا جائے گا۔")

جو آزادی ایک لاکھ ماؤں، بہنوں کی عزت و آبرو قربان کر کے اور دس لاکھ مسلمانوں کا خون بہا کر ایک کروڑ مسلمانوں کی خانہ بربادی کے بعد حاصل کی گئی ہے اس کو عارضی آزادی سمجھنے والا ملک و ملت کا بدترین دشمن نہیں تو اور کیا ہے۔"

یہ بصیرت افروز تقریرات ایک بجے تک جاری رہی۔

**راست اقدام** ۲۳۔ جنوری (۱۹۵۳ء) سے ۲۲ فروری (۱۹۵۳ء) تک واقعات نے کئی کروٹیں لیں۔ صوبائی اور مرکزی حکام نے مجلس عمل کے رہنماؤں کو دھمکایا بھی اور اکثر کارکنوں پر مقدمات بھی دائر کیے۔ اخبارات پر قدغن بھی لگائی گئی، لیکن مرزائیت کے خلاف عوام کا غصہ اُبلتے ہوئے لاوے کی طرح تیز تر ہوتا چلا گیا تا آنکہ ۲۲۔ فروری کا سورج طلوع ہوا۔

خُدا اور رسولؐ کے نام پر حاصل کی ہوئی مملکت کے حاکموں پر مسلمانوں کو یقین تھا کہ کچھ بھی ہو، پاک سرزمین پر تخت ختم نبوّت تک پہنچنے والے پاؤں سلامت نہیں رہ سکتے۔

وہ ہاتھ جو سرتاج انبیا کے گریبان تک پہنچنے کی گستاخی کرے گا، شل کر دیا جائے گا، وہ آنکھ پھوڑ دی جائے گی، جس کے ارادوں میں برائی جھلک رہی ہو گی، مگر اپنی کرسیوں کے لیے لڑنے والے حاکموں نے پیغمبر خدا علیہ السلام کی نبوت کو لاوارث قرار دے کر اس سے ایسی بے اعتنائی برتی کہ ۲۲۔ فروری کا دن امید و یاس کے درمیان گذر گیا۔ اس سے پیشتر لاہور سے کراچی روانہ ہوتے ہوئے امیر شریعت نے دہلی دروازہ کے باغ میں اپنی تقریر کے دوران فرمایا کہ:

"عزیزانِ من! مرزائیت جیسے فتنے کی پرورش برطانیہ نے کی ہے اگر افغانستان ہوتا تو اس فتنے کا کبھی کا فیصلہ ہو گیا ہوتا۔ امیر حبیب اللہ پر خدا کی ہزار ہزار رحمت ہو، جس نے افغانستان کی حدود میں مرزائیت کو داخل نہ ہونے دیا۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے امیر حبیب اللہ کو ایک خط لکھا کہ میں نبی بن گیا ہوں تم مجھ پر ایمان لاؤ۔

امیر حبیب اللہ نے مرزا غلام احمد قادیانی کو جواب دیا "ایں جا بیا"۔ مرزا غلام احمد وہاں کیسے جاتا، اور اگر چلا جاتا تو کچھ نہ کچھ ہو جاتا اور مرزا غلام احمد کا دماغ درست ہو جاتا۔

آج یہ اجتماع تاریخی اجتماع ہے، جو مرزائیوں اور سر ظفر اللہ کے خلاف مظاہرہ کرنے کے لیے منعقد ہوا ہے۔ یہ اجتماع مجلس عمل کے زیر اہتمام ہو رہا ہے۔

میں خواجہ ناظم الدین صدر مسلم لیگ سے چند باتیں کرنا چاہتا ہوں کیونکہ مسلم لیگ کو قوم کی واحد نمائندگی کا دعویٰ ہے۔ آج لاہور کے تمام مسلمان جمع ہیں جو مرزائی وزیر خارجہ کے خلاف عدم اعتماد اور اپنی بیزاری کا اظہار کر رہے ہیں۔

یہ وہی جلسہ گاہ ہے جہاں کئی سیاسی تحریکات نے جنم لیا، اور پروان

پڑے ہیں۔ نہرو رپورٹ کے سلسلہ میں بھی غالباً اسی باغ میں تاریخی اجتماع ہوا تھا، اور آج مرزائیوں کو اقلیت قرار دینے اور سر ظفر اللہ کو اس کی ذمہ داریوں سے علیحدہ کرنے کے لیے بھی اسی باغ میں اجتماع ہو رہا ہے۔

میں کہتا ہوں خواجہ ناظم الدین صدر مسلم لیگ کی حیثیت سے اس باغ میں ایک جلسہ منعقد کریں اور اسلامیانِ لاہور کو اس میں شرکت کی دعوت دیں جلسہ کی صدارت خواجہ صاحب خود کریں، اور پھر ظفر اللہ کے متعلق عوام کا ووٹ حاصل کریں،'' ان باتوں کا فیصلہ آج ہی ہو جائے گا۔ اگر خواجہ صاحب کے فرمان پر کوئی آدمی بھی نہ آیا تب بھی فیصلہ ہو گیا، اور اگر لوگوں نے آ کر ظفر اللہ کے خلاف عدم اعتماد اور بیزاری کا اظہار کر دیا تب بھی فیصلہ ہو گیا۔

خواجہ صاحب نے پچھلی دفعہ ایک تقریر میں کہا تھا کہ کسی کے پیچھے ہجوم کا ہو جانا کسی جلسے میں زیادہ حاضری اور کثیر اجتماع اس امر کی دلیل نہیں کہ اسے عوام کا اعتماد حاصل ہے۔

میں پوچھتا ہوں کہ "خواجہ صاحب ساری زندگی تو اسے دلیل اور مدار قرار دیتے رہے، وہ اب کیوں گریز فرما رہے ہیں؟ اور اگر اجتماع دلیل نہیں اور کسی کے ساتھ اکثریت کا ہو جانا مدار نہیں تو پھر مسلم لیگ کو واحد نمائندگی کا حق کیسے حاصل ہے؟ اور پھر آپ کس واحد نمائندہ جماعت کے صدر اعظم ہیں"؟

امیر شریعتؒ نے آئی۔ جی پولیس میاں انور علی سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا:

"کیا میاں صاحب نے "الفضل" میں شائع شدہ مرزا محمود کا خطبہ یا بیان پڑھا ہے؟ اگر نہیں پڑھا تو اب پڑھیں،'' اور اس کے ساتھ ان پرچوں کو بھی پڑھیں جن میں "الفضل" نے "خونی ملا کے آخری دن" لکھ کر علمائے کرام کو قتل کی دھمکی دی تھی"۔

"الفضل" کی عبارت

"ہاں آخری وقت آن پہنچا ہے ۔ان علمائے حق کے خون کا بدلہ لینے کا، جن کو یہ علما قتل کراتے آئے ہیں ۔اب ان کے خون کا بدلہ لیا جائے گا۔

(۱) سید عطاء اللہ شاہ بخاری سے (۲) ملا بدایونی سے، (۳) ملا احتشام الحق سے (۴) ملا محمد شفیع سے (۵) ملا مودودی پانچویں سوار سے"

("الفضل" ۔ ۱۵۔ جنوری ۱۹۵۲ء)

آپ یہ اقتباس پڑھ کر سنا رہے تھے کہ مجمع سے ایک آواز آئی "حکومت اس وقت کہاں سو رہی تھی"

"حکومت تو وہیں سو رہی تھی جہاں اب ہے ، لیکن تم کہاں سو رہے ہو؟ جو اس مشین کے پرزے ہو۔ میں نے پنجاب کے وزیر اعلیٰ میاں دولتانہ سے ملاقات کی اور ڈائریکٹر تعلقاتِ عامہ کی وساطت سے اخبار "الفضل" کا یہ اقتباس پڑھ کر سنایا تو میاں صاحب نے ایکشن لینے کا وعدہ کیا"

آخر میں امیر شریعت نے فرمایا:

"مجلس عمل کا جو وفد خواجہ ناظم الدین سے ملا تھا اس وفد کے سامنے خواجہ صاحب مرزائی وکیل کی حیثیت سے پیش آئے اور ختم نبوت پروزی کا جھگڑا لے بیٹھے۔

میں پوچھتا ہوں، خواجہ صاحب ایک وزیر ہیں، انہیں شیخ الاسلام کس نے بنایا؟ ایسا معلوم ہوتا ہے، علامہ شبیر احمد عثمانی کی وفات کے بعد خواجہ صاحب خود بخود شیخ الاسلام کے فرائض بھی انجام دینے لگ گئے ہیں"۔

عوام سے خطاب کرتے ہوئے امیر شریعتؒ نے کہا:

"تم ناموسِ مصطفیٰ ﷺ کا تحفظ کرو۔ میں تمہارے کتے پالنے کو تیار ہوں،

میں تمہارے سور چراؤں گا۔ میں کہتا ہوں مسلم لیگ نے پاکستان بنایا، ملک تقسیم کرایا ہے، یہ انجمن احمدیہ نے نہیں بنایا۔ مرزا محمود اور ظفر اللہ کا پاکستان سے کیا تعلق ہے، یہ دم بریدہ سگانِ برطانیہ آج پاکستان میں دندنا رہے ہیں۔ ہم ان کی یہ غدارانہ سرگرمیاں ہرگز برداشت نہیں کریں گے۔

**گرفتاری**

۲۲۔ فروری کے بعد مجلسِ عمل نے راست اقدام کے طریقِ کار پر غور کرنے کے لیے ۲۶۔ فروری ۱۹۵۳ء کو کراچی میں اپنا ایک اجلاس منعقد کیا۔ جس کی صدارت مولانا ابوالحسنات نے کی اور حسبِ ذیل قرارداد منظور کی۔

"۱۸۔ جنوری کے کنونشن میں مرکزی حکومت کو جو نوٹس دینے کا فیصلہ کیا گیا تھا، وہ چونکہ مجلسِ عمل کے ایک وفد نے اس حکومت کے حوالے کر دیا تھا اور ۲۲۔ فروری کو اس نوٹس کی میعاد ختم ہو گئی ہے، بلکہ مزید چار دن بھی گذر چکے ہیں، اس لیے اب پرامن راست اقدام کی شکل کا فیصلہ کیا جانا ضروری ہے۔

راست اقدام کی شکل کے متعلق یہ فیصلہ کیا گیا کہ پانچ رضاکار ایسے جھنڈے اٹھائے ہوں گے جن پر مطالبات ثبت ہوں گے۔

شاہراہِ عام پر سے نہیں بلکہ چھوٹی سڑکوں پر سے ہوتے ہوئے وزیرِ اعظم کی کوٹھی پر جائیں گے۔ اگر وہاں سنتری ان رضاکاروں کو روکے گا تو وہ اس سے کہیں گے کہ وہ وزیرِ اعظم کی خدمت میں مطالبات پیش کرنے اور ان کو تسلیم کرنے کی درخواست کرنے آئے ہیں، اور وہ اسی صورت میں واپس جائیں گے کہ وزیرِ اعظم ان مطالبات کو تسلیم کرنے کا اعلان کر دیں۔

اگر یہ رضاکار گرفتار کر لیے جائیں گے تو مجلسِ عمل پانچ رضاکاروں کا ایک اور دستہ بھیج دے گی اور یہ سلسلہ پرامن طریقے پر اس وقت تک جاری

رہے گا جب تک مطالبات تسلیم نہ کیے جائیں گے۔

گورنر جنرل کی کوٹھی پر بھی اسی قسم کا پہرہ لگایا جائے گا، تاکہ یہ نہ سمجھا جائے کہ اس تحریک کا رخ محض خواجہ ناظم الدین کی طرف ہے کہ وہ بنگالی ہیں۔

مولانا ابوالحسنات محمد احمد اس متبرک تحریک کے پہلے ڈکٹیٹر مقرر کیے گئے اور انہیں گرفتاری کی صورت میں اپنے جانشین کی نامزدگی کا اختیار دے دیا گیا۔ یہ بھی قرار دیا گیا کہ اسی دن شام کو آرام باغ میں جو جلسہ عام ہو رہا ہے اس میں عوام کو مشورہ دیا جائے کہ وہ حسب معمول اپنے کاروبار میں مصروف رہیں اور رضاکاروں کے ساتھ نہ جائیں۔"

۲۶۔فروری کو آرام باغ میں مجلس عمل کا عظیم اجتماع ہوا جس میں راست اقدام کمیٹی کے منتخب ارکان کے علاوہ حضرت امیر شریعتؒ نے حسب ذیل تقریر کی:۔

خطبۂ مسنونہ کے بعد آپ نے فرمایا:

"مرزائی افسروں نے اپنے عہدوں سے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہوئے اسلامیانِ پاکستان کو کافر اور مرتد بنانے کی ایک ہمہ گیر تحریک کے ساتھ ساتھ اپنے الہامی عقیدے کی بنا پر پاکستان کو ہندوستان سے ملانے کی ناپاک تحریک بھی شروع کر رکھی ہے۔ بھولے اور سادہ لوح مسلمان اقتصادی بدحالی اور معاشی الجھنوں سے تنگ آکر ان کے دام تزویر کا شکار ہو رہے ہیں اور اس طرح مرزائی ان کے ایمان پر ڈاکہ ڈالنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں"

۶۔اگست ۱۹۵۲ء کو پاکستان کے وزیر اعظم نے اپنے ایک آرڈیننس کے ذریعے سرکاری ملازمین پر پابندی عائد کی تھی کہ وہ کسی مخصوص فرقہ کے

عقائد کی تبلیغ نہیں کر سکتے۔

مرزائی افسران نے اس آرڈیننس کا جو مذاق اڑایا وہ حکومت اور عوام دونوں کے سامنے ہے۔

سب سے پہلے مرزائی وزیر خارجہ سر ظفراللہ نے اس قانون کی مخالفت کرتے ہوئے بیان دیا کہ ہم اپنے مذہبی عقاید اور ضمیر کی تبلیغ سے باز نہیں رہ سکتے، اس کے بعد میاں نصیر احمد فاروقی چیف سیکرٹری حکومت سندھ، خان بہادر ڈاکٹر سید احمد سپرنٹنڈنٹ راڈ ریسینی ٹوریم، کرنل سید شبیر حسین شاہ انسپکٹر جنرل جیل خانہ جات اور ان کے علاوہ دوسرے مرزائی افسران نے کئی بار کھلے جلسوں کی صدارتیں کر کے کفر و ارتداد کی تبلیغ کی، اور سرکاری احکام کا کھلم کھلا منہ چڑایا لیکن ان کے خلاف کوئی ایکشن نہیں لیا گیا۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ دراصل حکومت خود مرزائیت کی تبلیغ کروا رہی ہے۔

ان کے مقابل اگر مسلمان اپنے دینی عقاید اور اسلامی روایات کی تبلیغ کریں تو اسے سرکاری اثر ڈال کر بند کرانے کی کوشش کی جا رہی ہے۔

"تاریخ شاہد ہے کہ دنیا کی قومیں ارباب اقتدار سے اپنے مطالبات کرتی ہیں، اور حکومتیں انہیں تسلیم بھی کرتی ہیں۔ مگر ہمارے ارباب اقتدار عجیب ہیں۔ پوری قوم متفقہ طور پر ان سے مطالبہ کر رہی ہے لیکن ارباب اقتدار کے بہرے کانوں تک کوئی آواز نہیں پہنچ رہی اور وہ ملت اسلامیہ کی آواز کو سُنی اَن سنی کر رہے ہیں۔ مسلمانانِ پاکستان نے تاج و تخت ختم نبوت کے تحفظ کے سلسلے میں مرزائیوں کو اقلیت قرار دینے اور مرزائی وزیر خارجہ کو وزارت سے برطرف کرنے کے متعلق حکومت سے جو مطالبات کیے تھے ارباب اقتدار ان مطالبات کو تسلیم نہیں کر رہے ہیں اور مختلف حیلوں بہانوں سے

تحفظ ختم نبوّت کی تحریک کو دبانے کی کوشش کی جا رہی ہے۔

مجھے تو یوں محسوس ہوتا ہے گویا خواجہ ناظم الدین بھی مرزا بشیر الدین محمود کے ہاتھ پر بیعت کر چکے ہیں۔ جبھی تو مرزائیوں کے متعلق پوری قوم کے مطالبات کو درخورِ اعتنا نہیں سمجھ رہے۔ مجھے خصوصی حلقوں سے معلوم ہوا ہے کہ خواجہ ناظم الدین اور مرزائیوں کے درمیان کوئی رشتے ناطے بھی ہو چکے ہیں اگر یہ صحیح ہے تو مسلمان کسی قیمت پر بھی برداشت نہیں کریں گے، کیونکہ مسلمان قوم کے حکمران وہی ہو سکتے ہیں جو مسلمان ہوں اور محمد عربی کے غلام۔ محمد عربی کے باغی، کافر اور مرتد مسلمان قوم کے حکمران نہیں رہ سکتے۔"

تقریر کے آخر میں آپ نے غصے اور جذباتی لہجے میں فرمایا:

"آل مسلم پارٹیز کنونشن نے حکومت کو ایک ماہ کا نوٹس دیا جس کی میعاد چار دن ہوئے ختم ہو چکی ہے۔ ایک ماہ کے مسلسل صبر آزما اور توجہ کے باوجود حکومت نے جس بے اعتنائی کے ساتھ مسلمانانِ پاکستان کے متفقہ مطالبات کو ٹھکرایا یہ اس حکومت کے زوال کی نشانی ہے۔"

عوام سے خطاب کرتے ہوئے:

"آپ حضرات میری زندگی کے گزشتہ تیس، بتیس سالوں کو جانتے ہیں میں نے جس کام میں ہاتھ ڈالا، اپنے ضمیر سے مطمئن ہو کر ڈالا۔ پھر چاہے سامنے میں جو آئے، میں نے اسے ہمیشہ ٹھکرا دیا۔ انگریز جیسی جابر سلطنت جب میرے مطالبہ کے سامنے نہیں ٹھہر سکی تو اس ملک کے حکمران، انہوں نے یہ ملک اللہ اور رسولؐ کے نام پر حاصل کیا تھا اور آج اسی ملک میں وہ اپنے قوانین اور حکومت کے زور پر پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین کے مرتکب ہو رہے ہیں، کیونکر ٹھہر سکتے ہیں۔

۲۲۔فروری کے بعد تا ایں دم ہم حکومت کے فیصلے کے منتظر رہے ، مگر وہ خاموش تماشائی کی طرح ہمارے جذبات کا امتحان لیتی رہی۔ اس رات کے بعد قوم جو قدم اٹھائے گی، اس کی ذمہ داری پھر حکومت پر ہوگی۔ مسلمان ناموسِ مصطفےٰ کے تحفظ کے لیے اپنی جان تک کی بازی لگانے سے دریغ نہیں کریں گے۔"

اس اجتماع میں غیر ملکی پریس اور فوٹو گرافرز کے علاوہ امریکن ایمبیسی کے ارکان بھی موجود تھے۔ امیر شریعت کے اندازِ خطابت، طرزِ تکلم کو دیکھ کر انہوں نے بے ساختہ کہا،

"اگر یہ شخص امریکہ میں ہوتا تو تمام عمر امریکہ کا صدر رہتا۔"

آرام باغ کی اسی تقریر سے متاثر ہو کر سندھ کے ایک وڈیرے نے سعودی عرب سے اپنے ایک دوست کو خط کے ذریعے اطلاع دی۔

"اگر ۲۶۔ تاریخ کو آرام باغ میں سید عطاء اللہ شاہ بخاری کی تقریر نہ سنتا، تو شاید میں گمراہ ہو جاتا۔ الحمد للہ کہ ان کی تقریر نے مجھے گمراہی سے بچا لیا۔ ورنہ قریب تھا کہ میں مرزائی ہو جاتا۔"

رات دو بجے کے قریب یہ اجتماع ختم ہوا۔ تمام رہنما دفترِ تحفظ ختم نبوت (بندر روڈ کراچی) میں آرام کرنے کے لیے چلے گئے۔ ابھی وہ نیند سے آنکھ مچولی کھیل رہے تھے کہ پولیس کی بھاری جمعیت نے دفتر کی تمام عمارت کو اپنے محاصرے میں لے لیا۔ کراچی کے ذمہ دار پولیس افسروں نے رہنماؤں کو جو اس وقت دفتر میں موجود تھے، گرفتار کر لیا۔ یہ ۲۷ فروری صبح چار بجے کا واقعہ ہے، جس میں حضرت امیر شریعت اور ان کے رفقاء مولانا سید ابوالحسنات قادری، ماسٹر تاج الدین انصاری، صاحبزادہ فیض الحسن، مولانا تجمل حسین اختر، سید مظفر علی شمسی اور مولانا عبدالرحیم جو تھر قابل ذکر ہیں۔

امیر شریعت کی گرفتاری کے بعد مغربی پاکستان سے سینکڑوں افراد کو گرفتار کر لیا گیا۔ سارے ملک نے بغاوت کی سی شکل اختیار کر لی۔ ہر شہر میں حکام اور عوام کے

درمیان تصادم ہوا۔ منڈیاں بند ہوگئیں، شہروں میں ہڑتال کردی گئی، سرکاری عمارات کو نقصان پہنچایا گیا۔ ریل کی پٹڑیاں اکھاڑ دی گئیں۔ ان حالات کو دیکھتے ہوئے ۶۔ مارچ ۱۹۵۳ء کو لاہور شہر فوج کے حوالے کردیا گیا۔

**کراچی جیل**

زندگی کا سفر طویل ہو کہ مختصر، انسان اس راستے سے گزرتے وقت ان موڑوں یا صعوبتوں سے ناواقف ہوتا ہے، جہاں کبھی تو اس کا دامن تار تار ہوتا ہے اور کبھی خود آبلہ پا ہو کر صحرا کی ویران و خشک وادیوں کو گلہائے زنگا رنگ سے مزین کردیتا ہے، اسی چمن زار کی بہاریں پھر نسیم صبحگاہی کو جب زندگی کا پیغام دیتی ہیں تو نہ صرف گل بوٹوں میں نکھار پیدا ہوتا ہے بلکہ آشیانوں میں طیور بھی لالہ و گل سے ہمکلام ہو کر فضاؤں میں جھومنے لگتے ہیں۔

یہ سارا کچھ انسان کے عزم پر موقوف ہے، اگر اس میں پختگی نہ ہو تو حوصلے کی بلندی بھی انسان کو پستی کی طرف لے جاتی ہے۔

تینتیس ۳۳ برس ہوئے کہ امیر شریعت صرف ایمان کو زادِ راہ بنا کر عزم و ارادے کے پیرہن میں گھر سے نکلے تھے، اس طویل سفر میں قدم قدم پر جن سنگلاخ وادیوں سے ان کا گذر ہوا، اس منزل کا ہر موڑ گواہ ہے اور اس راستے کی ہر شے شہادت دے گی کہ بادِ سموم کے تند و تیز جھونکے بھی اس مردِ درویش کے عزم و استقلال کی دیواریں نہ گرا سکے۔

سفینۂ برگ گل بنا لے گا، قافلہ مورِ ناتواں کا
ہزار موجوں کی ہو کشاکش مگر یہ دریا سے پار ہوگا

تحریک ختم نبوت سے پیشتر کئی سال ہوئے امیر شریعت کے تمام جسمانی اعضاء ان سے بغاوت کرچکے تھے، آنکھوں کی بینائی کمزور ہوچکی تھی کہ عینک لگانے کے عادی ہوگئے۔ دانت ایک ایک کرکے جواب دے گئے اور ان کی جگہ اجنبی دانتوں نے سنبھال لی۔ درد گردہ کے ایسے مریض ہوئے کہ معالج نے خوراک سے چاول ہمیشہ

کے لیے نکال دیے۔ تبخیرِ معدہ کے باعث کئی کئی گھنٹے پریشان پڑے رہتے، پھر ان سب کی بڑھاپے نے اس قدر حوصلہ افزائی کی کہ ہر مرض بذاتِ خود بغاوت کا علم لے کر اٹھ کھڑا ہوا اور نقاہت کے آثار اس تیزی سے ابھرے کہ چہرے کی جھریاں صاف دکھائی دینے لگیں، اور امیرِ شریعتؒ تاریخِ ماضی کے کھنڈرات کے سوا کچھ باقی نہ رہے۔ ان حالات میں وہ کراچی جیل خانہ میں لائے گئے۔

ستارے رات بھر کے سفر سے تھک ہار کر اونگھ رہے تھے۔ کائنات کی سیاہ چادر پر آسمان کی روشن قندیلیں صبحِ صادق کے اجالے سے منہ چھپا رہی تھیں کہ مؤذن نے اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْم کا اعلان کر کے مسجد کے میناروں کو گواہ بنا لیا کہ اس نے سوئی ہوئی انسانیت کو تلاشِ صداقت کا راستہ تجویز کر دیا ہے ورنہ انسان ہے کہ اپنا اثاثۂ حیات ضائع کر کے ایسا سویا ہے کہ صورِ اسرافیل سے پہلے اس کا بیدار ہونا مشکل نظر آ رہا ہے۔

مولانا ابوالحسنات کی امامت میں اسیرانِ ختمِ نبوت نے جیل خانہ میں صبح کی پہلی نماز ادا کی اور پروردگارِ عالم کے حضور دعا کی۔

> "اے رب العزت! ہمارا کوئی جرم اس کے سوا نہیں کہ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی آبرو باقی رہے، ہم رہیں یا نہ رہیں۔ مگر تیرے دنیادار لوگوں نے ایوانِ سلطنت میں بیٹھ کر ہماری فردِ جرم پر ہمارے باغی ہونے کی مہر ثبت کی ہے، مگر تو دلوں کو جاننے والا ہے کہ ہماری لڑائی اپنی ذات، اپنے کسی منصب کے لیے نہیں بلکہ تیرے ارشاد کی تعمیل میں ہے کہ
>
> "اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا"

رہنماؤں کی آنکھوں میں آنسو، دلوں میں جذبات کا طوفان امڈ آیا۔ امیرِ شریعت کی سفید داڑھی پر گرتے ہوئے آنسو پھولوں پر شبنم کی بہاریں دکھا رہے تھے۔ سپرنٹنڈنٹ جیل خان

عنایت اللہ خاں حیدر آبادی نے امیر شریعتؒ اور ان کے رفقاء سے کہا : آپ حضرات جن کوٹھڑیوں میں لائے گئے ہیں، یہ وہی خوش بخت کوٹھڑیاں ہیں کہ جہاں ۱۹۲۱ء میں مولانا محمد علی جوہرؒ، مولانا حسین احمد مدنیؒ، مولانا شوکت علی، ڈاکٹر سیف الدین کچلو بغاوت کے جرم میں رہ چکے ہیں۔" یہ سننا تھا کہ انگریزی اقتدار اور جور و ستم کی ساری تاریخ نقش بہ دیوار بن کر ابھر آئی۔ جیل خانے کی ایک ایک اینٹ پس دیوار زنداں کی کہانی بیان کرنے لگی۔

امیر شریعت نے جیل خانے کے در و دیوار سے خطاب کرتے ہوئے کہا :۔

"اے اونچی دیوارو، آہنی دروازو! تم گواہ رہنا کہ اگر مولانا حسین احمد مدنی، مولانا محمد علی جوہر اور ان کے رفقاء وطن عزیز کی آزادی کیلئے ۱۹۲۱ء میں تمہارے مصائب جھیل سکتے ہیں، تو ۱۹۵۳ء میں عطاء اللہ شاہ بخاری اور اس کے ساتھی بھی خاتم الانبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام کی آبرو کے لیے تمہارے مصائب و آلام سے خائف نہیں ہوں گے۔"

امیر شریعتؒ کے ان الفاظ پر سپرنٹنڈنٹ جیل اور دوسرے افسران بہت متاثر ہوئے۔ کراچی جیل میں گو سرکاری طور پر کلاس کا اعلان نہیں کیا گیا تھا تاہم خوراک اونچے درجے کی ملتی رہی اور سپرنٹنڈنٹ جیل کے بہتر رویے سے وقت اچھا گزرتا رہا۔

امیر شریعت دیوبندی، ابوالحسنات قادری بریلوی، فیض الحسن بریلوی، تاج الدین انصاری دیوبندی اور مظفر علی شمسی شیعہ۔ عقیدہ ختم نبوت کی طفیل یہ سب اسیران ختم نبوت پانچ وقت کی نماز مولانا ابوالحسنات کی امامت میں پڑھتے رہے، نہ تو کسی کا مذہب ضائع ہوا اور نہ ہی کسی کے عقیدے میں فرق آیا، بلکہ ان کی باہم رفاقت نے اکثر شبہات کا ازالہ کر دیا۔

امیر شریعتؒ کے اخلاق اور تواضع نے مولانا ابوالحسنات کو ان کا اس قدر گرویدہ کیا کہ وہ بے اختیار کہنے لگے :

"شاہ جی! آپ تو اس دور کے ولی ہیں۔ مجھے تو آپ سے متعلق بہت

کچھ کہا سنا گیا تھا لیکن آپ سے قرابت داری نے میری ساری غلط فہمیاں دور کر دیں، الحمد للہ۔"

امیر شریعتؒ یہ سن کر مسکراتے اور "استغفر اللہ" پڑھتے رہے۔

## حکام کے پیغامات

اس دوران ایک روز سپرنٹنڈنٹ جیل، وزیر اعظم پاکستان خواجہ ناظم الدین کا پیغام لے کر آئے۔

"آپ کی گرفتاری کے بعد ملک بھر میں تشدد کی جو تحریک چل نکلی ہے اور اس کے نتیجے میں سرکاری اور غیر سرکاری املاک کو جو نقصان پہنچ رہا ہے آپ اس سے لاتعلقی کا اظہار کریں تاکہ ملک میں امن قائم ہو۔"

اس کے جواب میں امیر شریعتؒ نے کہا:

"خواجہ صاحب کو میری طرف سے کہہ دو، روح پر قبضہ کر لینے کے بعد آپ جسم کو تڑپنے کی اجازت بھی نہیں دیتے۔"

یہ سن کر سپرنٹنڈنٹ جیل اپنا سا منہ لے کر چلے گئے۔

گرفتاریوں کے قریباً پندرہ روز بعد لاہور سے سی آئی ڈی کے دو ذمہ دار افسر کراچی جیل میں راہنمایانِ ختم نبوت سے ملنے آئے اور کہا:

"اگر آپ حضرات یہ کہہ دیں کہ تحریکِ ختم نبوت، دولتانہ کے ایما پر چلائی گئی ہے تو حکومت آپ کو رہا کرنے کے لیے تیار ہے۔"

ممکن ہے نکہتِ بادِ بہاری کی اس پیش کش پر نوا سیرانِ قفس کی تیلیوں سے آزادیٔ پرواز کے شوق میں موسمِ گل سے نامہ و پیام کرتے، مگر امیر شریعتؒ درمیان میں بول اٹھے۔

"یہ جھوٹ ہے، دولتانہ ایک دنیا دار انسان ہے، اور تحریکِ ختم نبوت پاک جذبات کی تحریک، اس کی ذمہ داری کسی فاسق و فاجر پر نہیں ڈالی جا سکتی، جاؤ اپنی حکومت سے کہہ دو تحریک میں نے چلائی ہے اور اس کا ذمہ دار

بھی میں ہوں۔"

امیر شریعتؒ کے یہ تیور دیکھ کر سی، آئی، ڈی کو اپنے ادھے کی ساری بساط الٹتی پڑی۔

## سکھر جیل

تحریک اپنے شباب پر تھی، عوام اور حکومت کے درمیان کچھ ڈیڑھ رہا تھا۔ محلاتی سازشوں کے جال صوبائی سیاست کو اپنی لپیٹ میں لے چکے تھے۔

پاکستان کے گورنر جنرل ملک غلام محمد جو تحریک ختم نبوت سے پیشتر خواجہ ناظم الدین کی حکومت کے گرد سازش کا ایک مضبوط ہالہ تیار کر چکے تھے، جس کے باعث سندھ مسلم لیگ پارلیمانی بورڈ کے ممبر اور صوبائی مسلم لیگ کے صدر کی حیثیت سے محمد ایوب کھوڑو، خواجہ ناظم الدین سے بغاوت کر چکے تھے۔ سرحد پہلے سے باغی تھا۔ تحریک ختم نبوت نے پنجاب کے حالات بھی گورنر جنرل کے حق میں ہموار کر دیے اور خواجہ ناظم الدین کے خلاف ان کی اندرونی سیاست بھی کامیاب ہو کر رہی کہ انہوں نے ۱۷۔ اپریل ۱۹۵۳ء کو یکایک خواجہ ناظم الدین کی حکومت کو برخاست کر دیا۔ اس سے پیشتر پنجاب کے وزیر اعلیٰ مسٹر دولتانہ کی معزولی پر خواجہ ناظم الدین سے دستخط کرا لیے گئے تھے۔

خواجہ ناظم الدین کی جگہ مسٹر محمد علی بوگرہ کو جو ان دنوں امریکہ میں پاکستان کے سفیر تھے، نیویارک سے بلوا کر پاکستان کا وزیر اعظم مقرر کر دیا۔

یہ سارا کچھ ڈرامائی انداز میں ہوا کہ خود حاکموں کو بھی اپنی معزولی کا علم نہ ہو سکا، جیسے خواجہ ناظم الدین نے اپنی برطرفی کا اعلان ریڈیو پر سنا۔

حکام بالا ان کھیل تماشوں میں مصروف تھے۔ شہری عوام، پولیس اور فوج سے دست و گریباں تھے کہ ۲۷ ستمبر ۱۹۵۳ء کو حضرت امیر شریعتؒ اور ان کے ساتھ مولانا ابوالحسنات، صاحبزادہ فیض الحسن، مظفر علی شمسی، عبدالرحیم جوہر کو کراچی سے سکھر جیل میں منتقل کر دیا گیا۔

مغربی پاکستان میں جن جیل خانوں کو اپنے اندرونی ماحول کے باعث خوف و ہراس کا مرکز قرار دیا گیا ہے یا جن کے تاثر کو جرائم پیشہ عناصر نے قبول کرنے سے پناہ مانگی، ان

میں سرحد کی ہری پور جیل، پنجاب میں ساہیوال اور میانوالی کے جیل خانے، بلوچستان میں مچھ جیل اور سندھ میں سکھر کا جیل خانہ مشہور ہے۔

آخرالذکر جیل خانہ کو دریائے سندھ سے نکلی ہوئی نہر پر تعمیر کیا گیا ہے، جس کی وجہ سے مچھر اور کھٹمل اس بندی خانے کی خاص سوغات ہیں۔ موسمِ گرما میں سندھ کی تپتی ہوئی ریت بادِ سموم کے دنوں جب آگ اگلتی ہے تو سارا سندھ جہنم کدہ معلوم دیتا ہے۔ اس پر بھی سکھر جیل کی پیداوار (کھٹمل اور مچھر) محدود نہیں ہوتی۔ حالانکہ پنجاب کی گرم ہوائیں ان بلاؤں کا خاتمہ کر دیتی ہیں لیکن سکھر کا جیل خانہ اپنی ان خصوصیات کے ساتھ نمایاں حیثیت رکھتا ہے۔

حضرت امیر شریعتؒ اور ان کے رفقار جب اس جیل میں داخل کیے گئے تو موسمِ گرما اپنے شباب میں قدم رکھ رہا تھا۔ سندھ کے ریگستانوں میں بالو ریت کے گھروندوں سے بادِ سموم کی اٹھکیلیاں سسّی کے قدموں کی تلاش میں سرگرداں تھیں، لیکن پنوں کو لے جانے والے اونٹ ان نشانوں کو بھی سمیٹ کر لے گئے تھے۔ مگر عشق ہے کہ ہنوز تلاشِ محبوب کا روپ دھارے صحراؤں کے دامن تار تار کر رہا ہے۔

موسم کے اس جلاؤ میں امیر شریعتؒ کو قانون اور سیاسی انتقام کے ملے جلے جذبات سے سکھر کے جیل خانہ میں ڈال دیا گیا۔

**خوراک** غیر ملکی حکمرانوں نے اپنے سیاسی حریف سے جیل خانوں میں ہمیشہ شرافت کا برتاؤ کیا۔ تعلیم، شہرت، خاندانی رکھ رکھاؤ، سزا دیتے وقت وہ ان سب کے پس منظر میں ایک نظر جھانک لیتے تھے اور سیاسی مجرم کے ذاتی اور اجتماعی حقوق ہمیشہ بحال رکھتے، لیکن ۱۹۵۳ء کے مسلمان حکمرانوں نے مذہبی رہنماؤں سے جو سلوک کیا، ماضی قریب کی تاریخ کا اس قدر گھناؤنا باب ہے کہ اس کی پردہ دری سے شرمندگی کے علاوہ اور کچھ نہیں ملتا۔

حضرت امیر شریعتؒ ۱۹۲۱ء میں پہلی مرتبہ جیل خانے گئے تو انگریزی قانون نے

انہیں اپنے خیال میں بغاوت کا مجرم قرار دیا تھا، اس پر بھی انہیں سپیشل کلاس قیدیوں کی خوراک دی گئی۔ بیز ۱۹۴۰ء تک وہ جب بھی اسیر فرنگ ہوئے، انہیں اسی درجے کا مستحق سمجھا گیا، لیکن ۱۹۵۳ء کی تحریک نہ تو حکومت کے خلاف تھی اور نہ ہی اسے ملکی بغاوت سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ خالص مذہبی نوعیت کی تحریک کو بغاوت کہنا اسلام کے بنیادی اصولوں سے عدم واقفیت کے مترادف تھا، مگر اس دور کے مسلم لیگی حکمرانوں نے صرف ذاتی وقار کے لیے اس تحریک کے قیدیوں سے جیل خانوں میں ایسا برتاؤ کیا کہ جیل مینول (JAIL MANNUAL) بھی اس کی اجازت نہیں دیتا۔

سکھر جیل کا بلاک نمبر ۲ جس کا رقبہ اپنی وسعت کے اعتبار سے ان قیدیوں کی حیثیت کے مطابق نہیں تھا۔ لیکن حکام جیل نے انہیں یہیں رکھنا مناسب سمجھا۔ اس کے صحن میں نہ تو سائے کے لیے درخت تھا اور نہ پانی کا معقول انتظام، ہر قیدی کو نہانے کے لیے صرف ایک لوٹا پانی ملتا تھا، نو قیدی نو لوٹے پانی لے کر ایک قیدی کے نہانے کا انتظام کرتے اور اس طرح ایک آدمی کی باری نو دن کے بعد آتی تھی۔ خوراک میں چاول کے آٹے کی روٹی، گھاس پھوس اور تیل کے بگھارکی سبزی، مسور کی دال، قریباً پندرہ دن یہی خوراک دی جاتی رہی کیونکہ بی کلاس کے کاغذات آنے میں دیر ہو گئی تھی، حالانکہ قیدی کی ایک جیل سے دوسری جیل میں تبدیلی کے ساتھ ہی اس کے متعلقہ کاغذات بھیج دیے جاتے ہیں، مگر ختم نبوت تحریک کے قیدیوں سے امتیازی سلوک کے پیش نظر حکام کی یہ حرکت بھی اپنی جگہ عجیب رہی۔ اس غفلت اور سی کلاس خوراک کا نتیجہ یہ ہوا کہ حضرت امیر شریعتؒ کی بیماری (شوگر اور درد گردہ) میں اس قدر اضافہ ہوا کہ آخر کو یہی امراض جان لیوا ثابت ہوئیں، کیونکہ حکماء کی تاکید تھی کہ چاول کبھی استعمال نہ کریں۔ لیکن چاول کی روٹی بہرحال کھانی پڑی اور بہتر خوراک کے کاغذات پہنچنے تک امیر شریعتؒ اپنی رہی سہی توانائی بھی ضائع کر بیٹھے اور مسور کی دال کا بینائی پر بھی اثر ہوا۔ ان دنوں سکھر جیل کا

درجہ حرارت ۱۲۴ ڈگری تک پہنچ چکا تھا۔ جیل میں پانی کی قلت اسائے کی کمی اور خوراک کی بے ضابطگی ایسی بے اعتدالیوں کو دیکھ کر حضرت امیر شریعتؒ سکھر کے جیل خانہ کو سقر (جہنم) کہا کرتے تھے۔

**محمد علی بوگرہ کی آمد** تحریک ختم نبوت کے باعث پاکستان کی سیاست میں عاجلانہ طور سے اکثر ایسی تبدیلیاں آئیں کہ عوام اور خود حکمران پارٹی کو بھی اس کا یقین نہیں تھا۔ مثلاً صوبہ سرحد کے خان برادران کا وجود مسلم لیگی حکمرانوں کے لیے دشمنی کا انتہائی بلند مقام رکھتا تھا۔ لیکن سیاسی ضرورت نے راتوں رات دشمنی کو دوستی میں بدل دیا۔ ملک غلام محمد گورنر جنرل پاکستان نے اپنی کابینہ کے رکن سکندر مرزا کے مشورے پر ڈاکٹر خان کو حکومت کے قریب کر لیا۔ عبد القیوم خاں پہلے سے ہی محمد علی بوگرہ کی وزارت میں شامل ہو چکے تھے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ صوبہ سرحد کی سیاسی چپقلش ہمیشہ کے لیے ختم ہو گئی۔ لیکن پنجاب کے امن کی باگ ڈور تحریک ختم نبوت کے رہنماؤں کے ہاتھ میں تھی۔ اور وہ سب کے سب جیل خانوں میں تھے، چنانچہ اس کام کے لیے گورنر جنرل پاکستان نے اپنے نامزد وزیر اعظم کو سکھر جیل میں بھیجا۔

"آپ حضرات اگر اپنی تحریک کے سلسلے میں حکومت کے روبرو معذرت کریں تو آپ کو رہا کر دیا جائے گا۔ میں اسی کام کے لیے آپ سے ملنے آیا ہوں۔"

وزیر اعظم پاکستان کے یہ الفاظ حضرت امیر شریعتؒ اور ان کے ہم اسیران قفس کے لیے نئے نہیں تھے۔ اس سے پیشتر اس قسم کی پیش کش کراچی جیل میں سابق وزیر اعظم کی طرف سے بھی ہو چکی تھی۔

امیر شریعت نے محمد علی بوگرہ کو نہایت مختصر جواب میں فرمایا:

"آپ حضرات کو ہماری اس قدر فکر کیوں ہے؟"

صبو اپنا اپنا ہے جام اپنا اپنا
کیے جاؤ مے خوارو! کام اپنا اپنا

وزیرِ اعظم پاکستان امیرِ شریعتؒ کا یہ شعر سن کر تھوڑی دیر ٹھہرے اور واپس چلے گئے۔

## بھوپت ڈاکو

جب برائی اپنی منزل پر پہنچ کر دم توڑ دیتی ہے، تو نیکی اپنے سفر کا آغاز کرتی ہے۔

برائی گفتار میں ہو کہ کردار میں، انسانیت کے لیے سمِ قاتل ہے، جب اس میں زندگی سرایت کرتی ہے تو اچھا بھلا آدمی آدمیت سے محروم ہو کر سماج کی نظر میں آدمی نہیں رہتا۔ بلکہ اس کا ہر کردار سوسائٹی میں "برائی" کا بیج کانٹا بن کر اس کے اپنے حلق میں پیوست ہو جاتا ہے اور یہی نیکی اور برائی کا سنگم ہے، اگر کانٹا حلق سے نیچے اتر جائے تو سمجھیں آدمی برائی کا خالق بن کر ابلیس کے بھی پر کترنے لگتا ہے ورنہ سرشت اچھی ہو تو کانٹا اگل دینے میں دیر نہیں لگتی۔

۱۹۴۷ء کے بعد بھارت کی سرزمین کو وہاں کے دانشوروں نے اپنی غلط کاریوں کے باعث انسانوں کے لیے جہنم کدہ بنا دیا۔ بھوک، افلاس اور فرقہ پرستی نے آدمی کو آدمیت سے اس قدر بیگانہ کر دیا کہ پھر اس دھرتی کی کوکھ سے چور، ڈاکو اور قاتلوں نے جنم لینا شروع کیا۔ بھوپت ڈاکو اسی دور کی پیداوار ہے۔ راجپوتانہ کا علاقہ اس کی زد میں تھا۔ آس پاس کی خشک پہاڑیاں اس کی آماجگاہ تھیں۔ دولت مندوں کو لوٹ کر ان کا سرمایہ غریبوں میں تقسیم کرنا اور اس کے لیے اس کی قتل و غارت گری نے تمام راجپوتانہ کے اُمراء کو ہراساں کر دیا تھا۔ بھارت کا قانون، پولیس اور فوج اپنی ساری قوت کے باوجود بھوپت ڈاکو کو اس کی غیر آئینی حرکات سے روک نہ سکی۔ حالانکہ راجپوتانہ کے پتھر اور ریت کے ذرات تک حکومت کے معاون تھے، اونچے پہاڑوں کی چوٹیاں بھوپت ڈاکو کی چغلی کھا رہی تھیں، مگر برائی عزمِ انسانی کی ہمراہی میں اس قدر توانا ہو چکی تھی کہ حکومت کے ذرائع بھی اسے شکست دینے میں ناکام رہے۔

۱۹۵۳ء کے شروع میں بھوپت ڈاکو اپنے غیر آئینی افعال کے باعث بھارت سے

بھاگ کر تھرپارکر کے راستے پاکستان میں داخل ہوتے ہی سرحد پر گرفتار کر لیا گیا۔ اسے سکھر جیل میں امیر شریعتؒ کے برابر والے احاطے میں رکھا گیا تھا۔

جیل خانے کی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ آہنی دیواریں توڑ کر بھوپت ڈاکو ہر روز امیر شریعتؒ سے کسی نہ کسی طرح ملنے آجاتا اور پہروں بیٹھا رہتا۔ اس کی مسلسل اور پیہم بیٹھک نیز حضرت امیر شریعتؒ کے اخلاقی اور روحانی اثر نے بھوپت ڈاکو کو امیر شریعتؒ کا گرویدہ بنا دیا۔

سکھر جیل کے مصائب نے امیر شریعتؒ کو اس قابل نہیں رہنے دیا تھا کہ وہ اپنی صحت کے سوا کسی دوسرے کی فکر کرتے، مگر اسلام کے اس عظیم مبلغ نے اس جہنم کدہ میں بھی اپنے فرائض سے کوتاہی نہیں کی۔ قرآن کریم اور حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روزانہ درس نے بھوپت ڈاکو کو انسانیت کی وہ راہیں دکھائیں جن سے بھٹکے اسے برسوں گذر چکے تھے۔ گناہوں کی وہ آگ جس نے بھوپت کی انسانیّت کو جلا کر راکھ کر ڈالا تھا اور اسے اپنے انسان ہونے پر شبہ ہونے لگا تھا۔ اس آگ کی ایک ایک چنگاری رشد و ہدایت کے پھول برسانے لگی۔ وہ اسلام کو اس قدر سمجھ چکا تھا کہ ممکن ہے مسلمان ہو جاتا۔ مگر بھارت گورنمنٹ نے اپنے مجرم کا پاکستان گورنمنٹ سے مطالبہ کر لیا، اور بین الاقوامی قانون کے مطابق بھوپت ڈاکو کو بھارت سرکار کے حوالے کر دیا گیا۔

**لاہور سنٹرل جیل** مسلم لیگی حکمرانوں کی ناعاقبت اندیشی اور عوام کے مذہبی جذبات کے باعث ۱۹۵۳ء میں جو کچھ ہوا تاریخ نے اسے ہمیشہ کے لیے اپنے دامن میں محفوظ کر لیا ہے اور جب بھی یہ گرہ کھلے گی تو حقیقت شفاف پانی کی طرح نظر آ جائے گی۔

۱۹۔ جون ۱۹۵۳ء کو گورنر پنجاب نے آرڈی ننس نمبر ۳ ۱۹۵۳ء صادر کیا۔ جس کی رو سے ان واقعات کی تحقیقات مقصود تھی، جن کے باعث ۱۹۵۳ء میں مسلمانوں اور مرزائیوں کے درمیان ہنگامہ ہوا۔ چنانچہ چیف جسٹس مسٹر محمد منیر (صدر تحقیقاتی عدالت) اور مسٹر ایم آر کیانی

(ممبر تحقیقاتی عدالت) پر مشتمل ایک ڈویژن بنچ مقرر کیا، جس نے یکم جولائی ۱۹۵۳ء کو اپنی کارروائی کا آغاز کیا۔

تحقیقاتی عدالت نے دیگر جماعتوں کی طرح مجلس احرار کو بھی فریق قرار دیا۔ احرار رہنماؤں نے جو ان دنوں لاہور سنٹرل جیل میں محبوس تھے، تحقیقاتی عدالت کے ذریعے حکومت مغربی پاکستان سے مطالبہ کیا کہ مجلس احرار کے ممتاز رہنما چونکہ مختلف جیلوں میں بند ہیں ان سے باہم مشورہ ضروری ہے، لہٰذا ان سب کو لاہور سنٹرل جیل میں اکٹھا کیا جائے تاکہ تحقیقاتی کمیشن کے راستے میں الجھاؤ پیدا نہ ہو۔ زعمائے احرار کے اس مطالبہ میں جیسے جیسے تاخیر ہوتی گئی، تحقیقاتی کمیشن کا اصرار بڑھتا رہا۔ تا آنکہ ۵؍ جولائی ۱۹۵۳ء کو سکھر جیل کے اسیران جن میں امیر شریعتؒ کے علاوہ مولانا ابوالحسنات، مظفر علی شمسی، صاحبزادہ فیض الحسن اور دیگر رہنما شامل تھے، لاہور سنٹرل جیل میں لائے گئے۔

لاہور کا یہ تاریخی جیل خانہ جس کی جگہ اب "شادمان کالونی" آباد ہے، اپنی تاریخ کا واحد جیل خانہ تھا۔ اس کی ایک ایک کوٹھڑی، ایک ایک بارک حریت پسندوں پر کیے جانے والے ظلم و جور کی داستانیں بن سکتی تھیں۔ اس کی آنکھوں نے ان نوجوانوں کو پھانسی پڑھتے دیکھا تھا، جن کا جرم صرف یہ تھا کہ وہ غیر ملکی سامراج کے خلاف صف آراء تھے۔ اس کے کانوں نے بید زنی کی وہ آوازیں سنی تھیں، جو رضاکاروں کو ٹکٹکی سے باندھ کر صرف اس جرم میں مارے جاتے کہ وہ اپنے ملک میں غیر ملکی راج پسند نہیں کرتے تھے لاہور سنٹرل جیل کی اونچی دیواروں نے ان نوجوانوں کو بھوک سے سسکتے اور۔۔۔۔ مرتے ہوئے دیکھا تھا جو جیل خانے کے غلط نظام کی اصلاح چاہتے تھے۔ آزادیٔ وطن کے جرم میں تڑپ تڑپ کر مرنے والوں کا تماشہ دیکھنا تو اس بندی خانے کا روز کا مشغلہ بن گیا تھا۔

اگر برصغیر کی تقسیم میں انگریز کا دخل نہ ہوتا تو لاہور سنٹرل جیل قومی عجائبات کے لیے محفوظ کر لی جاتی، مگر۔۔۔۔ ع

## منزل انہیں ملی جو شریک سفر نہ تھے

۱۹۴۲ء کے مشہور متد منز بغاوت کے بعد امیر شریعتؒ پہلی بار اس جیل میں آئے تھے، قفس کے دیوار و در دیرینہ مجرم کو دیکھ کر اس قدر بے قابو ہوئے کہ اسیرانِ قفس بھی اپنی تیلیاں توڑ کر موسم بہار کا مزہ لینے لگے۔ امیر شریعتؒ کے اکثر رفقاء پیشتر سے اس جیل میں موجود تھے، جن میں شیخ حسام الدین، مولانا محمد علی جالندھری، مولانا محمد حیات ان سب کو دیوانی احاطے میں رکھا گیا تھا۔ امیر شریعتؒ اور مولانا ابوالحسنات بھی یہیں رہے۔

سنٹرل جیل میں امیر شریعتؒ کی آمد سے محفل عشاق میں رونق آگئی، گو امیر شریعت کے پاس دلِ زندہ کے سوا اب کوئی دولت باقی نہیں تھی۔ صحت عمرِ رفتہ کے ... ساتھ رخصت ہو چکی تھی۔ رہی سہی کسر سکھر جیل نے پوری کر دی۔ نقاہت کے باعث امیر شریعت کا پُر بہار چہرہ پت جھڑ کے موسم کی طرح اپنا رنگ و روغن ضائع کر چکا تھا، تاہم وہ اپنی گراں بہا دولت کہ "زندگی زندہ دلی کا نام ہے" کے سہارے جنگل میں منگل بنا کر اسیرانِ ہم قفس کے ساتھ وقت گزارنے لگے۔

### مؤقف اور اعتماد

عوامی زندگی میں ہمسفروں پر اعتماد اسی قدر لازمی ہے جس قدر انسانی اعضاء پر بھروسہ کرنا ضروری ہے، ورنہ نہ تو گھر کا نظام چل سکتا ہے اور نہ ہی سیاسی جماعتیں زندہ رہ سکتی ہیں۔

امیر شریعتؒ نے صاحب رائے اور قادر الکلام ہونے پر بھی زندگی میں رضاکاروں تک کو اپنے بھروسے میں لیا اور قافلۂ ہائے حیات کے ایک ایک فرد پر اعتماد کی ایسی عمارت استوار کی کہ ہر آدمی کو اپنے اعتماد کا وارث قرار دے دیا۔

تحقیقاتی عدالت کے روبرو مجلس احرار اور مجلس تحفظ ختم نبوت کا موقف واضح کرنے کا سوال آیا تو مشترک رہنماؤں کا ایک خصوصی اجلاس جیل میں منعقد ہوا، جس میں مختلف احباب نے اپنا اپنا نظریہ بیان کرتے ہوئے تحقیقاتی کمیشن کے ساتھ تعاون پر زور دیا۔

اجلاس میں دوستوں کی رائے سن کر امیرِ شریعتؒ نے ایک سرد آہ کے ساتھ فرمایا:

"آپ دوست جو فیصلہ چاہیں اکریں میں اس سے انحراف نہیں کروں گا، آپ حضرات کی باتوں نے میرے دماغ کو متاثر کیا ہے، لیکن میں اپنے دل کو کیا کروں، یہ میرا ساتھ نہیں دے رہا۔ دل گواہی دیتا ہے کہ یہ کمیشن ہمارے ساتھ انصاف نہیں کرے گا، بلکہ اربابِ حکومت نے ہمیں رسوا کرنے کے لیے ایک خوبصورت چال چلی ہے۔

اگر میری مانو تو ہمیں کمیشن سے عدم تعاون کا اعلان کر دینا چاہیے، پھر جو ہو گا دیکھا جائے گا۔

ویسے آپ لوگوں نے شہید گنج اور ۱۹۴۶ء کے انتخاب کے موقع پر بھی میری بات نہیں مانی تھی اور آخر وہی ہو کر رہا جس کا میں نے اظہار کیا تھا۔ اب مجھے یقین ہے کہ اب بھی آپ میری بات نہیں مانیں گے۔ تاہم اگر آپ حضرات اس پر مصر ہیں، تو پھر ہمیں مشروط تعاون پر آمادگی ظاہر کرنی چاہیے کہ ہمارا اصل فریقِ مخالف چونکہ قید و بند سے باہر ہے، اس لیے یا تو اسے بھی ہمارے ساتھ یہاں لایا جائے تاکہ مقدمہ کی پیروی کے لیے ہم دونوں کے وسائل اور ذرائع یکساں ہوں، یا پھر ہمیں آزاد کر دیا جائے تاکہ ہم بھی اپنا موقف آزادانہ ماحول میں واضح کر سکیں۔

ایک فریق کو آزاد اور دوسرے کو سلاخوں میں بند کرنا، عملی صورت ہی اس بات کا واضح ثبوت ہے کہ اربابِ حکومت اپنا فیصلہ صادر فرما چکے ہیں۔ میری مانو، تو اپنی زندگی کا باقی حصہ قید و بند کی نظر کر دو، اور اپنا معاملہ اللہ کے سپرد کر دو۔ وہ بہتر کارساز ہے۔ لیکن اگر آپ حضرات اس کے لیے آمادہ نہ ہو سکیں تو میں آپ کے فیصلے کا پورا پابند رہوں گا اور انشاء اللہ اس پر عمل کروں گا۔

ہمارے ہاں تو جماعت نام ہے چند دوستوں اور ساتھیوں کی رفاقت کا؟"

امیر شریعت کی اس تقریر کے باوجود اجلاس نے فیصلہ کیا کہ مجلس احرار کو متوقع نتائج سے بے پروا ہو کر من حیث الجماعت تحقیقاتی عدالت کے سامنے اپنا موقف پیش کر دینا چاہیے۔

## سکھر جیل کا تذکرہ

جیل کی زندگی اسیرانِ بلا کے لیے عجیب وغریب ہوتی ہے۔ گاہ یہ لوگ خزاں میں بھی بہاروں کا ساسماں پیدا کر لیتے ہیں اور گاہ ان کی زندگی میں ایسا موڑ آتا ہے کہ گھروں کی یاد بہاروں کا موسم بھی ویران کر دیتی ہے۔ اسی قسم کی ایک محفل آرائی میں امیر شریعت نے دوستوں کے اصرار پر سکھر جیل کے واقعات بیان کرتے ہوئے فرمایا:

"کراچی کے اربابِ اختیار نے ہم بوڑھوں (مولانا ابوالحسنات کی طرف اشارا کرتے ہوئے) کے ساتھ کیا سلوک کیا، اور پھر سکھر جیل کے افسروں کی اخلاق باختگی اور ان کی سرد مہری کے واقعات سنائے اور کہا کہ جون جولائی کی ہلاکت خیزیاں، سکھر جیل، پھر اس کے رحم دل اور ذرہ نواز اربابِ اختیار، بس یہ تو میرے اللہ میاں کا فضل وکرم ہوا کہ ہم وہاں سے زندہ اور سلامت آگئے ہیں ورنہ ان لوگوں نے اپنی جانب سے کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا تھا۔

چاول اور نامعلوم اشیاء کے امتزاج سے جو سخت سے سخت روٹی تیار ہو سکتی تھی وہ ہمارے لیے مہیا کی جاتی تھی۔ ساگ پات کی جگہ گھاس پھونس اور مسلسل مسور کی دال، یہ ہمارے لیے سب سے بہتر خوراک تھی اور یہ تھا صحت افزا مقام سے تپتے ہوئے مختصر قبر نما کمرے جن سے معمولی ہوا کا گزر بھی مشکل سے ہو سکے، یہ تھی ہماری قیام گاہ۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ ان تکلیف دہ اور دلگداز حالات میں میری صحت کا ستیاناس ہو گیا۔ جسم پر پہلے گرمی کے دانے نمودار ہوئے پھر وہ سخت پھوڑے بن گئے، جنھوں نے میرے بدن میں اس طرح آگ لگا دی جس طرح کہ دہکتے ہوئے انگارے جسم پر رکھ دیے گئے ہوں۔

متحدہ ہندوستان میں میں نے سخت سے سخت جیل خانے دیکھے ہیں اور سفاک سے سفاک جیل کے انگریز افسروں سے بھی واسطہ پڑا ہے اور بعض افسروں سے تو ایسی ٹھنی کہ رہائی تک اکھاڑہ جما رہا، لیکن سکھر جیل میں ہمارے ساتھ کچھ نرالا ہی سلوک ہوا ہے۔

میں قید و بند کے مصائب بیان کرنے کا عادی نہیں ہوں، بلکہ ان کا تذکرہ معیوب سمجھتا ہوں۔ لوگ حوالات میں ایک رات کاٹ آئیں تو باہر آ کر اخبارات کے نمبر نکالتے ہیں اور زنداں کی ساعتیں منٹوں میں حساب لگا کر بیان کی جاتی ہیں۔ بابو! یہ پروپیگنڈے کی دنیا ہے۔ حضرت یوسف علیہ السلام نے تو ہمارے لیے جیل خانہ ایک گلشن بنا دیا ہے۔ پھولوں تک رسائی کانٹوں سے الجھنے کے بعد حاصل ہوتی ہے۔ ایسے ہی گلشن زندگی میں ہم تلخیوں اور تنگیوں کے بعد ہی ثمر مراد پا سکتے ہیں۔ سبحان اللہ! انھوں نے کتنی بلند بات کی ہے۔ رَبِّ السِّجْنُ أَحَبُّ إِلَيَّ مِمَّا يَدْعُونَنِي إِلَيْهِ (اے میرے پروردگار یہ قید خانہ مجھے اس سے کہیں زیادہ محبوب ہے، جدھر وہ مجھے بلا رہے ہیں۔)

یوسف علیہ السلام کے ذکر سے مجھے ڈمڈم جیل یاد آ گئی۔ ۱۹۳۰ء کے ایام اسیری میں ایک رات میں سورۂ یوسفؑ کی تلاوت کر رہا تھا۔ چاندنی رات پورے نکھار پر تھی، فضا میں سناٹا اور ماحول دم بخود تھا۔ ایسے میں تلاوت قرآن مجید میں رات کا کچھ سماں بیت گیا۔ اتنے میں داروغہ جیل پنڈت رام جی لال نے مجھے پیچھے سے پکارا۔ مڑ کر دیکھا تو اس کی آنکھوں سے آنسوؤں کی بارش ہو رہی تھی۔ کہنے لگا "شاہ جی! خدا کے لیے بس کر دو۔ میرا دل قابو سے باہر ہو رہا ہے۔ اب مجھ میں رونے کی سکت نہیں رہی۔" بھائی! قرآن پڑھا جائے تو آج

بھی اس کے اعجاز دکھائی دیتے ہیں۔

خیر! ۔ تو ذکر سکھر جیل کا ہو رہا تھا۔ میری تو بھلی پوچھیے، میں تو سرد گرم چشیدہ تھا اور پوری زندگی جیل یا ریل کی نذر ہو گئی ہے ۔ یہ بڑے میاں (مولانا ابوالحسنات) بے چارے اس وادیِ پرخار میں پہلی بار قدم رنجہ ہوئے تھے مجھے ان کا بڑا احساس رہا۔ لیکن ماشاء اللہ ان کو تو میں نے اپنے سب ساتھیوں سے صابر و شاکر پایا۔"

مولانا مجاہد الحسینی کا کہنا ہے کہ شاہ جی کے ان ارشادات کے بعد میں نے استفہاماً شاہ جی کی خدمت میں عرض کیا "آپ حضرات کے ساتھ اس قسم کے افسوسناک سلوک کا محرک کہیں انسپکٹر جنرل جیل خانہ جات (جو مرزائی تھا) کا انتقامی جذبہ تو نہیں ہے" اس پر شاہ جی نے ایک بار میری جانب دیکھا، اور پھر خاموش ہو گئے۔

**اسیرانِ مارشل لاء** تحریکِ ختمِ نبوّت میں جن لوگوں کو مارشل لاء کے تحت سزائیں ہوئیں وہ سب کے سب لاہور سنٹرل جیل میں ہی میعادِ اسیری گزار رہے تھے ۔ ان کی خواہش ہوئی کہ حضرت امیرِ شریعتؒ سے ملاقات کریں ۔ چنانچہ ایک دن صبح ناشتے پر بیٹھے ہی تھے کہ دیوانی احاطہ کے انچارج نے امیرِ شریعتؒ سے عرض کی کہ اسیرانِ مارشل لاء شوقِ دید میں حاضر ہونا چاہتے ہیں ۔ امیرِ شریعتؒ ننگے پاؤں اور ننگے سر ان لوگوں سے ملنے کے لیے بے محابہ دروازے پر پہنچ گئے ۔ قیدیوں نے ہتھکڑیوں اور بیڑیوں کی جھنکار سے امیرِ شریعتؒ کا استقبال کیا۔

امیرِ شریعتؒ نے اسیران کو گلے لگایا، اور ان کے آہنی زیورات کو بوسہ دیا اور پھر اشک بار آنکھوں اور غمناک لہجے میں فرمایا:

"آپ لوگ میرا سرمایۂ نجات ہیں، میں نے دنیا میں آپ کو روٹی اور پیٹ یا کسی مادی مفاد کے لیے نہیں پکارا۔ لوگ اس کے لیے بھی بڑی بڑی قربانیاں

کرتے ہیں، میں سنے تو آپ کو اپنے نانا حضرت خاتم النبیین علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عزت و ناموس کے تحفظ کی دعوت دی ہے۔ اور آپ لوگ صرف اور صرف اس مقدس مقصد کے لیے قید و بند اور طوق و سلاسل کی یہ صعوبتیں برداشت کر رہے ہیں۔

آپ میں سے ایسا کوئی نہیں، جو سیاسی شہرت یا ذاتی وجاہت چاہتا ہو۔ آپ جیل میں بھی غیر معروف ہیں، اور جب اس دیوار زنداں سے رہا ہوں گے، تو باہر آپ کا استقبال کرنے والا اور پھولوں کے ہار ڈال کر نعرے لگانے والا بھی کوئی نہیں ہوگا۔

نیت اور ارادے کے اعتبار سے جس کی آمد اس مقصد کے لیے ہوئی ہے، وہ یہی مقصد لے کر واپس چلا جائے گا۔ میرے لیے اس سے بڑا سرمایہ افتخار کیا ہو سکتا ہے۔"

کسی ایک قیدی نے ایک دوسرے قیدی کا تعارف کراتے ہوئے کہا،

"شاہ جی! تحریک میں اس کا بھائی گولی کا نشانہ بن چکا ہے، اس کے لیے دعا فرمائیں۔"

امیر شریعت نے تحریک کے دوران حکومت کی طرف سے تشددانہ کارروائیوں کی مذمت کرتے ہوئے فرمایا:

"بھائی! ہم ہرگز یہ نہیں چاہتے تھے کہ حکومت یا عوام تشدد پر اتر آئیں، اور کوئی ناخوشگوار صورت نمودار ہو جائے۔ میں نے کراچی جیل میں جب لاہور اور دوسرے مقامات پر گولی چلنے کے واقعات سنے اور معلوم ہوا کہ کئی بوڑھے باپوں کی لاٹھیاں ٹوٹ گئی ہیں، ماؤں کے چراغ گل ہو گئے ہیں اور کئی سہاگ اجڑ گئے ہیں تو مجھے اس کا بڑا صدمہ پہنچا اور میں نے وہاں کہا تھا۔۔۔

"کاش! کوئی مجھے باہر لے جائے، یا ارباب اقتدار تک میری یہ آرزو

پہنچا دی جائے کہ تحفظ ناموس رسولؐ کے سلسلہ میں اگر کسی کو گولی مارنا ضروری ہو تو وہ گولی میرے سینے میں مار کر ٹھنڈی کر لو۔ کیونکہ میں اس جرم کا سب سے بڑا مجرم ہوں ۔ اور کاش! اس سلسلہ میں اب تک جتنی گولیاں چلائی گئی ہیں وہ مجھے ٹکٹکی پر باندھ کر ماری جاتیں۔ مگر ع

ہر مدعی کے واسطے دار و رسن کہاں

## داستانِ پارینہ

جیل خانے کی محدود دنیا میں بھی حضرت امیر شریعتؒ اپنی انجمن آپ تھے۔ عبادتِ الٰہی جیل خانے میں ان کا سب سے بڑا مشغلہ تھا چنانچہ نماز فجر سے فارغ ہو کر قرآن حکیم کی تلاوت کرتے یا درود و وظائف اور ذکر الٰہی میں منہمک رہتے۔ تہجد کے وقت جب کبھی آپ اللہ اللہ کا ذکر بالجہر کرتے یا دوسرے اوقات میں تلاوت قرآن مجید کرتے تو خود ہی وجد میں آجاتے اور اپنا روایتی لب و لہجہ اختیار کرتے تو سکوت زنداں میں ایک ارتعاش پیدا ہو جاتا۔ ریاضت سے فراغت پاتے تو داستانِ پارینہ کے ورق الٹنے لگتے۔ اسی طرح ایک دن جیل کے باورچی فتح دین کا ذکر آگیا۔ اس باورچی نے اگرچہ کھانا پکانے میں خاصی مہارت حاصل کر لی تھی لیکن مولانا ابوالحسنات جنہیں امیر شریعتؒ "ہر فن مولا" کہا کرتے تھے باورچی کی ایک نہ چلنے دیتے اور ہر روز نئی ہدایت جاری فرما دیتے تھے۔

اس موقعہ پر امیر شریعتؒ نے مختلف باورچیوں کا ذکر کرتے ہوئے بتایا کہ:

"میں نے ایک بار انگریزوں کے خلاف خانساماؤں کی تحریک عدم تعاون بھی چلائی تھی۔ مجھے جہاں کہیں سے اطلاع ملی کہ اس انگریز افسر کے ہاں کوئی مسلمان ملازم خانساماں کی خدمات سرانجام دے رہا ہے تو میں اسے عدم تعاون پر آمادہ کرتا۔ چنانچہ اس سلسلے میں امرتسر میں ایک خانساماں کانفرنس بھی منعقد کی جس کے اچھے اثرات ظاہر ہوئے۔"

"تحریک خلافت کے دنوں امرتسر میں میں نے زنانِ بازاری کے خلاف

مہم چلائی تھی، جس کے نتیجے میں "اس بازار کی" اکثر عورتوں نے شادی کر لی، اور کچھ نے گناہ کے کاروبار سے تائب ہونے کا اعلان کر دیا۔ اس طرح سے کٹڑہ رام باغ جہاں دن سوتے اور راتیں جاگتی تھیں، گندگی سے پاک ہو گیا۔"

دوسری ایک محفل میں فرمایا:

"ایک دفعہ کسی سفر کے لیے امرتسر ریلوے اسٹیشن پر پہنچا تو گاڑی پلیٹ فارم پر کھڑی تھی، اور ایک ڈبے کے سامنے عوام کی خاصی بھیڑ جمع تھی دیکھا تو چار گورے (فرنگی) پورے ڈبے پر قابض ہیں۔ حالانکہ اس میں پچاس مسافروں کی گنجائش تھی مگر وہ کسی ہندوستانی کو اس میں بیٹھنے نہیں دیتے تھے۔

ان دنوں میرے ہاتھ میں ایک موٹا سا ڈنڈا ہوتا تھا، اور اس نسبت سے لوگ مجھے بخاری ڈنڈے والا کہا کرتے تھے۔ میں نے آگے بڑھ کر ڈنڈے کے زور سے ڈبے کا دروازہ کھولا اور اندر داخل ہو کر وہی ڈنڈا گورے سپاہیوں پر اس انداز سے لہرایا کہ وہ خوفزدہ ہو کر چاروں کے چاروں ایک کونے میں سہم کر بیٹھ گئے اور پھر میں نے تمام مسافروں کو اس ڈبے میں بٹھا دیا اور خود برابر والے کمرے میں جا بیٹھا۔ غالباً مجھے انبالہ تک جانا تھا۔ اس دوران ہر اسٹیشن پر جہاں گاڑی رکتی میں نیچے اتر کر ایک نظر گوروں پر ڈالتا اور ساتھ ہی ڈنڈا ہوا میں لہراتا۔ مگر وہ اسی کونے میں دبکے پڑے رہے۔ میں انگریزی نہیں جانتا تھا، وہ پنجابی نہیں سمجھتے تھے، مگر ڈنڈے کے قربان جائیے کہ اس نے بگڑے ہوئے کام کو سنوار دیا۔"

کبھی کبھار صحت اجازت دیتی اور موڈ میں ہوتے تو گراؤنڈ میں والی بال یا کوئی دوسری کھیلنے چلے جاتے۔ بہر طور موسم بادبہاری سے بے نیاز ہو کر خزاں کے IN DOOR GAME

یہ دن بھی بہار کی طرح کٹتے رہے۔

ساون بھادوں کے بھیگے ہوئے دن اسیرانِ قفس کے لیے بہاروں کی ساری یادیں تازہ کر دیتے ہیں۔ برستے ہوئے بادلوں سے دلوں کی دھڑکنیں تیز ہونے لگتی ہیں۔ ایسے میں نکہتِ بادِ بہاری کی تمام آرزوئیں اونچی دیواروں سے سر ٹکرا کر رہ جاتی ہیں۔ بہارِ لالہ و گل جب صحنِ چمن میں اٹھکیلیاں کرتی ہے تو نسیمِ سحرگاہی قفس کی اوٹ سے جھانکنے والوں کا مذاق اڑاتی ہے لیکن اسے کیا خبر کہ یہ دیواریں گر بھی سکتی ہیں، یہ تیلیاں ٹوٹ بھی سکتی ہیں۔ جن کے حوصلے بلند ہوتے ہیں ان کے مقام سوا ہوتے ہیں۔ وہ قفس کی تیلیاں اور جیل خانے کی دیواروں کو اپنے راستے کی رکاوٹ نہیں سمجھتے، ہاں! زمانے کی آسائشیں ہیں جو وقت کے ساتھ ساتھ ڈھلتے سورج کی طرح اپنا مقام بدلتی رہتی ہیں مگر دوام انہی کو حاصل رہا، جن کے عزم کی دیواریں کوتاہ نہیں ہوئیں۔

ایسے ہی برسات کے موسم میں ایک دن کا ذکر ہے کہ امیرِ شریعتؒ ایکا ایکی کتابِ زندگی کے ورق پلٹنے لگے، خستہ یادوں کی بھولی بسری کہانیاں ایک ایک کر کے یاد آنے لگیں تو امیرِ شریعتؒ مسکرا دیے۔ بوڑھے جسم کی جوان آنکھوں میں روشنی کا سیلاب اُمڈ آیا، اور اپنے ارد گرد دیکھنے لگے، جیسے وہ کسی واقعہ کا گواہ تلاش کر رہے ہوں۔ پھر آپ سے آپ گویا ہوئے:

"۱۹۴۴ء میں میری زندگی میں ایک عجیب واقعہ پیش آیا۔ نواب جان کے بیٹے افضل کو میری گود میں ڈال دیا گیا۔ ناپاک دامن میں پرورش پانے والا معصوم، گناہوں کی بستی سے بغاوت کر کے ایمان کی اوٹ میں امان چاہتا تھا۔"

نواب جان اس بازار کی جنس تھی جہاں عورت تاش کے پتوں کی طرح تقسیم ہوتی ہے۔ حُسن اس کے چہرے پر ہی نہیں آواز میں بھی تھا۔ جب وہ لاہور ریڈیو سے آواز کا [illegible] بکھیرتی تو ہوائیں جھولیاں بھر کر اسے کائنات میں پھیلاتیں۔ اس حُسنِ بے پروا کی

بلائیں لینے والوں میں کچھ پردہ نشینوں کے نام بھی آتے ہیں۔ افضل نواب جان کی تمناؤں کا آخری سہارا تھا۔ اگرچہ دو لڑکیاں بھی نواب جان کی وراثت میں شامل تھیں، لیکن تیرہ سالہ افضل اب ماں کے گندے اور ناپاک دامن پر پاؤں رکھنا بھی گناہ سمجھتا تھا۔ اسے خاندانی بغاوت کے جرم میں گھر سے نکال باہر کیا گیا، اور وہ امیر شریعتؒ کی جھولی میں آ گرا۔

انسان بھی کیا شے ہے؟ بُرائی کا رُخ کرتا ہے تو راستے کی ہر شے معاونت کرتی ہے، اور جب نیکی کی طرف مڑتا ہے تو اپنے بھی پرائے ہو جاتے ہیں۔

امیر شریعتؒ کا کہنا ہے کہ:

"جب میں اس سنڈاس کے قریب پہنچا تو گناہ آلود دامن میرے گرد جال بُننے لگا، انتقامی نگاہیں میرے تعاقب میں رہنے لگیں۔ برائی اپنے تمام وسائل سمیٹ کر میری دشمنی پر آمادہ ہو گئی، لیکن افضل ہلال کی طرح دل کے حرم میں مقیم رہا۔"

بیٹے کی ناراضگی نے ماں کی ممتا کو بیدار کر دیا۔ لیکن افضل کا ماں سے مطالبہ تھا کہ وہ یہ دھندا ترک کر کے شرافت کی پناہ میں بیٹھ جائے، اور میری دونوں بہنوں کو بھی ازدواجی زندگی سے منسلک کر دے۔

گناہوں سے تھکی ہاری زندگی شاید نیکی کی آواز پر لبیک کہتی، مگر برسوں سے خاندانی پیشہ قدم قدم پر رکاوٹیں ڈال رہا تھا، جنہیں راستے سے ہٹانا عورت کے بس کا روگ نہیں تھا۔

ماں کی ممتا اور خاندانی وقار! نواب جان اس دوراہے پر کھڑی تھی، کہ حالات بگڑتے چلے گئے۔

امیر شریعتؒ فرماتے ہیں:

"ایک دن میں میلسی ضلع ملتان جہاں نواب جان کا گھر تھا، سے دس میل دور قصبہ فتح پور سے واپس آ رہا تھا، مجھے اطلاع ملی کہ میلسی کے پولیس تھانے

میں علاقے کے زمیندار، وکلاء اور نواب جان کے رشتے دار جمع ہیں کہ جیسے ہی میں میلسی میں داخل ہوں، مجھے افضل کے اغوا میں بمعہ گھر کے زیورات اور پارچات چوری کرنے کے جرم میں گرفتار کر لیا جائے۔

مولانا خدا بخش نے جو شہر کی جامع مسجد کے امام تھے، مجھے یہ قصہ سنایا تو میں نے کوچوان سے کہا: "تانگہ تھانے لے چلو" سب دوست حیران ہوئے، جیسے ہی تانگہ تھانے کے قریب پہنچا۔ انچارج تھانہ، وکلاء علاقے کے رؤسا امیر سے مذہبی اور سیاسی حریف، جن میں ضلع کا مال افسر بشیر احمد تارڑ بھی تھا۔ مجھے دیکھتے ہی سب کے سب سلام کرنے تھانے سے باہر چلے آئے، میں نے کہا: "مجھے منافق قسم کا سلام قبول نہیں۔ میں آگیا ہوں، تم اپنی کارروائی جاری رکھو۔" یہ کہہ کر میں اپنے میزبان کے گھر جو نواب جان کے گھر کے برابر تھا، چلا گیا۔ افضل اس وقت بھی میرے ساتھ تھا۔"

جب واقعات اس موڑ تک آن پہنچے تو نواب جان نے اپنے عزیز و اقارب سے کہا "میں شاہ صاحب کے خلاف تھانے میں کوئی رپورٹ درج کرانا نہیں چاہتی۔ وہ سید ہیں اور درویش بھی۔" یہ کہہ کر نواب جان نے امیر شریعتؒ کے نام ایک دستی خط لکھا، جس کا مفہوم کچھ اس طرح سے تھا۔

پیر سائیں!

السلام علیکم۔ میں اور میرا خاندان برسہا برس سے گناہوں کی زندگی گزار رہا ہے، افضل بھی میری اسی گناہ کی کمائی کا نتیجہ ہے۔

جس دامن پر گندگی کے چھینٹے پڑ چکے ہوں وہ دامن اس قابل ہے کہ آپ تک رسائی حاصل کر سکے۔

امیر شریعتؒ نے اسی وقت جواب میں کہا،

" عیب وثواب انسانی زندگی کا خاصہ ہیں۔ موت وحیات کے درمیان کئی موڑ آتے ہیں، جہاں انسان پھسل کر سنبھلتا ہے اور سنبھل کر پھسلتا ہے۔ ثبات صرف اسی ایک ذاتِ باری کے لیے ہے۔

میں تیرے حالات سے ناآشنا ہوں یا تناہی جانتا ہوں، اور وہ بھی تیرے بیٹے کی زبانی سنا ہے کہ تو گناہ کی زندگی میں مبتلا ہے، اور اپنی اولاد کو بھی خراب کر چکی ہے۔ حاشا وکلا مجھے اس کا کوئی علم نہیں۔ ندامت کے آنسوؤں سے بھیگی ہوئی چادر میں لپیٹ کر اگر تو میرے مولا کریم کے سامنے توبہ کی بھیک مانگے گی تو تیری جھولی خالی نہیں آئے گی۔ میں بھی تیرے لیے دعا کروں گا۔"

اس خط کے جواب میں دوسرے دن نواب جان کا ایک اور دستی خط آیا۔

پیر سائیں! السلام علیکم

اگر ندامت کے آنسوؤں سے گناہ کے داغ دھل سکتے ہیں تو میں ساری رات گھر والوں سے چوری روتی رہی ہوں۔ میرے ایسے گناہ کی گٹھڑی کو کون اٹھائے گا۔ تاہم آپ حکم کریں تو میں کسی سے نکاح کر لوں، جبکہ میرے گرد حرص و ہوس کے انسانوں کی بے شمار دولت جمع ہے اور میرے خاندان کے لوگ اس دولت کے پجاری ہیں۔

پیر سائیں! مجھے ان کے چنگل سے نجات کے لیے وقت کی ضرورت ہے، میں کوشش کرتی ہوں، آپ دعا کریں۔ میرے افضل سے کہنا، وہ بھی ماں کے گناہ معاف کر دے۔ میری مجبوریوں سے وہ واقف ہے۔"

اس خط کا امیر شریعت نے مختصر جواب دیا:

" انسان کو نیکی کرنے کی توفیق تو اللہ تعالیٰ دیتے ہیں۔ اسلام کا ایک ادنیٰ مبلغ ہونے کی حیثیت سے میں تیرے لیے دعا گو ہوں۔ پروردگار تجھے نیکی کی راہ پر

چلنے کی توفیق دے ۔آمین)

توسیں گنداں لے ، چندر بار نگالے

ارہی کیا کرے گی کھڑی دن کے دن

نوٹ (خطوط کے یہ مفہوم یادداشت پر مبنی ہیں، نہ تو ان کی نقل امیر شریعتؒ کے پاس تھی اور نہ ہی کسی دوسری جگہ۔ لیکن گفتگو کا یہی انداز تھا جو امیر شریعتؒ نے بیان کیا، جن پر خطوط کی عبارت ترتیب دی گئی ہے۔)

نواب جان کی یہ کہانی دنوں اور مہینوں میں نہیں، سالوں میں جاکر ختم ہوئی۔ اور اس میں کئی موڑ آئے ۔ آخر ہوا یہ کہ امیر شریعتؒ کی دعائیں کام آئیں اور ضلع ملتان کی اس مشہور طوائف نے بیٹے کا کہا مان کر اپنی سابقہ زندگی سے توبہ کر کے تحصیل میلسی کے ایک زمیندار خدا بخش بھٹہ سے شادی کر لی، جس سے ایک لڑکا پیدا ہوا۔ یہ زمیندار ۱۹۶۰ء میں انتقال کر گیا۔ نواب جان نے اپنی دونوں لڑکیوں کے نکاح بھی شریعت کے مطابق کیے۔ افضل اپنی ماں کے پاس واپس چلا گیا اور آجکل دونوں ماں بیٹا میلسی میں مقیم ہیں۔ افضل محکمہ نہر میں پٹواری ہے اور اسی ضلع میں کہیں تعینات ہے۔

## آخری سازش

ایام اسیری پرانی یادوں کے انہی کھنڈرات پر سے گزر رہے تھے۔ ہر قیدی اپنے بیتے دنوں کی کہانیاں سنانے میں مصروف تھا کہ انہی دنوں حضرت مولانا داؤد غزنوی ایک تحریری بیان لے کر لاہور سنٹرل جیل میں ان رہنماؤں سے ملے اور کہا کہ

"مجھے وزیر اعلیٰ صوبہ مغربی پاکستان ملک فیروز خاں نون نے بھیجا ہے اگر آپ حضرات اس بیان پر دستخط کر دیں تو حکومت آپ کو رہا کرنے کو تیار ہے۔"

بیان کا متن:

"تحریک ختم نبوت کو چلانے کا ہمارا اس طرح کوئی ارادہ نہیں تھا اور نہ ہی آئندہ ہم ایسی کسی تحریک کے چلانے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ ماضی قریب میں جو کچھ ہوا اس میں عوام کو زیادہ دخل تھا۔

ہم حکومت کو یقین دلاتے ہیں کہ آئندہ ہم ایسی کوئی تحریک نہیں چلائیں گے جس سے ملک کا امن خطرے میں پڑ جائے"

مولانا داؤد غزنوی سے یہ تحریر لے لی گئی اور جواب کے لیے انہیں دوسرے روز آنے کو کہا گیا۔ مولانا ابوالحسنات، صاحبزادہ فیض الحسن اور تحریک کے دوسرے رہنما مولانا داؤد غزنوی کو اپنے انداز سے سوچتے اور پڑھتے رہے۔ لیکن امیر شریعت کا انداز الگ رہا، انہوں نے رات بھر اسیران قفس سے مشورہ کے بعد فیصلہ کیا کہ اس تحریر پر دستخط کرنے سے بہتر ہے کہ ہم جیل کے غیر اخلاقی قیدیوں کے ہاتھوں قتل ہو جائیں۔ یہ تحریر ہماری سیاسی اور مذہبی موت کے مترادف ہے، چنانچہ دوسرے دن مولانا داؤد غزنوی تشریف لائے تو حضرت امیر شریعتؒ نے ان سے کافی تلخ کلامی کی۔

تحریک ختم نبوت کے خلاف اپنوں اور بیگانوں نے جو سازشیں کیں یہ سازش اس کی آخری کڑی تھی۔ دشمنوں کا یہ جال جو دوست کے ہاتھ سے پھیلایا گیا تھا، اپنے ہی زور پر تار تار ہو کر رہ گیا۔ اور ہر مخالف جس نے تحریک ختم نبوّت کو سبوتاژ کرنے کی کوشش کی، آپ سے آپ بندھنوں میں الجھتا چلا گیا۔

جماعتِ اسلامی کے رہنما جو اس تحریک کی نیو اٹھانے میں برابر کے شریک تھے، جب عتابِ ملوکیت نظر آیا تو عزیزِ مصر کی بیوی کی طرح سارا گناہ حضرت یوسف کی جھولی میں ڈال کر اپنی پاک دامنی کے گواہ تلاش کرنے لگے۔ مجلس احرار کو اس تحریک کا مجرم ٹھہرا کر جماعت اسلامی کے بزدل رہنماؤں نے اپنی جماعت کو اس بری طرح داغدار کیا کہ تحریک کے ساتھ اپنی عاقبت پر بھی چھینٹے ڈال لیے۔

اس طرح تحریک ختم نبوّت میں پنجاب کے ہر سیاستدان نے خواہ اس کا تعلق حکومت سے تھا یا دوسری سیاسی جماعتوں سے، عوام کے دباؤ کی وجہ سے اس تحریک میں ملوّث ہونے کی کوشش کی۔ چنانچہ ان دنوں سید حسین شہید سہروردی سابق وزیر اعظم پاکستان اپنی جماعت (عوامی لیگ)

کو عوام میں متعارف کرانا چاہتے تھے اور اس غرض سے انہوں نے اس تحریک کے رہنماؤں سے جیل میں رابطہ قائم کیا تاکہ تحقیقاتی عدالت میں احرار کی قانونی امداد کر سکیں۔ لیکن ان کا محنتانہ اس قدر زیادہ تھا کہ مجلس احرار اس کی متحمل نہیں تھی اور دوسری طرف مولانا مظہر علی اظہر تھے جنہوں نے معمولی رقم پر سارا مقدمہ لڑا۔

یہ قصہ چل رہا تھا کہ میاں محمود علی قصوری بار ایٹ لاء، رہنما نیشنل عوامی پارٹی کو خیال آیا اور وہ بھی اس ٹوہ میں رہے کہ آیا حکومت نے تحریک ختم نبوت کے نظر بندوں پر ان کی ابتدائی میعاد نظر بندی (چھ ماہ) کے ختم ہونے پر دوسرے نوٹس کی تعمیل کرائی ہے؛ اور جیسے ہی انہیں حکومت کی اس آئینی کمزوری کا علم ہوا، اور ساتھ ہی پتہ چلا کہ کراچی میں گرفتار ہونے والوں سے بھی دوسرے نوٹس کی تعمیل نہیں کرائی گئی تو انہوں نے آگے بڑھ کر اپنا سیاسی داؤ کھیلا، مولانا ابوالحسنات، صاحبزادہ فیض الحسن اور ماسٹر تاج الدین کی طرف سے لاہور ہائیکورٹ میں ایک رٹ دائر کر دی، جس کی سماعت جسٹس رحمان نے کی اور نظر بندوں کو انتظامیہ کی کمزوری کا فائدہ دیتے ہوئے ۸۔فروری ۱۹۵۴ء کو رہا کر دیا اس ضابطے کے تحت ۱۸ فروری ۱۹۵۴ء کو حضرت امیر شریعت بمعہ اپنے دوسرے رفقاء کے لاہور سنٹرل جیل سے رہا کر دیے گئے۔

**نئے سفر کا آغاز** بلا شبہ زندگی جہد مسلسل کا نام ہے اور مبارک ہیں وہ لوگ جنہوں نے اس کارگاہ عالم میں اپنے وجود تک کو اس راہ میں صرف کر دیا اور سنگِ میل بن گئے رہروِ نئے منزل کے لیے۔

امیر شریعت اب کے بار جیل خانے سے رہا ہوئے تو یقین تھا کہ عمر رواں کا باقی ماندہ حصہ سکونِ قلب، تنہائی اور یادِ الٰہی میں گذار دیں گے۔ صحت تمام جسم سے تجاوز کر چکی تھی خاص کر سکھر جیل کے چند دنوں کی "سی کلاس" خوراک نے رہا سہا بھرم بھی گنوا دیا۔ انہی دنوں عزیز بیٹی نے بھی اکثر اصرار کیا کہ ابا! اب آپ آرام کریں۔" تو بڑے جلال میں فرمایا:

"بیٹی! تم یہ پسند کرتی ہو کہ تمہارا باپ چارپائی پر ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرے"

یہ پسند نہیں کرتی کہ میں حضورؐ کی ختم نبوّت کے لیے جان دے دوں۔"

نقاہت، بڑھاپا اور بیماری کے باعث کچھ دن گھر میں آرام کیا۔ لیکن شب و روز ملنے والوں کے ہجوم میں آرام کہاں۔ دن بھر محفلیں جمتیں، ادب پر بات چل نکلی تو گھنٹوں اسی پر بحث ہو رہی ہے۔ سیاسیات کی بات آگئی تو بڑے بڑوں کے بخیے ادھیڑے جا رہے ہیں۔ ان دنوں کراچی میں ملک غلام محمد گورنر جنرل، پاکستان بساط پر اپنی ضروریات کے مہرے کھلا رہے تھے۔ لاہور اور کراچی میں اٹھا پٹخ کا ایک لامتناہی سلسلہ جاری تھا۔ انہی واقعات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کسی دوست نے سوال کیا "شاہ جی! یہ سب کچھ کیا ہو رہا ہے"؟

بڑے اعتماد سے جواب دیا۔

"بھیا! کتے بھونک رہے ہیں، جن کو راتب مل گیا ہے، وہ کھا کر سو گئے ہیں اور جن کو نہیں ملا وہ بھونک رہے ہیں۔"

اس پر تمام محفل کشتِ زعفران بن گئی۔

اسی طرح راقم ایک دن لائل پور سے ملتان حاضر ہوا، تو حسبِ معمول بڑے تپاک سے ملے۔ اھلاً و سھلاً مرحبا کے بعد فرمایا:

"جانباز! ایک کیبنٹ پاکستان کی میں نے بھی بنائی ہے۔ اس میں ایک آدمی کی کمی تھی۔ تمہارے آنے پر وہ نام یاد آگیا۔ دیکھو، اگر ان لوگوں پر مشتمل کیبنٹ بن جائے تو کتنے دن چلے۔"

کیبنٹ ۱: مولانا ظفر علی خاں — ۲۔ مولانا ابوالاعلیٰ مودودی

۳۔ علامہ عنایت اللہ المشرقی — ۴: مولانا عبدالستار نیازی

۵۔ قاسم رضوی (حیدرآباد دکن) — ۶: غازی محمد منیر (داوکاڑہ)

میرے آنے پر یہ نام یاد آیا ہے۔ — ۷۔ حافظ سید عطاء المنعم شاہ بخاری۔

مندرجہ بالا حضرات کی اکثریت اپنی انفرادی زندگی میں ایثار و قربانی کا مجسمہ رہی ہے۔

ان کے خلوص پر بھی شبہ نہیں کیا جا سکتا۔ گذشتہ ربع صدی کی تاریخ ان کے سیاسی و مذہبی کردار کو فخر و مباہات کے دامن میں گرہ دیئے ہوئے ہے۔ لیکن اجتماعی زندگی میں یہ لوگ اپنے چلن کے خلاف مظاہرہ کرتے رہے۔

مولانا ظفر علیخاں نے اتحاد ملت بنائی۔ علامہ عنایت اللہ المشرقی نے خاکسار تنظیم۔ مولانا مودودی نے جماعت اسلامی ترتیب دی، اور خود ہی یہ لوگ ان جماعتوں کے صدر یا ڈکٹیٹر بنے رہے۔ ورکنگ کمیٹی بھی اپنے ڈھب کی انتخاب کی، جیسے ہی جماعت کے اندر سے ان کے اس فعل پر کوئی معترض ہوا، تو پہلے بگڑ گئے، اس پر بھی بات نہ بنی تو جماعتی پالیسی سے انحراف کے جرم میں متعلقہ ممبر کو جماعت سے الگ کرنے کی کوشش کی، اس پر بھی اگر کچھ لوگوں نے متعلقہ ممبر کے موقف کو درست قرار دیا تو جماعت کو توڑ تاڑ کر یہ گئے رہ گئے۔

ان دنوں پاکستان کی ہر حکومت کی عمر ڈوبتے سورج کی طرح ہر شام غروب ہو رہی تھی، ایسے وقت میں امیر شریعتؒ نے مندرجہ بالا تلوّن مزاج حضرات پر مشتمل پاکستان کی گھریلو کیبنٹ (کابینہ) ترتیب دے کر حکومت وقت پر ایک ایسا بھرپور طنز کیا کہ طنز و مزاح کی دنیا میں یہ نشتر ہمیشہ پیوست رہے گا۔

دھوپ کے سائے ڈھلتے ہی ان محفلوں کے رسیا اپنی اپنی راہ لیتے۔ امیر شریعتؒ سر شام کندھے پر چادر اور ہاتھ میں بید کا کھونٹا لیے سلیمی دواخانے پر آ بیٹھتے یہاں روح اور جسم دونوں کا علاج ہوتا تھا۔ بزم لطائف اور شعر و شاعری کا بازار نماز عشاء تک گرم رہتا۔

## مجلسِ تحفظِ ختمِ نبوّت کی صدارت

اسی سال (۲۱ ستمبر) امیر شریعتؒ کو اکثر احباب کے اصرار پر ملتان کے ایک خصوصی اجلاس میں مجلسِ تحفظِ ختم نبوّت کا صدر منتخب کیا گیا، آپ نے صدر منتخب ہوتے ہی حسبِ ذیل بیان پریس کے نام جاری کیا۔

"مسئلہ ختم نبوّت جانِ اسلام اور روحِ قرآن ہے۔ اگر مسلمان عقیدۂ ختم نبوّت

سے بال برابر ادھر ادھر ہو جائیں گے تو پھر نہ محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کا قرآن باقی رہتا ہے اور نہ ہی خدا تعالیٰ کا وہ تقدس اور توحید باقی رہتی ہے، جن پر آدم علیہ السلام سے لے کر حضور ختمی المرتبت تک تمام انبیاء علیہ السلام متفق ہیں۔

مرزائیت اس روح پر اس جان قرآن اور جان اسلام پر مرتدانہ ضرب ہے۔ میں اس کے استحصال کو ہر مسلمان کے لیے فرض جانتا ہوں اور اپنی زندگی کی آخری بازی۔ پاکستان کے جسم میں یہ سیاسی ناسور ہے۔ اگر حکومت نے اس کا اپریشن نہ کیا تو یہ ناسور سارے جسم کو تباہ کر کے رکھ دے گا۔

## مبلّغین کو وصیّت

تحفّظ ختم نبوّت کے تمام مبلّغین کو امیر شریعتؒ نے اپنے مکان کی بیٹھک میں بلا کر حسب ذیل وصیّت فرمائی۔

"عزیزو! اسلام کی تبلیغ کانٹوں کا تاج پہننے کے مترادف ہے، جدھر منہ کرو گے مخالف ہی مخالف نظر آئیں گے، حتیٰ کہ ایسے ایسے مقامات سے گزر ہو گا اور مخالفت ہو گی، جہاں تمہارا گمان بھی نہیں پہنچ سکتا۔ اگر تم اس عزم پر پکے اور پختہ رہے تو کامیاب ہو جاؤ گے۔ (پھر تھوڑا مسکرائے اور فرمایا) احرار بظاہر کسی تحریک میں کامیاب نہیں ہوئے لیکن جس عزم کو لے کر اُٹھے اس پر ڈٹے رہے تو نتیجہ یہ ہے کہ آج برسر اقتدار آنے والا ہر گروہ احرار کے نام سے لرزتا ہے۔

۲۔ وعظ کرنے کے لیے جانے سے پہلے داعی سے کرایہ کبھی وصول نہ کرنا، اگر اتنا بھی کرو گے تو منہ کھائے گا، آنکھ شرمائے گی، حق بیان نہ ہو گا۔ (فرمایا) آمد و رفت کا کرایہ گھر سے لے کر چلنا۔ تقریر و بیان کے بعد اگر داعی کچھ خدمت کرے تو اس کے سامنے شمار نہ کرنا۔ اور اگر کچھ بھی نہ دے تو اپنی زبان سے طلب بھی نہ کرنا، بلکہ چپکے سے ہنس کھ واپس آجانا۔ (فرمایا) ساری زندگی میرا یہی عمل

رہا ہے۔ جب کہیں جانا ہوتا تو میں تمہاری اماں سے پوچھا کرتا تھا کہ مجھے فلاں جگہ وعظ کہنے جانا ہے کرایہ ہے؟ اگر ہوتا تو آمدورفت کا خرچ گھر سے لیکر چلتا۔

(فرمایا) کچھ بھی خدمت نہ کرنے والا اگر پھر بھی بُلالے اور دعوت دے دیے تو جانے سے انکار نہ کرنا۔ (فرمایا) اب اگر پچھلی اور پہلی مرتبہ ہدیہ، حق الخدمت وغیرہ نہ مل سکنے کے سبب جانے سے رک جاؤ گے تو للہیت نہ ہو گی بلکہ نفسانیت ہو گی اور داعی کے سامنے شمار کرنے سے روکنے میں یہ حکمت فرمائی۔ ہو سکتا ہے داعی غریب اور مفلس ہونے کے سبب حق الخدمت یا کرایہ بھی پورا نہ دے سکے۔ اس سے خود کو بھی تردد ہو گا اور داعی کے دل میں بھی ہوک اُٹھے گی۔ ہائے! میں غریب تھا نا، کہ کرایہ بھی نہ دے سکا اور اس سے اس غریب کے دل سے ایک آہ نکلے گی۔ لہٰذا یہ نصیحت یاد رکھنا کہ غریب کی آہ اور دل دکھانے کے ہر پہلو سے پرہیز کرنا۔ اگر ان باتوں پر عمل کرو گے تو انشاء اللہ کبھی بھوکے نہیں رہو گے اور یہی باتیں دنیا و عقبیٰ کی فلاح و بہبود اور ترقی و سربلندی کا موجب ثابت ہوں گی۔

**ذیابیطس اور فالج** انسان جب جوانی کے نشے میں ہوتا ہے تو اپنے جسم پر بھی رحم نہیں کھاتا، اس دور کی غلطیاں اور جسم سے ناانصافیاں جب بڑھاپے میں عَلَمِ بغاوت بلند کرتی ہیں تو انسان مختلف بیماریوں کا بہانہ کرتا ہے، حالانکہ ان بیماریوں کا موجب وہ خود ہوتا ہے ــــ امیرِ شریعتؒ فرماتے ہیں:

"انسان کے اندر ایک مستقل سلطنت آباد ہے، دل و دماغ اس کے بادشاہ اور وزیر ہیں، جب یہ دونوں اپنی رعایا کو تنگ کرتے ہیں تو آخر کو بغاوت کا احتمال تو ہو گا! یہی میں نے بھی کیا ہے، میں نے اپنے جسم پر کوئی رحم نہیں کھایا، رات دن کا سفر، مسلسل دس دس بیس بیس گھنٹے تقریریں، ایسے وقت

کی خوراک، وہ بھی میزبان کی مرضی پر، یہاں سے فرصت ملی تو جیل خانہ، یہ کوئی سال
دو سال کا عمل نہیں، بلکہ میری زندگی کے چالیس سال اس دشت کی سیاحی میں
گذرے ہیں، ان حالات میں اپنی صحت کا گلہ میں کس پر کروں۔"

۱۶- نومبر ۱۹۵۴ء کو نماز عشا کے لیے گھر میں وضو کر رہے تھے کہ دائیں جانب فالج کا
ہلکا سا حملہ ہوا، ذیابطیس کی شکایت پیشتر سے چلی آ رہی تھی۔ فالج کے اس حملے نے اس
بیماری کو بھی توانائی دے دی۔ حضرت امیر شریعتؒ کا اپنا بیان ہے کہ:

"جب مجھ پر فالج کا حملہ ہوا تو تمام جسم بیکار معلوم ہونے لگا۔ مجھے ایسا محسوس ہوا
جیسے اب موت کا وقت قریب آ گیا ہے، چنانچہ میں نے کلمہ پڑھنا شروع کر دیا اور
چارپائی پر جا کر لیٹ گیا، لیکن تھوڑی دیر بعد بیماری کا اثر زائل ہو گیا۔"

پھر بے اختیار آپ رونے لگ پڑے اور خوب روئے۔ اس دوران حضور خاتم الانبیا
کی یاد ذہن میں آئی اور یہ شعر بار بار پڑھتے رہے ؎

اس وقت تیرا مستی سے کیا حال ہوا ہوگا
جب تو نے یہ مئے ساقی شیشے میں بھری ہوگی

## حج بیت اللہ کی دعوت

غلام شخصیت کا ہو یا سلطنت کا اس کی رائے اور مذہب اپنے آقا کے محکوم ہوتے ہیں۔ تقریباً ڈیڑھ سو سالہ برطانوی سامراج
کی غلامی نے برصغیر کے مذاہب کو اپنی سیاسی ضرورت کے تابع رکھا۔ اسلام جیسا عظیم فطرتی مذہب
بھی ایک وقت آیا کہ انگریزی حکمرانوں کا پابند ہو گیا۔ مثلاً حج اسلام کے پانچ ارکان میں سے ہے۔
ایک مسلمان کو اللہ تعالیٰ اگر ہمت دیتے ہیں کہ وہ حج بیت اللہ کے لیے جا سکے۔ لیکن انگریز
بطور حاکم ملک اپنی سیاسی ضرورت کے تحت انہیں اس کی اجازت نہیں دیتا، جیسے کہ دوسری
جنگ عظیم میں ہوا۔ اسلام فوٹو اتروانے کی ممانعت کرتا ہے، لیکن غیر ملکی قانون کہتا ہے کہ
حج کی درخواست کے ساتھ فوٹو کا ہونا لازمی ہے۔

ایسی ہی کچھ پابندیاں تھیں کہ امیر شریعتؒ نے ہمیشہ حج بیت اللہ جانے سے پہلو تہی کی حالانکہ بڑے بڑے رؤسا اور اُمرا نے دعوتیں دیں، لیکن طرح دیتے گئے، مگر اندر کی بات وہی تھی کہ جاؤں تو اللہ کے گھر کی زیارت کے لیے اور اجازت مانگوں فرنگی سے، یہ نہ تو میرا ضمیر گوارا کرتا ہے اور نہ ایمان اجازت دیتا ہے۔ چنانچہ دسمبر ۱۹۵۴ء حاجی دین محمد (لاہور) نے امیر شریعتؒ کو حج بیت اللہ کے لیے دعوت دی۔ جواب میں فرمایا:

"حاجی صاحب! ارادہ تو ہے، مگر چاہتا ہوں کہ گھر کے تمام افراد ساتھ چلیں، اور اس سفر میں کسی کی امدادی رقم شامل نہ ہو۔"

اس پر حاجی صاحب نے کہا: "آپ کا ارادہ ہے کہ آپ گھر بار سمیت وہاں چلے جائیں اور پھر واپس نہ آئیں، مگر اللہ تعالیٰ نے آپ سے اگر کوئی کام لینا ہوا تو —؟

اس پر امیر شریعتؒ مسکرا دیے۔

## رُوحانی صدمہ

منزل سے پیشتر کاروانِ منزل، سالارِ کارواں کو غبارِ کارواں میں لپٹا چھوڑ کر الگ راہ اختیار کرلے تو امیرِ کارواں پر کیا گذرتی ہے؟ اس کا اندازہ وہی کرسکتا ہے، جس کی کشتی طوفان میں ہو، اور پتوار موجوں کے تھپیڑوں سے ٹوٹ جائے، اور وہ بے دست و پا ہو کر رہ جائے۔

رہائی کے بعد راہنمایانِ احرار دسمبر ۱۹۵۴ء کے دوسرے ہفتہ ملتان امیر شریعتؒ کے مکان پر جمع ہوئے، تاکہ آئندہ کے لیے راہیں سوچ سکیں۔ حسین شہید سہروردی تحریکِ ختمِ نبوّت کے دنوں احرار رہنماؤں کے قریب آچکے تھے۔ بناءبریں کچھ ممبران کی رائے تھی کہ احرار کو سہروردی سے تعاون کرلینا چاہیے، اس پر تین دن کی بحث کے بعد یہ فیصلہ ٹھہرا کہ مسٹر سہروردی پر اپنا مؤقف واضح کردیا جائے، اگر وہ قادیانیوں کو اقلیّت قرار دلوانے کے مسئلے پر ہمارے فیصلے سے اتفاق کریں۔ تو جماعت ان سے تعاون کے لیے تیار ہے۔ چنانچہ ورکنگ کمیٹی نے اس کام کے لیے شیخ حسام الدین اور ماسٹر تاج الدین انصاری کو کراچی بھیجا

احباب جواب کے منتظر تھے کہ ۱۲ دسمبر ۱۹۵۴ء کو اخبارات میں حسب ذیل خبر شائع ہوئی۔

"کراچی ۱۹۔۱۰ دسمبر مجلس احرار کے سابق رہنما شیخ حسام الدین اور ماسٹر تاج الدین انصاری نے آج اعلان کیا ہے کہ انہوں نے جناح عوامی لیگ میں شامل ہونے کا فیصلہ کیا ہے۔ انہوں نے ایک بیان میں کہا ہے کہ وہ مسٹر سہروردی سے بات چیت کے بعد اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ جناح عوامی لیگ میں شامل ہوکر جمہوریت کی خدمت کر سکتے ہیں، وہ عوامی لیگ کے سیاسی نظریات سے متفق ہیں اور محسوس کرتے ہیں کہ ملک کو مسٹر سہروردی کی خدمات کی ضرورت ہے، جو ایک تجربہ کار رہنما ہیں۔ جمہوریت کے قیام کے لیے انہوں نے بڑی قربانیاں دی ہیں۔

شیخ حسام الدین اور ماسٹر تاج الدین نے کہا ہے کہ ان کا یہ اقدام پارٹی کے کسی فیصلے کا نتیجہ نہیں ہے۔

مجلس احرار ۱۹۴۹ء میں سیاسیات سے علیحدہ ہو چکی ہے۔ انہوں نے اپنے دوستوں اور حامیوں سے اپیل کی ہے کہ وہ عوامی لیگ میں شامل ہوکر پاکستان اور جمہوریت کے بیاء استحکام کے لیے کام کریں۔

(روزنامہ تعمیر، راولپنڈی - ۲۱ دسمبر ۱۹۵۴ء)

اسی اخبار میں یہ خبر بھی شائع ہوئی کہ حسین شہید سہروردی کو پاکستان کی کابینہ میں شامل کر لیا گیا ہے۔

اچانک ان راہنماؤں کے عوامی لیگ میں شامل ہونے کے اعلان نے احرار حلقوں کو پریشان کر دیا۔ نیز امیر شریعت نے جب یہ خبر پڑھی تو سر پکڑ کر بیٹھ گئے اور ایک سرد آہ کے ساتھ پنجابی زبان کے یہ دوہے بار بار دہراتے رہے۔ ع

چھڈ کے مدان نس گئے جھڑے کھندے سی مڑاں گنیاں تیرے

(جن کا یہ دعویٰ تھا کہ ہم تیرے ساتھ مریں گے وہ میدان چھوڑ کر بھاگ گئے)

یاری توڑ گئے بکریاں والے      دو گھُٹ دودھ بدلے

(بکریوں کا دودھ دوہنے والے فقط دو گھونٹ دودھ کے لیے یارانہ توڑ گئے)

رفیقوں کی اس جدائی سے امیر شریعتؒ کو جو روحانی صدمہ ہوا۔ اسے انہوں نے مدتوں محسوس کیا۔ اس سلسلے میں جب کوئی سوال کرتا تو ہلکی سی آہ کے ساتھ زیر لب مسکرا دیتے۔

گو یہ لوگ بعد میں عوامی لیگ سے مایوس ہوکر دوبارہ مجلس احرار میں شامل ہو گئے لیکن امیر شریعتؒ کے دل میں تادمِ واپسیں یہ کسک باقی رہی۔

**۱۹۵۵ء** یہ سال بھی پاکستانی سیاستدانوں کے لیے انقلابی سال تھا۔ صوبائی اور مرکزی حکومتیں صبح و شام تبدیل ہو رہی تھیں۔ مسٹر محمد علی بوگرہ جنہیں امریکہ سے بلوا کر پاکستان کے راج سنگھاسن پر بٹھا دیا گیا تھا، ملک غلام محمد گورنر جنرل پاکستان کے اشارہ آبرو پر رقص کناں تھے۔ اس سے پیشتر ۲۲۔ نومبر ۱۹۵۴ء کو ریڈیو پر اعلان کیا گیا کہ پورے مغربی پاکستان کو ایک وحدت کی شکل دے دی جائے گی۔ اس خبر نے صوبائی سیاستدانوں میں کھلبلی مچا دی اور سبھی کو اپنی لیڈری خطرے میں نظر آنے لگی، چنانچہ ایسی افراتفری پیدا ہوئی کہ حکمران لوگ اپنی کرسیوں کی حفاظت میں عوام سے غافل ہو گئے۔ نتیجتہً ملک میں جرائم بڑھنے لگے۔ مجرم ضمیر لوگ محلے اور شہر کی عزت و آبرو کے ڈاکو بن گئے۔ یہی دن تھے کہ گجرات شہر میں حسین بی بی نامی ایک عورت اپنی عزت کے ساتھ جان بھی گنوا بیٹھی۔ مظلوم اور معصوم عورت کے ساتھ رات کے اندھیرے میں کیا کچھ ہوا؟ پھر اس کا قتل کیوں کر ہوا؟ ان سوالوں کے جواب میں قانون آج تک خاموش ہے۔

گجرات کا دل مٹی کے برتنوں کی طرح خوبصورت ہے، لیکن سوہنی کے گھڑے کی طرح دریا کے عین درمیان فریب دے دیتا ہے۔

امیر شریعتؒ کو جب اس واقعہ کی اطلاع اخبارات کے ذریعہ ملی تو کچھ دیر خاموش رہ

کر فرمایا: "قانون اپنی ضرورت کے لیے چپ ہے، لیکن عصمت مآب خاتون کا بیگناہ خون آج نہیں تو کل ظالموں کی آپ نشاندہی کرے گا، اور وہ دامن جس پر حسین بی بی کا خون چمک رہا ہے، گجرات کے کوچہ و بازار میں رسوا ہو گا۔"

حکومت کی اپنی پالیسی میں جب تضاد ہو، تو ملک کی دوسری جماعتیں اپنے لیے کیونکر راہِ عمل متعین کر سکتی ہیں۔

پاکستان کے دانشوروں نے ۱۹۵۲ء کے بعد سے جو ڈرامہ شروع کر رکھا ہے اس میں تماشائی کے علاوہ کوئی کردار بہتر نہیں تھا۔ حضرت امیر شریعت تبلیغی اجتماعات کے علاوہ کسی دوسرے جلسے میں شمولیت سے اجتناب کرتے رہے، ویسے بھی ان کی صحت، بیماری جو بڑھاپے کے دوش پر آگے بڑھ رہی تھی اس کی اجازت نہیں دیتی تھی۔ انہی حالات میں ایک دوست نے سوال کیا: "شاہ جی! آپ کو یہ مرض (ذیابیطس) کب سے ہے؟" جواب میں کہا

"سکھر جیل سے اس مرض نے رفاقت شروع کی تھی اور اب تک سنگت نبھا رہا ہے۔ خیال ہے کہ کم بخت موت تک ساتھ دے گا۔"

## ڈسٹرکٹ جج کیمبل پور

۱۹۵۲ء کے بعد تحریک مرزائیت کو ہر پاکستانی نے سمجھ لیا تھا، اور اس کے خود ساختہ فوائد جو فرنگی سانچے میں ڈھل کر حقیقتِ اسلام کی برابری کر رہے تھے افسانہ ہو کر عوام کے سامنے آ گئے تھے۔

ایک (مرزائی) عورت مسمات امتہ الکریم کا نکاح کیپٹن نذیر (مسلمان) سے ہوا۔ اس انکشاف پر کہ عورت کا مذہب اسلام نہیں ہے کیپٹن نذیر احمد نے اسے طلاق دے دی۔ اس پر عدالت میں مقدمہ چلا اور ۲۔ جون ۱۹۵۵ء کو شیخ محمد اکبر ڈسٹرکٹ جج کیمبل پور نے میاں محمد سلیم سول جج راولپنڈی کے سابقہ فیصلے کی تصدیق کر دی، کہ قادیانی مسلمانوں کا فرقہ نہیں، اس لیے قادیانی عورت کا نکاح مسلمان مرد سے نہیں ہو سکتا۔

گو اس سے پیشتر سیشن جج بہاولپور اور سیشن جج گورداسپور کے فیصلے عوام میں آ

چکے تھے، لیکن تقسیم ملک کے بعد ڈسٹرکٹ جج کیمبل پور کے فیصلے نے ۱۹۵۲ء کے واقعات کی تائید کر دی۔

حضرت امیر شریعتؒ کو جب اس فیصلے کی اطلاع ملی تو خوشی میں آنسو نکل آئے اور اسی وقت شکرانہ کے چار نفل ادا کیے اور ساتھ ہی کہا:

"سو سنار کی، ایک لوہار کی، میری گذشتہ محنت سے ممکن ہے مرزائیت پر اس قدر ضرب کاری نہ لگی ہو، جس قدر کیمبل پور کے ڈسٹرکٹ جج کے قلم نے مرزائیت کو فنا کر دیا ہے، کیونکہ یہ فیصلہ حکومت کے اپنے آدمی نے رائج الوقت قانون کے تحت دیا ہے۔ اب میرے کہنے کی بات نہیں، حکومت خود سوچے کہ سیشن جج کیمبل پور کے اس فیصلے کے بعد مرزائیت کے متعلق اس کی کیا پالیسی ہے؟"

## رہائی کے بعد پہلی تقریر

مئی (۱۹۵۵ء) کے آخری پندرھواڑے میں سر فیروز خاں نون پنجاب کی وزارتِ عظمیٰ سے الگ کر دیے گئے تو حالات نے نئی کروٹ لی، پیشتر اس کے کہ آنے والے کل کو حالات مزید بگڑ جائیں، مرکزی مجلسِ تحفظ ختم نبوت نے ۱۱ سے ۱۴۔ جون (۱۹۵۵ء) تک اپنا مرکزی اجلاس لائلپور میں بلانے کا فیصلہ کیا۔

تحریک ختم نبوّت کے دنوں مولانا داؤد غزنوی کی زعمائے احرار سے ملاقات، جماعت اسلامی کے لیڈر مولانا مودودی کا اس تحریک میں کردار، احرار رہنماؤں کی عوامی لیگ میں شمولیت سے عوام میں اکثر غلط فہمیاں پھیل رہی تھیں، ان کی وضاحت کے لیے لائل پور کا اجلاس بڑی اہمیت کا حامل تھا۔

لائل پور میں ان دنوں دفعہ ۱۴۴ کا نفاذ تھا اللہٰذا اجلاس میونسپل حدود سے باہر پیپلز کالونی میں رکھے گئے اور آخری دن امیر شریعتؒ نے تقریر کی۔ تحریک ختم نبوّت کے بعد امیر شریعتؒ کی یہ پہلی تقریر تھی۔ عوام اور حکام دونوں کے کان اس تقریر کے منتظر تھے۔

آئرلینڈ کے مشہور محبِ وطن مسٹر ڈی ویرہ کے متعلق یہ روایت ہے کہ ایک دفعہ تقریر کر رہے تھے اور پولیس نے انہیں دورانِ تقریر گرفتار کر لیا۔ دو سال کے لیے جیل بھیج دیے گئے رہائی کا دن آیا تو پارٹی کو اطلاع دی کہ میں رہا ہو کر سیدھا اسی جگہ پہنچوں گا، جہاں سے گرفتار کیا گیا تھا۔ لہٰذا آپ جلسے کا انتظام وہیں کریں۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

ہجوم منتظر تھا۔ مسٹر ڈی ویلرا کار سے اترے اور جلسہ گاہ میں چلے گئے۔ انہوں نے بغیر کسی تمہید کے کہا: "تو حضرات میں یہ عرض کر رہا تھا۔" گرفتاری کے وقت جہاں سے بات چھوڑی، دو سال کے تعطل سے بات میں کوئی فرق نہیں آنے دیا۔

حضرت امیر شریعتؒ کچھ دن گھر میں سستائے، تازہ دم ہو کر نئے سفر کے لیے پھر نکل کھڑے ہوئے، تو سب سے پہلے آپ نے اہلِ لائل پور کو خطاب کیا۔ خطبہ مسنونہ سے پہلے فرمایا:

"اٹلی کے مشہور فلاسفر مسٹر گلیلیو نے پہلے پہل یہ دعویٰ کیا کہ میں دیکھ رہا ہوں زمین متحرک ہے، اس پر اس وقت کے قانون دانوں نے اسے مجرم قرار دے کر گرفتار کر لیا اور عدالت کے سامنے پیش کیا:

عدالت: کیا تم نے کہا ہے کہ زمین متحرک ہے؟

گلیلیو: ہاں! میں نے کہا ہے کہ زمین متحرک ہے۔

عدالت: تو پھر بطور سزا کے یہ زہر کا پیالہ پی لو!

گلیلیو نے زہر کا پیالہ اٹھایا اور منہ کے قریب لے جا کر پھر زمین پر رکھ کر عدالت سے مخاطب ہوا۔

"اگر میں یہ کہہ دوں کہ زمین متحرک نہیں تو پھر؟"

عدالت: تو پھر جا سکتے ہو۔

گلیلیو اٹھا اور عدالت کے دروازے تک جا کر پھر پلٹ کر کہنے لگا: "مجھے تو اب بھی زمین متحرک معلوم ہوتی ہے۔" یہ کہا اور زہر کا پیالہ پی لیا۔

امیر شریعت اس قصے پر مسکرائے اور فرمایا ارشاد خداوندی ہے ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین اور حدیث رسول اللہ انا خاتم النبیین لا نبی بعدی کے بعد میں کیسے کہہ دوں کہ کوئی دوسرا نبی آسکتا ہے۔ میری تو اب بھی یہی رائے ہے کہ حضورؐ خاتم الانبیا ہیں اور ان کے بعد جو نبوت کا دعویٰ کرے گا میں اسے انسان بھی کہنے کے لیے تیار نہیں، میں تختہ دار پر بھی یہی کہوں گا کہ حضورؐ خاتم النبیین ہیں، تمہارا قانون میرا کیا بگاڑ سکتا ہے، اب رہ بھی کیا گیا ہے جو بگاڑ لوگے۔ ہڈیوں کا ایک ڈھانچہ ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ یہ بھی میاںؐ کی عزت پر نثار ہو جائے تو جان چھوٹے؟"

اس کے بعد آپ نے خطبہ مسنونہ پڑھا اور فرمایا:

"مجھے آپ سے تین باتیں کہنا ہیں۔ پہلی یہ کہ جس دھندے کو ہم لے کر بیٹھے ہیں، یہ کیا چیز ہے؟ مثال کے طور پر عرض کرتا ہوں، کسی کے مکان کی چھت ٹپکنے لگے تو اس نے اپنے مکان کو پچھلی طرف سے لیپنا شروع کیا۔ جب لیپ کر فارغ ہوئے تو دیکھا یہ تو ہمسایوں کا ہی مکان لیپا گیا ہے۔ یہ آج کی نئی بات نہیں، چودہ سو برس سے اُمت اسی پر ڈٹی ہوئی ہے۔ اس وقت دنیا کی آبادی میں مسلمان تقریباً پچھتر کروڑ ہیں۔ حضورؐ کے عہد سے لے کر اس وقت تک کتنے پیوند خاک ہو گئے، ان میں کتنے صحابی، تابعی، ولی، غوث قطب، فقیہہ، امام اور بزرگ گزرے۔ تمام امت کے اولیاء لاکھوں صحابہ سب اسی عقیدے پر ڈٹے رہے کہ حضورؐ کے بعد نبوت کسی کو نہیں ملی، کوئی ماں نہیں ہے جو نبی جنتی۔

اللہ ایک ہے، وہ کسی کا محتاج نہیں، ہم سب اس کے محتاج ہیں یہ بنیادی عقیدہ ہے، آمنہ کا بیٹا، عبداللہ کے گھر کا چاند، عبدالمطلب کا پوتا،

صدیق اکبرؓ اور عمر ابن خطابؓ کا داماد، عثمانؓ اور علیؓ کا خسر، حسینؓ کا نانا، فاطمہؓ کا ابا، جن کا نام نامی ہے محمد صلی اللہ علیہ وسلم، جن کے بعد کوئی نبی نہیں۔ اکہتر کروڑ مسلمان اس وقت اس عقیدے پر کھڑے ہیں اور اربوں پیوندِ خاک ہو چکے ہیں۔ صاحب فکر و عمل، علم و ہمت، صاحب فہم و فراست پیدا ہوئے اور پیوندِ خاک ہو گئے، وہ سب اسی عقیدے پر قائم رہے۔

اللہ نے فرمایا، ہم نے آپؐ کو تمام آدمیوں کے لیے خوشخبری سنانے اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے، اور فرمایا کہ اے نبی! اعلان کرو کہ مسلمان جہاں کہیں بھی ہوں اور جس زمانے میں بھی ہوں اور جب بھی ہوں زمین پر، چاند پر، مریخ پر، مشرق میں، مغرب میں، نیچے، اوپر، تحت الثریٰ میں اعلان کر دیجئے اے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کہ میں تم سب کی طرف پیغمبر بن کر آیا ہوں، جی چاہے مانو، جی چاہے نہ مانو، یہ ہے اصل عقیدہ۔

اب اگر قرآن میں خاتم النبیین کی آیات نہ بھی ہوں تو بھی یہ لفظ کافی تھا۔

عقیدہ عقد سے ہے، اور عقد کہتے ہیں دل کی گرہ کو —— قرآن سینہ بہ سینہ حضورؐ سے صحابہؓ تک پڑھتے پڑھاتے ہمیں وراثت میں ملا ہے۔ عقیدے کے بغیر عمل بھی نہیں ہوتا، برا ہو یا بھلا اور عشق کا نام ہی عقیدہ ہے۔ نماز کی فوقیت دل میں نہ ہو تو وضو کیوں کرے، توحید بڑی چیز ہے، لیکن ختم نبوت اگر اس سے نکال دو تو یہ بھی کچھ نہیں رہتی، ماننے کو تو مکے کے لوگ بھی خدا کو مانتے تھے، چاہے عیسائی عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ کا بیٹا اور یہودی عزیر علیہ السلام کو خدا کا بیٹا، کعبے میں تین سو ساٹھ خدا رکھتے تھے اور ننگے ہو کر طواف کعبہ کرتے تھے۔

جب اللہ کی رحمت جوش میں آئی تو اللہ کے گھر میں چاند نکلا، کعبہ میں

جھاڑ دی "اللہ" کا نام بلند کیا اور فرمایا کہ تم یوں پڑھ چڑھ کر ان کو خدا بناتے ہو، یہ سب جھوٹے ہیں۔

نبوّت کا مقام تو بہت ہی بڑا مقام ہے، ذرا کیریکٹر تو دیکھو حیا کے مارے کبھی نگاہ نہیں اٹھی، یہ تو نبوّت کی بات تھی، میرے مرشد حضرت مولانا رائے پوری دس سال کے بعد ضلع سرگودھا میں اپنے گھر آئے تو بڑی حقیقی ہمشیرہ کو نہ پہچانا جب تک کہ انہوں نے بات نہ کی۔ حضرت فرماتے تھے کہ بچپن ہی سے میں نے انہیں نظر اٹھا کر نہیں دیکھا، یہ شرم و حیا کی بات ہے۔

ہم خدا کو جانتے ہی نہیں، محمدؐ کو جانتے ہیں۔ ابو جہل صدیق اکبرؓ کے پاس آیا اور کہا کبھی کوئی آسمان پر گیا ہے ——؟ صدیق اکبرؓ نے فرمایا "نہیں"۔ ابو جہل نے کہا "تیرا یار کہتا ہے میں وہاں سے ہو آیا ہوں"۔ صدیق اکبرؓ نے فرمایا "تو وہ سچ کہتا ہے۔ اس نے کبھی جھوٹ نہیں کہا"۔

پیتو سال کی بات ہے، ایک آدمی کی وساطت سے مرزائی عرب شریف چلا گیا تھا اور مدینہ میں جاکر مرزا کی نبوّت کی تبلیغ کی۔ میں اس شخص کا نام نہیں لیتا جس کی وساطت سے مرزائی گیا۔ میں نے اس سے آج تک کلام نہیں کی اور نہ کروں گا۔ یہ مرزائیوں کا تبلیغی نظام ہے۔

میں اکتوبر ۱۹۲۳ء میں رہا ہو کر امرتسر آیا تو معلوم ہوا مولوی نور احمد سرحدی نے قادیان میں جلسہ کیا۔ بہت سے علماء کرام آئے اور وعظ کر کے چلے گئے تب ہم نے فکر کی کہ یہ انفرادی تبلیغ جماعتی تنظیم کے مقابلے میں کچھ نہیں، جماعت کا مقابلہ جماعت سے ہونا چاہیے۔

۱۹۳۱ء میں ہم نے سوچا، حضور علیہ السلام کی نبوّت کو مٹانے کا نظام بن رہا ہے، تب سے جماعت بنی اور اس کا شعبہ تبلیغ مقرر ہوا، جس کا تعلق

ملک کے سیاسی معاملات سے نہیں تھا۔

اسلام کی بنیاد مسئلہ ختم نبوّت پر ہے۔ جب حضور نے فرمایا لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ لَا رَسُوْلَ بَعْدِیْ وَلَا اُمَّتَ بَعْدُکُمْ شروع سے لے کر آج تک اور آج سے لے کر حشر کے گرم ہونے تک کوئی نہیں جو عقیدہ بدلے، ہم اس کو لے کر اٹھے ہیں، اس کا کسی ملکی معاملات سے کوئی تعلق نہیں۔

بعض لوگوں کو شک ہے کہ ہم اس تحریک میں حکومت کے سامنے جھک گئے ہیں، ارے تم ہمیشہ انگریزوں کے سامنے جھکتے رہے ہو، تو ہم اگر مسلمان حکومت کے سامنے جھک گئے تو کیا ہوا۔ ارے امیر سے اپنے میرا ساتھ چھوڑ گئے تو میں کسی کو کیا کہوں، آپ کسی پارٹی میں چاہیں جائیں، لیکن ادھر بھی توجہ رکھیں۔

اگر آپ کی سمجھ میں میری بات نہیں آتی تو سر ظفر اللہ سے ہی سمجھ لو، وہ وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل سے لے کر پاکستان کی وزارتِ خارجہ تک جہاں رہا، قادیان نہیں چھوڑا۔ آپ کو سرکار کا ملازم ہو کر تحفظ ختم نبوت سے شرم کیوں آتی ہے؟ سَو دفعہ جاؤ عوامی لیگ میں یا مسلم لیگ میں، لیکن تمہاری جوانیوں کا صدقہ تحفظ ختم نبوّت کی طرف بھی نگاہِ کرم ڈالتے رہو۔

کفر کا پروگرام کوئی آج کا نہیں ہے، جب سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام تشریف لائے، تب سے مسیلمہ کذاب پیدا ہونے شروع ہوئے۔ حضرت ابوبکرؓ نے سات ہزار حافظِ قرآن صحابہ کو ختم نبوّت کی خاطر شہید کروا دیا تھا۔

کہتے ہیں نتیجہ کچھ نہیں نکلا، ارے نتیجہ تو نکل آیا۔ راولپنڈی کے سیشن جج کا فیصلہ تمہارے سامنے ہے۔

تحریک ختم نبوّت میں جو کچھ ہوا، اس کا میں اکیلا ذمّہ دار ہوں، تمام ذمّہ داری میرے سر ہے، اور قیامت تک اس مسئلہ پر جس قدر لوگ مریں گے اس کی ذمّہ داری

بھی میرے سر رہے گی۔ میں مودودی نہیں ہوں کہ بددیانت ہو جاؤں۔ مجلس عمل کے اجلاس کراچی میں مودودی صاحب میرے ساتھ زانوں لائے بیٹھے تھے۔ ریزولیوشن میرے جانے سے پہلے پاس ہو چکا تھا۔ میں کیا کروں کسی کی کتابوں کو اور لٹریچر کو۔

میں اس سے پہلے اجلاس میں نہیں گیا تھا۔ دوسرے دن (مولانا) محمد علی میرے پاس آئے، اور کہا کہ آج تم چلو۔ میں نے کہ جو پاس کرنا ہے کرو میں عمل کروں گا۔ جب گیا تو داؤد غزنوی کے پاس جا بیٹھا، مودودی بھی پاس بیٹھے تھے، انہوں نے مجھے اپنے دائیں طرف جگہ دی، محمد علی (جالندھری) لوگوں سے دستخط کرا رہے تھے اور میرا نام بھی لکھوایا، ان کا نام بھی لکھا۔ آج وہ (مودودی) کہتے ہیں میں تحریک میں شامل نہیں تھا۔ میں کہتا ہوں شامل تھا۔ اگر مودودی شامل نہیں تھا تو میں ان سے حلفیہ بیان کا مطالبہ نہیں کرتا ہوں، بلکہ صرف یہ مطالبہ کرتا ہوں کہ وہ اپنے لڑکوں کے سروں پر ہاتھ رکھ کر اعلان کر دیں کہ میں شامل نہیں تھا سو رنہ میں اعلان کرتا ہوں کہ میں ذمہ دار ہوں، میں تحریک میں شامل تھا۔ ارے جو تحریک میں شامل تھا اس نے سال بھر جیل کاٹی اور جو نہیں شامل اس نے دو سال کاٹی۔ جب میں رہا ہونے لگا۔ تو ڈیوڑھی میں آکر مودودی نے کہا کہ جنہوں نے تقریریں کیں، وہ رہا ہو گئے اور جنہوں نے فقط سر ہلایا وہ پھنسے رہے، یہ ہے دیانت! ہزاروں شہید ہوئے، ماؤں کے سہاگ لٹے، کئی یتیم ہوئے، کئی اجڑ گئے!!

آسمان کی طرف دیکھتے ہوئے:

"اللہ! میں ذمہ دار ہوں، آج بھی ذمہ دار ہوں اور آنے والے کل کو بھی ذمہ دار ہوں گا، میں نے یہ سب کچھ تیرے نبی کے نام کی خاطر کیا تھا۔

ہزاروں کو مروا کر کہہ دوں کہ میں شامل نہیں تھا، کیا یہی دین ہے ؟ کیا
کروں علم کو اور ادب کو ، میرا کلیجا پھٹتا ہے۔ میں بولنے پر آؤں، تو ادھار کیوں
رکھوں۔ ارے تم سے کافر گلیلیو ہی اچھا تھا جس نے زہر کا پیالہ پی لیا۔
جو ہوتا ہے ہونے۔ اللہ تعالےٰ ہم سے غلط قدم نہ اٹھوائے۔ کیا جیل
میں میں نے وہ بیان نہیں دکھایا جس پر سلطان احمد کے دستخط موجود ہیں،
جب کہا تو کہنے لگا، یہ اصلاح کے لیے کیا تھا۔

رہی مولانا داؤد غزنوی کی بات کہ وہ مجھ سے جیل میں ملے تو اتنی سی بات
کہہ کر ختم کرتا ہوں، لعنۃ اللہ الا الکاذبین، وہ نیک آدمی ہیں، خدا جانے کسی
سیاسی مصلحت کی وجہ سے (ملک صاحب فیروز خاں نون وزیر اعلیٰ مغربی پاکستان)
نے ان سے یہ کام لیا ہے، اللہ تعالیٰ انہیں معاف فرمائے۔

خدا میری بھی لاج رکھے جو کیا ہے اور جو کر رہا ہوں اسی پر قائم رکھے۔ آمین"۔

جلسہ رات سوا دو بجے ختم ہوا۔ حاضری ڈیڑھ لاکھ کے قریب تھی۔

اسی موضوع پر امیر شریعتؒ نے سارے مغربی پاکستان میں تقریریں کیں، جس سے
غلط فہمیوں کے بہت سے بادل چھٹ گئے۔ چنانچہ اسی طرح کا اجتماع گوجرانوالہ میں بھی
ہوا۔ شیرانوالہ باغ عوام سے بھرا ہوا تھا۔ جیسے ہی امیر شریعتؒ تقریر کے لیے کھڑے ہوئے
مغرب کی جانب سے کالی گھٹائیں اٹھیں "یار بالیں پہ جو آیا تو قضا بھی آئی"! عوام کا
اضطراب بڑھا۔ دو طوفان آمنے سامنے کھڑے تھے۔ بادل اور بخاری دیکھیں کس
کی جیت ہوتی ہے۔

امیر شریعتؒ نے عوام سے سوال کیا۔

"کیوں بھئی کیا ارادے ہیں ؟ اگر بارش سے ڈر کر بھاگ جانا ہو تو ابھی
کہہ دو۔ ورنہ بخاری تو کھڑا ہے۔ حالانکہ میں اس وقت بخار سے ہوں"۔

اس پر عوام نے بیک زبان کہا "ہم بیٹھیں گے شاہ صاحب!" بس پھر کیا تھا، بارش بھی ہو رہی تھی اور امیر شریعتؒ بھی برس رہے تھے۔ ایک رضاکار امیر شریعتؒ پر چھاتہ تان کر کھڑا ہو گیا۔ آپ نے غصے میں کہا۔

"کتنے چھاتے لاؤ گے میاں! یہ جو سامنے انسانوں کا سمندر ٹھاٹھیں مار رہا ہے اان میں جان نہیں؟ یا تو ان کے لیے بھی چھاتے لاؤ، ورنہ بیٹھ جاؤ۔"

آخر موسلا دھار بارش کا پانی عوام کی کمر تک آن پہنچا، مگر اس پر بھی لوگ اسی طرح جمے رہے، جیسے ان کے سروں پر پرندے بٹھا دیے گئے ہوں۔ جب عوام پانی میں تیرنے لگ پڑے تو امیر شریعت نے کہا:

"بس بھائی! اب میں آپ کا اور امتحان نہیں لیتا! یہ بھی ایک ریکارڈ رہے گا میری زندگی کا۔"

انہی دنوں مرید کے ضلع شیخوپورہ میں دوران تقریر کہا:

"اگرچہ اب میں بوڑھا ہو گیا ہوں، مگر اپنے مقصد کے لیے اب بھی جوان ہوں۔"

اسی سفر میں ایک ذمہ دار پولیس افسر نے سوال کیا "شاہ جی! اجازت ہو تو ایک بات پوچھوں"؟

"ہاں بیٹا! کیوں نہیں۔"

"دوسری جماعتوں کے سیاسی اور مذہبی رہنما آئے دن مختلف شہروں میں آتے رہتے ہیں، مگر حکومت کی طرف سے ہمیں کوئی ایسی ہدایت نہیں ملتی کہ ہم ان کو واچ کریں لیکن جیسے ہی آپ کسی شہر میں پہنچتے ہیں۔ ایک دم سے تاریں ہلنے لگتی ہیں۔ یہ کیوں؟"

آپ نے برجستہ کہا:

"بھائی! جب کوئی ہیجڑا گھر میں آجائے تو کوئی عورت اس سے پردہ نہیں

کرتی، مگر جیسے ہی کوئی مرد آ جائے تو تمام گھر میں پردہ پردہ کا شور مچ جاتا ہے"
اس پر متعلقہ افسر اپنا سا منہ لے کر رہ گیا۔

## وصیت

مولانا محمد علی جالندھری جو ان دنوں مجلس تحفظ ختم نبوّت کے ناظم اعلیٰ تھے، اور شب و روز سفر پر رہتے تھے، جیسے کہ اب بھی ہیں، مولانا کی انتھک مصروفیت دیکھ کر امیر شریعتؒ نے انہیں وصیت کی اور ناراض ہوئے۔

"بھائی محمد علی تم میری ریس نہ کیا کرو، میرے پر اللہ کی خاص رحمت ہے تم زیادہ سے زیادہ پانچ سال اس طرح چلو گے اور پھر ختم ہو جاؤ گے یا کسی نہ کسی بیماری میں مبتلا ہو جاؤ گے، جبکہ مجھے چالیس برس ہو چکے ہیں سفر کرتے اور میں نے اپنے جسم سے دغا نہیں کی، جس کی وجہ سے اب مر رہا ہوں"

## سیاسی انتقام

مسلم لیگ کی اندرونی کشمکش پاکستان کے عالمی وقار پر بھی اثر انداز ہوئی۔ یہ وقار ہر آن ہونے والے واقعات کے ساتھ اس قدر اپنا اعتماد کھو بیٹھا کہ اپنی ساری سچائی کے باوجود غیر ممالک میں پاکستان کی تجارتی ساکھ کو بھی نقصان پہنچا۔ محمد علی بوگرہ کے بعد چودھری محمد علی وزیر اعظم بنا دیئے گئے۔ نئے وزیر اعظم مولانا ابوالاعلیٰ مودودی کی جماعت سے دلی لگاؤ رکھتے تھے، ان دنوں پاکستان کی خارجہ پالیسی امریکہ اور برطانیہ کے ہاتھوں میں تھی۔ غیر ملکی سامراج تمام امور اپنی مرضی سے حل کر رہا تھا۔ اس طرح جماعت اسلامی اور چودھری محمد علی کا گٹھ جوڑ بڑی آسانی سے سمجھ میں آ رہا تھا۔

حضرت امیر شریعتؒ نے اپنی حالیہ تقریروں میں جماعت اسلامی کے لیڈر کو اس بُری طرح تاڑا، کہ چودھری محمد علی نے ۱۰ اگست کو اقتدار پر آتے ہی اس کا انتقام لینا شروع کر دیا چنانچہ ۱۱ ستمبر ۱۹۵۵ء کو حضرت امیر شریعتؒ سے ایک نوٹس کی تعمیل کرائی گئی کہ:

"۱۴ ستمبر کو آپ ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ملتان کی عدالت میں حاضر ہوں"

مولانا محمد علی جالندھری سے بھی اسی طرح کے نوٹس کی تعمیل کرائی گئی۔

ان احکام کی تعمیل کے سلسلے میں امیر شریعتؒ جب عدالت میں گئے تو ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے صرف اتنا کہا کہ "آپ اپنی تقریروں کا لہجہ نرم رکھیں"۔ اور بس!

امیر شریعتؒ نے مسکراتے ہوئے یہ حکم سنا اور عدالت سے باہر چلے آئے۔ کاروانِ حریت بدستور چلتا رہا۔ لیکن جولائی ۱۹۵۶ء میں امیر شریعتؒ کو ملتان کی میونسپل حدود میں نظر بند کر دیا گیا۔

اس طرح امیر شریعتؒ کی تمام مذہبی سرگرمیاں کچھ وقت کے لیے رک گئیں۔

یہ نظر بندی امیر شریعتؒ کے لیے کارآمد ثابت ہوئی کہ ان دنوں وہ اپنی بیماری کے علاج میں یکسوئی سے مصروف ہو گئے، لیکن دلِ بیقرار کو چین کہاں۔ دل بیماری میں اور دماغ حق کے راستے میں حائل دیواروں کو توڑنے کی فکر میں رہا۔

ان دنوں مرکزی اور صوبائی سیاست کے گھوڑے سرپٹ دوڑ رہے تھے سکندر مرزا گورنر جنرل بن چکے تھے اور ڈاکٹر خاں صاحب مغربی پاکستان کے وزیرِ اعلیٰ۔ ان دونوں کے درمیان چودھری محمد علی کی وزارت دو خاوندوں کے درمیان بیوی کی طرح وقت گزار رہی تھی۔ اس کشمکش میں دم توڑتی ہوئی تحریک ختم نبوت کی صدائے بازگشت کبھی کبھار امیر شریعتؒ کی تقریروں سے سنائی دیتی رہی۔ اقتدار پسند سیاستدان بھی اس سے غافل نہیں تھے۔ چنانچہ ۱۴ اپریل ۱۹۵۶ء کو خانیوال (ضلع ملتان) کی ایک تقریر کی بناء پر امیر شریعتؒ کو سیفٹی ایکٹ کی دفعہ ۲۱ کے تحت گرفتار کر لیا گیا، اور اسی روز نوابزادہ عبدالرحیم ڈپٹی مجسٹریٹ ملتان نے تین ہزار روپے کی ضمانت پر آپ کو رہا کر دیا۔

یہ مقدمہ چودھری غلام مرتضیٰ کی عدالت میں ۲ جولائی کو شروع ہونا تھا، مگر ملتان میں نظر بندی کے باعث امیر شریعتؒ عدالت میں حاضری سے قاصر رہے۔

یہ مقدمہ ہنوز شروع نہیں ہوا تھا کہ ۲۹ جون ۱۹۵۶ء کو سیفٹی ایکٹ کی دفعہ ۲۱ کے تحت دوسری گرفتاری کے وارنٹ بھی آن پہنچے۔ یہ گرفتاری جلال پور پیر والا (ضلع ملتان) میں ۹ اور ۱۰ مارچ ۱۹۵۶ء کی درمیانی رات کو ایک تقریر کی بناء پر عمل میں آئی۔ یہ مقدمہ

راجہ محمد ایوب کی عدالت میں شروع ہوا۔ امیر شریعتؒ اپنی پیرانہ سالی، بیماری اور جون کے تپتے ہوئے موسم میں مقررہ تاریخ پر احاطۂ عدالت سے باہر جا بیٹھتے اور مشتاقانِ دید دن بھر ان کے گرد جمع رہتے۔

امیر شریعتؒ کی نظر بندی اور گرفتاریوں کے خلاف سارے پاکستان میں احتجاجی اجتماع ہوئے۔ اخبارات نے نوٹ لکھے۔ جلسوں میں مختلف سیاسی اور مذہبی جماعتوں نے رہائی کا مطالبہ کیا۔

اس دور میں مرکزیہ مجلس تحفظ ختم نبوت نے امیر شریعتؒ کی سرپرستی میں روزنامہ "نوائے پاکستان" کو از سرِ نو چلانے کا فیصلہ کیا۔ اس موقع پر امیر شریعتؒ نے حسبِ ذیل الفاظ میں اس اخبار کا خیر مقدم کیا۔

> "نوائے پاکستان" جن عزائم و مقاصد کو لے کر اپنا دورِ جدید شروع کر رہا ہے میں ان عزائم و مقاصد کی کامیابی کے لیے بارگاہِ رب العزت میں دعا کرتا ہوں۔
>
> ہمیں ملک کے سیاسی بکھیڑوں میں الجھنے اور پھنسنے کی ضرورت نہیں۔ ہمارے پیش نظر صرف ایک ہی موقف ہونا چاہیے اور وہ حضور ختم المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا تحفظ۔ اس کے علاوہ جو باتیں ملحوظ رکھنی ضروری ہیں۔ وہ پاکستان کی عمومی خدمت اور جمہور المسلین کو ان گمراہیوں سے نکالنا ہے جو ان کے عقائد و اعمال میں جڑ پکڑ چکی ہیں۔
>
> ان الفاظ کے ساتھ میں "نوائے پاکستان" کی کامیابی کیلئے دعا گو ہوں۔"

یہ ۳۔ جولائی ۱۹۵۶ء کا واقعہ ہے۔

**رہائی**

پابندی کے سرکاری احکام کو لاہور ہائی کورٹ میں اس موقف کے تحت چیلنج کیا گیا۔

اسلامی مملکت کے کسی باشندے کی نقل وحرکت پر پابندی عائد نہیں
کی جاسکتی اور نہ ہی اسے کسی خاص علاقہ میں پابند کیا جاسکتا ہے۔

لہٰذا عدالت عالیہ حکومت کے نام نوٹس جاری کر کے ہر دو رہنماؤں (مولانا
سید عطاء اللہ شاہ بخاری اور مولانا محمد علی جالندھری) کی نقل وحرکت پر سے
پابندی اٹھانے کے احکام جاری کرے۔"

ہائی کورٹ میں اس مقدمے کی پیروی کے لیے میاں محمود علی قصوری ایڈووکیٹ کی
خدمات حاصل کی گئیں۔ مقدمہ ابھی ابتدائی مراحل میں تھا کہ ۱۲۔جولائی ۱۹۵۶ء کے اخبارات
میں حسب ذیل خبر شائع ہوئی۔

"ڈاکٹر خاں صاحب وزیر اعلیٰ مغربی پاکستان نے امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ
بخاری پر عائد کردہ تمام پابندیاں اٹھالیں۔ حکام نے یہ قدم حضرت امیر شریعتؒ
کی خرابی صحت کی بناء پر اٹھایا ہے۔"

لیکن مقدمات بدستور قائم رہے۔

ان دنوں امیر شریعت کی صحت خاصی کمزور ہوچکی تھی۔ رات کو اکثر بے خوابی رہتی۔
بھوک کی کمی، اختلاج قلب اور تبخیر کی بھی شکایت تھی۔ اس موقعہ پر اکثر احباب صحت کے بارے
میں پوچھتے تو بڑی سادگی سے فرماتے:

"بھائی! اب طبیعت ہی نہیں ہے احال کیا بتاؤں! کل جگر مراد آبادی
کی غزل ان کے بیاض میں پڑھی تو تین شعر یاد ہو گئے تھے ۔۔۔

وہ اٹھتا ہوا اک دھواں اول اول
وہ بجھتی سی چنگاریاں آخر آخر
قیامت کا طوفاں وہ صحرا میں اول
غبارِ رہِ کارواں آخر آخر

چمن میں عنادل کا مسجود اوّل
گیا رہ گُل رخاں آخر آخر

امیر شریعتؒ کی صحت مندرجہ بالا اشعار سے واضح ہے۔

امیر شریعتؒ کا ان دنوں لاہور آنے کا ارادہ تھا تاکہ طبی مشورہ لیا جا سکے لیکن نظر بندی کے علاوہ جلال پور پیر والا اور رنجانیوں کے مقدمات راستہ روکے ہوئے تھے۔

**مخلوط انتخاب** سیاسیات میں جھوٹ بولنا، فریب دینا اور فریب کھانا کسی قانون کی زد میں نہیں آتا۔ سیاستدانوں کی ساری زندگی انہی پگڈنڈیوں پر چلتے گذر جاتی ہے اس راستے میں وادیٔ خار زار بھی ہے اور لالۂ وگل کی بزم آرائیاں بھی۔

سیاست میں ضرورت کے لیے حرام کو حلال قرار دے لینا بھی جرم نہیں ہے۔ ۱۹۴۷ء سے پیشتر کے سیاسی موڑ پر نظر ڈالی جائے تو ہندو مسلم اتحاد کا نعرہ اگر ملکی ضرورت کے باعث نیشلسٹ مسلمانوں کے لیے درست تھا تو رجعت پسند اور ٹوڈی مسلمانوں کے لیے سمّ قاتل۔ انگریز حکمران آخر الذکر طبقہ کا پشت پناہ تھا۔ مخلوط انتخاب کے ذریعے ہندو مسلمان اتحاد کی دیواروں کو استوار کرنا ان کے نزدیک سور کے گوشت کو حلال قرار دینے کے مترادف تھا اور ایسا مسلمان مسلم لیگ کے نزدیک بھی گردن زدنی تھا جس نے آزادیٔ وطن کے لیے مخلوط طرز انتخاب کا سلوگن (SALOGAN) دیا۔ تقسیم ملک کے بعد مسٹر حسین شہید سہروردی نے بطور وزیر اعظم پاکستان جب نیشلسٹ مسلمانوں کے منہ کا جھوٹا نوالہ خود کھانا چاہا اور پاکستان میں مخلوط انتخاب رائج کر لینے میں اپنے کو حق بجانب قرار دیا تو وہ لوگ جن کے نزدیک گزرے ہوئے کل کا یہ نعرہ جرم تھا آج وہی سہروردی کے ہمنوا تھے، کیونکہ آج انہیں اس کی ضرورت تھی۔

شہید سہروردی نے یہ نعرہ مشرقی پاکستان کے غیر مسلموں کے ووٹ حاصل کرنے کے لیے لگایا تھا لیکن مغربی پاکستان کی سیاست بالکل جدا تھی۔ ۱۹۵۳ء کی مرزائی اور مسلمان کشمکش نے عوام کے دلوں میں یہ شبہ ڈال دیا کہ ۱۹۵۰ء کے انتخاب میں چونکہ آٹھ مرزائی بری طرح ناکام

رہے تھے، حالانکہ مسلم لیگ نے انہیں اپنا نمائندہ منتخب کیا تھا۔

اب مخلوط انتخاب کے ذریعے انہیں اسمبلی میں لانے کے لیے چور دروازہ کھولا گیا ہے، یہ بحث سارے ملک میں جاری تھی کہ الجزائری رہنماؤں کا ایک وفد علامہ بشیر الابراہیمی کی قیادت میں پاکستان کے دورے پر آیا۔

ملتان کے معزز شہریوں کے علاوہ مجلس تحفظ ختم نبوت نے بھی انہیں استقبالیہ دیا، اس موقعہ پر حضرت امیر شریعتؒ نے مترجم کے ذریعہ وفد کے لیڈر سے گفتگو کی، اور الجزائر کی آزادی کے لیے لڑنے والے مجاہدین کو خراجِ تحسین پیش کیا، نیز الجزائری رہنماؤں کی درازئ عمر کے لیے دعا کی۔

متحدہ ہندوستان میں انگریزی دورِ اقتدار میں غلام ہندوستانیوں پر تشدد کا ذکر کرتے ہوئے اقوام یورپ کی مختلف سیاسی چالوں کا وضاحت سے ذکر کیا، اور قادیانیوں کی غیر ملکی سرگرمیوں سے بھی الجزائری رہنماؤں کو خبردار کیا۔

## لاہور میں آمد

حالات کی ناسازگاری، جسمانی کمزوری اور دماغی پریشانی کے باعث امیر شریعتؒ پر ان دنوں فالج کا ایک اور ہلکا سا حملہ ہوا، جس کے اثرات گو دیرپا نہیں تھے تاہم پریشان کن ضرور تھے، اس کے نتیجے میں امیر شریعتؒ نے لاہور آنے کا فیصلہ کیا۔ چنانچہ پابندیاں ختم ہونے ہی اگست کے پہلے پندھواڑے میں بذریعہ کار بغرض علاج لاہور تشریف لے آئے اور رِیادامی باغ میں حاجی دین محمد کے ہاں ٹھہرے۔

گو بیماری کی وجہ سے بے حد کمزور تھے، مگر زندہ دلی اور شگفتہ مزاجی میں کوئی فرق نہیں آیا۔ ملنے والوں کا استقبال خندہ پیشانی سے کرتے۔ اس دوران آپ نے دوستوں سے معذرت کے انداز میں کہا:

"بیماری کے متواتر حملوں اور نحیفی کی وجہ سے اکثر احباب کے خطوط کا جواب نہیں دے سکا، لہٰذا میں ان تمام احباب کا ممنون ہوں جو میری

بیمار پرسی کے لیے خطوط لکھتے رہے۔ ان تمام کو میری صحت کے لیے دعا کرتے رہنا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ مجھے اسلام کی مزید خدمت کے لیے تندرستی عنایت فرمائے۔"

ملتان کے حکیم عطاء اللہ مریض اور مرض دونوں سے آشنائی کے بعد علاج کے عادی ہیں۔ امیر شریعتؒ سے انہیں دلی لگاؤ تھا۔ حکیم صاحب کی طبیعت کی پاکیزگی کی وجہ سے امیر شریعتؒ بھی ان کے معترف تھے۔ لیکن "مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی" تو دوستوں کے اصرار پر لاہور آ گئے۔ یہاں سب سے پہلے شفاء الملک حکیم اجمل خاں مرحوم کے پوتے حکیم نبی جمال سوید کا علاج شروع کیا ———— ایک ہفتہ علاج سے جب .... افاقہ نہ ہوا، تو ڈاکٹر کرنل محمد ضیاء اللہ کا علاج شروع کیا۔ ایک روز امیر شریعتؒ نے ڈاکٹر سے سوال کیا؟ "آپ کی تشخیص نے مرض سے متعلق کیا فتویٰ دیا ہے؟"

کرنل ضیاء اللہ نے یاس و ناامیدی کے لہجے میں کہا،

"شاہ جی! اب آپ اپنا کوٹہ ختم کر چکے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو دو سو سال زندگی عطا کی تھی، جسے آپ نے پچاس سالوں میں ختم کر لیا۔ اب تو کوشش ہی ہے۔"

مشاطۂ فطرت نے حضرت امیر شریعتؒ کو کچھ اس انداز سے سنوارا تھا کہ وہ جہاں بیٹھ جاتے، بہاریں ان کے قدم لیتیں، کئی انجمنیں ان کے اپنے وجود میں بستیں۔ وہ مسکراتے تو آسمان سے بجلیاں کوندتیں، ان کی پیشانی پر بل آ جاتا، تو سلطنتیں کانپ اٹھتیں۔ ستارے رات بھر قندیلیں لیے ان کی محفل میں بیٹھنا سعادت سمجھتے۔ ویرانوں میں اگر وہ شمع دل فروزاں کر لیتے، تو پروانے وہاں بھی آ موجود ہوتے ؎

حسن بے پروا کو اپنی بے حجابی کیلئے
ہوں اگر شہروں سے بن پیارے تو شہر اچھے کہ بن

اہلِ لاہور کو جب اطلاع ہوئی کہ امیرِ شریعتؒ بغرضِ علاج یہاں آئے ہوئے ہیں، تو دن بھر احباب کی آمد و رفت سے ایک میلہ لگا رہتا۔ گو مرض کے لیے یہ ہجوم مفید نہیں تھا، لیکن مریضِ محبت کے ہاتھوں مجبور تھا کہ دوست اور دشمن کا استقبال کرے۔ آخر ڈاکٹر کے مشورے پر عصر اور مغرب کے درمیان کا وقت ٹھہرا لیا گیا۔ جیسے جیسے مرض سنبھالا لیتی گئی، مریض آپ سے آپ سنبھلتا چلا گیا۔ حضرت مولانا احمد علیؒ لاہوری روزانہ عصر کے بعد تشریف لاتے اور امیرِ شریعتؒ کے دل پر کافی دیر تک ہاتھ رکھ کر دم کرتے، اس دوران امیرِ شریعتؒ کا گریبان کھلا رہتا۔

نمازِ عصر کے بعد جو محفل لگتی ان میں شیخ حسام الدین، ماسٹر تاج الدین انصاری، مولانا ابوالحسنات، مظفر علی شمسی اور ان کے علاوہ شعرائے کرام، ادیب، صحافی اور کاروباری حضرات کا ہجوم بھی رہتا۔

اسی طرح کی ایک مجلس میں مولانا ابوالحسنات نے سوال کیا:

"شاہ جی! آپ کو میٹھا پسند ہے یا نمک؟"

امیرِ شریعتؒ: "جو چیز میرے رب کو پسند ہو۔"

مولانا ابوالحسنات: "رب کو تو پھر میٹھا زیادہ پسند ہے!"

امیرِ شریعتؒ: "اگر میٹھا پسند ہوتا تو پہاڑ نمک کے نہ بنائے ہوتے۔"

اس پر تمام مجلس میں قہقہہ بلند ہوا۔ ایک دوسری مجلس میں سوال ہوا۔

"پردہ اسلام میں کیوں رائج ہے؟"

امیرِ شریعتؒ نے تھوڑی دیر چپ رہ کر فرمایا:۔

"میاں بیوی کے درمیان رغبت کو مزید بڑھانے کے لیے پردہ رائج کیا گیا ہے۔ اگر بے حجابی عام رواج پکڑ جاتی تو میاں بیوی کے درمیان محبت کا سلسلہ ہی ختم ہو جاتا۔"

مخدوم محترم حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ (امیرِ شریعتؒ کے مرشد) ان دنوں لاہور ہی میں تشریف فرما تھے، انہیں جب اطلاع ہوئی تو ملنے کے لیے خود تشریف لائے۔ پیر اور

مرید کے مابین کافی دیر محفل رہی۔حضرت لاہوریؒ بھی اس مجلس میں موجود تھے۔امیر شریعتؒ نے دونوں حضرات سے دعا کے لیے درخواست کی، تو حضرت رائے پوری نے فرمایا: "آپ کے لیے دعا نہیں کریں گے شاہ جی! تو اور کس کے لیے کریں گے؟ آپ تو ہمارے لیے آخرت کا سرمایہ ہیں"۔ یہ سن کر امیر شریعتؒ زاروقطار رونے لگے، اور کافی دیر روتے رہے۔اس دن کی یہ مجلس آنسوؤں کے طوفان میں بہہ گئی۔

شیخوپورہ کے کچھ دوست ملنے آئے تو ان سے گفتگو طویل ہو گئی۔اس دوران حضرت انور شاہ صاحب (رحمۃ اللہ علیہ) کا ذکر آگیا، تو امیر شریعتؒ نے رقت انگیز لہجے میں کہا:

"مولانا سید انور شاہ صاحب اپنے دور کے بہت بڑے محسن تھے اور ان کی زندگی اسلاف کی جیتی جاگتی تصویر تھی"۔

اس گفتگو کا رخ مڑ کر جب شیعہ و سنی مناقشات کی طرف آیا تو امیر شریعتؒ نے ایک آہ بھر کر کہا:

"قوم کن راستوں پر چل نکلی ہے، جب میں ایسی باتیں سنتا ہوں، تو رات رات بھر سوچتا رہتا ہوں، کہ آخر کیا بنے گا؟ کیونکہ اس ملک کا اور خود مسلمانوں کا فائدہ ان کے باہمی اتحاد میں ہے، اور صحیح اسلامی نظریات بھی تبھی ہمہ گیر ہو سکتے ہیں"۔

ایک دن مولانا ابوالحسنات نے تحریک ختم نبوت کا ذکر کرتے ہوئے کہا:

"شاہ جی! لوگ بھی عجیب ہیں ایسی ایسی غزلیں کہتے ہیں کہ جن کا نہ مطلع درست ہے نہ مقطع۔ایک دوست نے مجھ سے سوال کیا "حضرت! یہ درست ہے کہ عطاء اللہ شاہ نے حکومت سے روپیہ لے کر تحریک ختم نبوت کو ختم کیا ہے"؟ تو میں نے غصے میں اس سے کہا: "بیوقوف! تیرے جیسے لوگوں نے تو مجھے ان نیک لوگوں سے برگشتہ کیا ہوا تھا۔جب میں ان کے نزدیک ہوا، تو انہیں

دین کی خدمت کرنے میں بہت مخلص پایا۔ باقی رہی تحریک ختم نبوت، تو وہ میری رہنمائی میں چل رہی تھی۔ اگر کوئی بات ہوتی تو میرے علم میں ہوتی۔ رہی روپیہ لینے کی بات، تو مجھے یاد ہے ایک دفعہ سکھر جیل میں شاہ جی کا داماد (سید وکیل احمد شاہ) میرے سامنے انہیں ملنے آیا، اور اس نے گھر کی پریشان حالی کا ذکر کیا تو شاہ جی نے حاجی دین محمد صاحب کی طرف رقعہ لکھا کر "حامل ہذا کو دو صد روپیہ قرض دے دیں۔ انشاء اللہ رہا ہو کر آپ کو ادا کر دوں گا۔" ان واقعات کی موجودگی میں میں تمہاری بات پر کیسے یقین کر لوں۔ اس پر معترض بہت شرمسار ہوا۔

مولانا ابوالحسنات کی زبانی یہ سارا کچھ سن کر امیر شریعتؒ نے ایک آہ بھری اور فرمایا۔ ۔

"زاہد تنگ نظر نے مجھے کافر جانا
اور کافر یہ سمجھتا ہے مسلمان ہوں میں"

اس شعر پر مولانا ابوالحسنات نے مسکراتے ہوئے کہا:
"سبحان اللہ! کیا تعریف ہوئی ہے ہماری۔"
اس پر محفل کے تمام لوگ بے اختیار ہنس پڑے۔

### حفیظ جالندھری

انہی محفلوں میں ایک دن حفیظ جالندھری بھی آشامل ہوئے، اور دیر تک اپنے اشعار سے امیر شریعتؒ کو اپنی طرف متوجہ کرنے کی کوشش میں رہے، لیکن اس روز امیر شریعت کو جس قدر بیزار اور پریشان دیکھا، اس سے پیشتر کبھی نہیں دیکھا تھا۔ شکن آلود پیشانی پر غصے کے ہزاروں نقشے ابھر کر بپھرے ہوئے دریا میں موجوں کی طرح طوفان بپا کرنے لگے۔

اصول کے معاملے میں امیر شریعتؒ جب بگڑ جاتے تو دوست کو بھی دشمن بنا لیتے لیکن اخلاق کے بازار میں ان کے ہاں جو سودا تھا، اس کے لیے وہ دونوں میں امتیاز نہیں کرتے تھے۔ مگر حفیظ جالندھری سے اُس روز کی بے اعتنائی حیرت انگیز تھی۔ غصے میں کہا "حفیظ صاحب! آپ

اپنے ارادوں میں نہ پہلے کامیاب ہوئے ہیں، نہ آئندہ انشاءاللہ کامیاب ہوں گے۔ بہتر ہے کہ آپ مجھے اپنی طرف متوجہ نہ کریں۔

امیر شریعتؒ کے یہ مختصر جملے ساری محفل کا مزا کرکرا کر گئے۔ ایسا کیوں ہوا؟ یہ سوال دلوں سے نکل کر زبانوں پر آنے ہی والا تھا مگر حفیظ صاحب اٹھ کر چلے گئے۔

"شاہنامہ اسلام" کی پہلی جلد طبع ہو کر جب بازار میں آئی، تو امیر شریعتؒ ان دنوں تحریک شاتم رسول میں مصروف تھے۔ تاریخ اسلام کو پہلی بار منظوم کیا گیا تھا۔ انداز بھی خوب تھا، جسے مصنف کے ترنم نے مزید جلا دی تھی۔

امیر شریعتؒ کو شاعر کا یہ طرز تکلم پسند آیا، اور وہ "شاہنامہ اسلام" کے مطالعہ کے لیے مسلم نوجوانوں کو دعوت دینے لگے۔ اس کے دو رد عمل ہوئے، اوّل کتاب مذکور کا پہلا ایڈیشن ہاتھوں ہاتھ فروخت ہو گیا اور مصنف کا نام پنجاب کی فضاؤں میں تیرنے لگا۔ دوسرا یہ کہ امیر شریعتؒ اور حفیظ صاحب کے درمیان قرابت داری کو غنیمت جان کر فرنگی حکمرانوں کے ایجنٹوں نے امیر شریعتؒ کو رام کرنے کے لیے مفید سمجھا۔ یہ دوسری بات ہے کہ کھلاڑی اپنی بازی میں مات کھا گیا لیکن کوشش تو دل ناتواں نے خوب کی۔

مذکورہ بالا واقعات کی ساری عمارت قیاس یا گمان پر نہیں، بلکہ امیر شریعت کے اپنے یقین پر استوار ہے، ورنہ محبت اور اصول کی دنیا میں پرورش پانے والا انسان ریت کی دیوار پر اپنے دعوئی کا اعلان نہیں کر سکتا۔

## مولانا حبیب الرحمٰن کا انتقال

احباب کی آمد و رفت کے باعث مجالس گرم تھیں حاجی دین محمد کا مکان ادیبوں، شاعروں، سیاسی رہنماؤں اور مذہبی لوگوں کا مرکز بنا ہوا تھا۔ امیر شریعتؒ بیماری سے نجات کے لیے دل بہلانے میں مصروف تھے۔ اس طرح سے مریض اپنے مرض سے آہستہ آہستہ صحت یاب ہو رہا تھا کہ ۲ ستمبر ۱۹۵۶ء کو بھارت ریڈیو پر مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کے انتقال کی خبر سنی۔ امیر شریعتؒ

پریس خبر کا اس تیزی سے اثر ہوا، جیسے پھول پر غیر موسم کا ہوتا ہے اور اس کی تمام پتیاں جھڑ کر گر جاتی ہیں۔

جماعتی زندگی کے علاوہ مولانا حبیب الرحمٰن کو امیر شریعت بھائی کہا کرتے تھے، اور یہ رشتہ دونوں حضرات کے گھروں تک جا پہنچا تھا۔

مولانا حبیب الرحمٰن کی موت ایک قافلہ سالار کی موت تھی۔ شیر بیشۂ حریت کا ارمان زندگی کی بہار تھا۔ جب میدانِ کارزار میں پہنچا، تو برطانوی سامراج کا دل دہل جاتا۔ ان کی رہنمائی میں مجلسِ احرار نے کئی اہم فیصلے کیے جنہیں تاریخ کبھی نظر انداز نہیں کر سکے گی۔

مولانا کی موت کی خبر سن کر امیرِ شریعت دن بھر خاموش رہے اور کبھی کبھار ایک آہِ سرد کے ساتھ اپنی اس خاموشی کو توڑ کر فرماتے۔

"ایک اچھے رفیق، مونس و غم خوار اور سراپا ایثار ساتھی کی جدائی نے میرے سینے میں ایک اور زخم کا اضافہ کر دیا ہے۔"

## ایک غلط خبر

سیاسی راہنماؤں کو اخبارات میں اپنے نام شائع کرانے کی عام بیماری ہے۔ لیکن امیرِ شریعت اخبارات میں بیان دینے سے ہمیشہ اجتناب کرتے، اگر کہیں نامہ نگاروں کے نرغے میں آجاتے، تو انہیں بڑی حکمتِ عملی سے ٹال دیتے، حالانکہ بعض دفعہ ان کی ذات سے متعلق بہت سی غلط سلط خبریں شائع ہوتی رہیں، لیکن وہ انہیں کوئی اہمیت نہیں دیتے تھے۔ مگر شیخ حسام الدین اور ماسٹر تاج الدین کے عوامی لیگ میں چلے جانے پر بہت سی بے بنیاد خبریں تراشی جانے لگیں، اور ان دنوں عوامی لیگ پاکستان میں مخلوط انتخاب کی حامی تھی، جس کے باعث تحریک ختم نبوت کو نقصان پہنچنے کا احتمال تھا چنانچہ جیسے ہی یہ بے بنیاد خبر اخبارات میں شائع ہوئی کہ:

"امیر شریعت حضرت مولانا سید عطاء اللہ صاحب بخاری کو وزیر اعظم پاکستان جناب حسین شہید سہروردی نے عوامی لیگ میں شمولیت کی دعوت دی ہے۔"

اور راولپنڈی روانہ ہونے سے قبل وزیر اعظم نے حضرت شاہ صاحب کو گورنمنٹ ہاؤس میں ملاقات کے لیے بلایا ہے؟"

حضرت امیر شریعت کو جب اس خبر کی طرف متوجہ کیا گیا تو فقط اس قدر فرمایا :

"نامعلوم اس اخبار نے میرے متعلق ایسی بے بنیاد خبر کیوں شائع کی، جبکہ میں مدت ہوئی ان سیاسی بکھیڑوں سے الگ تھلگ ہو چکا ہوں، اور نہ ہی میں اپنی نجی محفلوں میں سیاسی گفتگو کو پسند کرتا ہوں۔ پھر عوامی لیگ! جو کہ مخلوط انتخاب کو پاکستان کی بقا کے لیے بہتر سمجھتی ہے، اور میں اسے مسئلہ ختم نبوت کے لیے زہر قاتل سمجھتا ہوں۔"

## مقدمات کی واپسی

مولانا حبیب الرحمٰن کی موت کے صدمے نے امیر شریعت کی طبیعت پر خاصا اثر کیا تھا، اس سے ذرا سنبھالا لیا تو تقریباً تین ماہ لاہور میں گذار کر اپنے معالج ڈاکٹر کرنل ضیاء اللہ کی اجازت سے ۱۲۔نومبر ۱۹۵۶ء کو ملتان واپس چلے گئے۔

ان دنوں بیماری میں قدرے افاقہ تھا اور گھر سے نکل کر سلیمی دواخانہ پر آ بیٹھتے۔ احباب بھی یہیں آجاتے۔ نماز مغرب تک محفل جمتی۔

۱۵۔نومبر ۱۹۵۶ء کو اخبارات میں یہ خبر شائع ہوئی کہ حکومت مغربی پاکستان نے حضرت مولانا عطاء اللہ شاہ بخاری پر دائر کردہ تمام مقدمات واپس لے لیے ہیں، اور اس کے ساتھ ہی دوسری پابندیاں بھی اٹھالی ہیں۔

اس خبر کو پڑھ کر امیر شریعت کو حکومت کے خلاف سخت غصہ آیا اور برہم ہو کر اخبارات کو حسب ذیل بیان دیا۔

"حکومت نے صرف میرے مقدمات اور میری پابندیاں اٹھا کر میری سخت توہین کی ہے۔ حکومت کے اس اقدام سے مجھے بڑا صدمہ پہنچا ہے میری پوری زندگی میں ایسی کوئی مثال نہیں ملتی کہ حکومت نے مجھے جیل بھیج

دیا ہو اور میرے ساتھی جیل سے باہر رہیں یا میرے ساتھی تو جیل کی تنگ و تاریک کوٹھڑیوں میں محبوس ہوں اور میں اکیلا جیل سے رہا ہو جاؤں یہ بات میری جماعت کی تاریخ اور روایات کے خلاف ہے کہ حکومت صرف میرے مقدمات واپس لے لے، اور مجھ پر عائد کردہ پابندیاں اٹھالے لیکن میرے تمام ساتھی طرح طرح کے مقدمات میں جکڑے رہیں۔

یہ کیا مذاق ہے کہ جن تقاریر کی بنا پر ہم سب پر پابندیاں عائد کی گئیں اور مقدمات دائر کیے گئے، انہی تقاریر کی بنا پر جماعت کے رفقاء تو بدستور معتوب رہیں اور صرف مجھے آزاد کر دیا جائے، حکومت کے اس اقدام سے میری جس قدر بے عزتی ہوئی ہے اتنی بے عزتی کبھی نہیں ہوئی۔ اس سے بڑھ کر ستم ظریفی اور کیا ہو سکتی ہے کہ خانیوال کے مقدمے میں ہم سب ایک ہی جرم کی پاداش میں ماخوذ تھے۔ اس کا عنوان تھا "سرکار بنام سید عطاء اللہ شاہ بخاری وغیرہ" لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ اس مقدمہ سے صرف مجھے خارج کر دیا گیا اور میرے باقی ساتھیوں کو جدا جدا کر کے ان کے خلاف مقدمات دائر کر دیے گئے ہیں۔

ایک مقدمہ کو مختلف مقدمات میں تبدیل کرنے میں ارباب حکومت کی نیت کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے"

**مولانا ظفر علیخاں** ۲۷-نومبر ۱۹۵۶ء کی یہ خبر جب اخبارات میں آئی کہ مولانا ظفر علی خاں وفات پا گئے ہیں تو امیر شریعت کے دل پر ایک چوٹ اور پڑی، کچھ دیر خاموش رہ کر فرمایا:

"تاریخ ماضی کی ایک اور دیوار گر گئی"

خلافت تحریک کے دنوں میں امیر شریعت صرف "زمیندار" اخبار ہی پڑھا کرتے

تھے، اور اسی سے متاثر ہو کر وہ سیاسی میدان میں آ گئے۔ اس تعلق سے امیر شریعتؒ کے دل میں مولانا ظفر علی خاں کے لیے بے پناہ احترام تھا، پھر دونوں ایک ہی ڈگر پر چلنے لگے۔ جیل خانوں کی اکثر راتیں مشترک گزریں۔ اسی محبت اور تعلق کی بناء پر ۱۹۳۴ء کو جب قادیان میں احرار کانفرنس منعقد کرنے کا فیصلہ ہوا، تو امیر شریعتؒ نے اس کی صدارت کے لیے مولانا ظفر علی خاںؒ کا نام پیش کیا۔ لیکن مولانا حبیب الرحمٰن کی رائے تھی کہ اس کی صدارت امیر شریعتؒ کریں، اس پر خاصی تکرار رہی۔ آخر مولانا حبیب الرحمٰن نے لدھیانہ سے امیر شریعتؒ کے نام پیغام بھیجا کہ:

"میرا حکم ہے کہ قادیان کانفرنس کی صدارت آپ کریں، بس!

اس حکم پر سر تسلیم خم کر دیا گیا۔ تاریخ کا یہی وہ موڑ ہے، جہاں مولانا ظفر علی خاں مجلس احرار سے علیحدہ ہو گئے، آگے چل کر دونوں رہنما سر راہ ملتے تو رہے، لیکن یہ ملاقات صرف زبان اور نگاہوں کی ہوتی۔ دونوں کے دل رُوٹھے رہے۔ ۱۹۵۳ء میں جب امیر شریعتؒ تحریک ختم نبوّت کے سلسلے میں کراچی جانے سے پیشتر لاہور میں آخری تقریر کرنے دہلی دروازے آئے، تو مولانا ظفر علی خاں کو بھی وہاں لایا گیا۔ ان دنوں مولانا ظفر علی خاں کی صحت جواب دے چکی تھی۔ دونوں ہاتھوں میں رعشہ طاری تھا۔ دونوں رہنما جب آمنے سامنے آئے تو دونوں کی آنکھوں میں آنسو تیر رہے تھے۔

ایک ہی راستے کے دو مسافر، ایک ہی منزل کے دو راہی، جب انہیں واقعات نے ایک دوسرے سے بیگانہ کر دیا، تو دونوں اپنی اپنی "تاریخ" بنانے میں مصروف ہو گئے۔ برس ہا برس کے بعد جب دونوں ایک دوسرے سے ملے تو تاریخ مکمل ہو چکی تھی۔ مورخ نے دونوں کے آنسو تاریخ کے دامن میں گرہ دینے کے لیے محفوظ کر لیے۔

مولانا ظفر علی خاں کی موت کی خبر سن کر امیر شریعتؒ نے دل برداشتہ ہو کر کہا:

"... کچھ دوست زندگی میں ساتھ چھوڑ گئے اور کچھ کو موت چاٹ گئی۔ اب میں

تنہا رہ گیا ہوں، دیکھیں اب میری باری کب آتی ہے۔"

امیر شریعتؒ نے یہ فقرے اس انداز سے کہے کہ احباب کی آنکھیں بھی نمناک ہو گئیں۔

یہ سال بھی گذر گیا، اور اس کے واقعات بھی۔ امیر شریعتؒ کی عمر اس سال کے اختتام تک پینسٹھ سال ہو چکی تھی۔ اس دوران کے واقعات تاریخ کی سلسلہ وار زنجیر بنتے جا رہے تھے، اور اس زنجیر کی ایک ایک کڑی دیانتدار مؤرخ کے مستقبل کا ایسا سرمایہ تھی، جس کے ضائع ہو جانے پر تاریخ کے ادھورے رہ جانے کا ڈر ہے۔

## حضرت لاہوریؒ کا فتویٰ

مودودی جماعت کی اکثر تحریریں آئینِ اسلام سے انحراف کرتی ہیں۔ اسی طرح کی ایک تحریر "خطبات مودودی" میں درج ہے، جس سے توہینِ کعبہ کا پہلو نکلتا ہے۔ جب مولانا احمد علی صاحبؒ لاہوری نے اس تحریر کا محاسبہ کیا، تو اس جماعت کے کارکن بے قابو ہو کر جواب کی تلاش میں مصروف ہو گئے۔ اتفاق سے انہی دنوں حضرت امیر شریعتؒ کا اردو اور فارسی کلام کا مجموعہ "سواطع الالہام" شائع ہوا تھا۔ اس میں ایک شعر تھا۔ ؎

زکافِ کعبہ تا کافِ کراچی

سراسر کفر در کفر دون کفر

اس شعر کی آمد کا پس منظر ۱۹۵۱ء کا وہ زمانہ ہے، جب پاکستان کی صوبائی اور مرکزی حکومتوں کے درمیان کھینچا تانی اور چپقلش کا سلسلہ جاری تھا۔ حضرت امیر شریعتؒ نے اس غیر آئینی ہاتھا پائی کا ذکر احباب کی محفل میں کرتے ہوئے کہا:

"تم ایک پاکستان کو روتے ہو، باقی مسلمان ممالک کا کیا حال ہے، سب کے سب ایک دوسرے سے بدتر ہیں۔ کون سی جگہ ہے، جہاں ملعون انگریز نے اپنا کام نہیں کیا۔ اس نے مسلمانوں کو تباہ کر کے رکھ دیا ہے، اور آج تو مکہ میں بھی یا امریکہ ہے یا برطانیہ۔ بہرحال ملوکیت ہے، اسلام وہاں بھی نہیں

اور میں تو بلا خوف کہتا ہوں کہ کیبس سے کراچی تک ہر جگہ قانون کفر ہی مسلط ہے
کہلاتے تو سب مسلمان ہیں مگر کہیں انگریز کے ٹوڈی، اور کہیں نمک حرامانِ محمد
(صلی اللہ علیہ وسلم) ہیں کہ جس محسن انسانیت کی جوتیوں کے صدقے میں ان
عیاشوں کو حکومتیں ملیں، عین وقت پر اسی کو فراموش کر بیٹھے (اور پھر اپنے
مخصوص جلال آمیز انداز سے مندرجہ بالا شعر پڑھا)

اور اس شعر کو خانیوال کے ایک نورائیدہ وکیل جس کا مودودی جماعت سے تعلق
تھا، اپنے لیڈر کی تحریر کے جواب میں لکھ کر مولانا احمد علی صاحب کی خدمت میں بھیج دیا کہ
مودودی پر تو آپ نے اعتراض کر دیا۔ مگر اس شعر کے متعلق آپ کی کیا رائے ہے؟ خیانت
یہ کی کہ یہ نہیں بتایا کہ یہ شعر کس کا ہے۔

اس تحریر کے جواب میں حضرت لاہوریؒ نے فرمایا کہ "یہ بھی کوئی مودودی کا چھوٹا بھائی
ہے اور گمراہ ہے" حضرت لاہوری کا یہ جواب اور اپنا سوال دونوں روزنامہ "کوہستان"
لاہور میں شائع کرا دیئے۔

امیر شریعتؒ نے جب یہ سارا کچھ پڑھا تو اسی وقت حضرت لاہوریؒ کو حسب ذیل خط لکھا

"مکرمی و محترمی حضرت مولانا احمد علی صاحب زید مجدہٗ!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

روزنامہ "کوہستان" لاہور میں میں نے دو خط پڑھے ہیں۔ ایک میں میرے
کسی شعر پر اعتراض ہے اور دوسرے میں آپ کا فتویٰ۔ میرے وہم میں
بھی ذم کا یہ پہلو نہیں تھا۔ چونکہ آپ فرماتے ہیں کہ شعر سے ذم کا پہلو نکلتا
ہے، آپ کے ارشاد کے بعد میں اس شعر کی کوئی تاویل کرنا نہیں چاہتا،
اور استغفر اللہ پڑھتا ہوں، آپ بھی میرے حق میں دعا کریں، اللہ تعالےٰ
مجھے معاف کرے۔

ہاں! ایک عرض ہے کہ آپ نے اپنے خط میں مجھے مودودی کا چھوٹا بھائی قرار دیا ہے۔ مولانا! آپ مجھے تقریباً تیس چالیس سال سے جانتے ہیں۔ آپ نے کبھی مجھ کو جھوٹ بولتے دیکھا یا شاید جہاں تک اپنے متعلق مجھے خود یاد پڑتا ہے، جھوٹ بولنے کیلئے کسی کو کہنا مجھ سے کبھی نہیں ہوا آپ نے مجھے مودودی صاحب کا چھوٹا بھائی کیسے کہہ دیا۔

چھوٹے بھائی کا لفظ آپ واپس لے لیجئے۔ شعر میں نے قلمزن کر دیا۔"

محتاج دعا۔ سید عطاء اللہ شاہ بخاری

ملتان - ۵ جمادی الثانی ۱۳۷۶ھ

اس کے جواب میں حضرت لاہوری نے امیر شریعت کو حسب ذیل خط لکھا۔

"مخدومی و مکرمی!

حامی حق و ماحی باطل امام المجاہدین حضرت مولانا سید عطاء اللہ شاہ صاحب زیدۃ برکاتہم!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ کئی دن سے والا نامہ کے شرف سے مشرف ہو چکا تھا۔ بے حد عدیم الفرصت ہونے کے باعث ارسالِ جواب میں تاخیر ہوئی۔ آپ کی حق پرستی کی آپ کو مبارک باد دیتا ہوں کہ آپ نے اس شعر کو جو مفہوم توہین بیت الحرام ہو سکتا تھا، میری گزارش پہلے سے اپنے دیوان سے قلمزن کر دیا ہے۔

آپ جیسی بلند پایہ، شہرہ آفاق اور مقبولِ عوام و خواص شخصیت کا اپنے ایک موہوم شعر کو قلمزن کرنے سے اہلِ حق کے دلوں میں آپ کی عزت نسبتاً زیادہ بڑھ گئی ہے۔ آپ نے اپنے خط میں دوسری چیز یہ تحریر فرمائی ہے کہ میں نے آپ کو مودودی کا چھوٹا بھائی قرار دیا ہے۔ اس شعر سے

قطع نظر کرکے اصلیت یہ ہے کہ آپ کے پاؤں مبارک میں جو جوتا ہے۔
میرے دل میں اس کی اتنی عزت ہے کہ مودودی صاحب کے وجود کی بھی
اتنی نہیں ہے، چونکہ مودودی صاحب نے ہمارے تمام اسلاف کی توہین کی
ہے، جن میں مفسّرین، مجدّدین، صوفیائے کرام، صحابہ کرام حتّٰی کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی نہیں چھوڑا، اس لیے مجھے اس سے بے حد نفرت
ہے۔ خدا اسے اس گمراہی کے گڑھے سے نکالے۔

میں نے آپ کے متعلق جس عقیدت کا اظہار کیا ہے، وہ حقیقت پر
مبنی ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو تادیر سلامت رکھے، اور بدستور سابق حق و صداقت
کا جھنڈا آپ کے ہاتھ میں رہے، اور آپ کی جماعت آپ کے جھنڈے کے
سائے میں ہمیشہ کامیاب و بامراد رہے۔ آمین یا الٰہ العالمین

احمد علی: امیر انجمن خدام الدین لاہور

۱۹۔ جنوری ۱۹۵۷ء

**پولیس کی نگرانی**

بیماری کے باعث امیر شریعت اس قابل نہیں رہے تھے کہ پہلے کی
طرح سفر کرتے۔ نقاہت نے ہر طرح کی سرگرمیوں سے معذور کر
دیا تھا۔ البتہ وہ دوستوں کے اصرار پر کبھی کبھار مقامی جلسوں میں آ بیٹھتے تھے۔ چنانچہ اسی
طرح کے ایک اجتماع میں جو تحفظ ختم نبوّت کے تحت ہوا، تشریف لائے۔ پاؤں میں ورم
تھا، ٹوہا ٹوہا کر جلسہ گاہ میں پہنچ گئے۔ صدارت بھی کی اور چند منٹ تقریر بھی، اس میں کہا:

"عزیزو! اب میرے میں وہ جان نہیں رہی کہ تمہیں گھنٹوں بٹھائے رکھوں۔
اب تو چراغ سحر ہوں، اس ٹمٹماتے ہوئے دیے کی لو میں چند گھڑیاں بیٹھ کر
اگر تمہیں زندگی کا کوئی نشان مل سکتا ہے تو اسے تلاش کر لو۔"

اس حالت میں بھی پولیس میرا پیچھا نہیں چھوڑتی۔ دن رات چوروں کی طرح

میری نگرانی کرتی رہتی ہے۔ مگر سی آئی ڈی کا ربوہ کی طرف کوئی دھیان نہیں حالانکہ وہاں سے یہ خبریں آرہی ہیں کہ مرزا محمود نے اپنا سرمایہ ہندوستان منتقل کرنا شروع کر دیا ہے۔ کیا ہی اچھا ہو کہ مرزا محمود کی خواہش کے مطابق اسے ہندوستان ہی بھیج دیا جائے، تاکہ پاکستان کی سالمیت کو کوئی گزند نہ پہنچے۔

جب یہودیوں کو جرمن سے نکالا گیا اور عربوں کو بے خانماں کر کے یہودیوں کو فلسطین میں آباد کیا جانے لگا تو ہم دیوانوں کی جماعت نے اس وقت ہندوستان اور دیگر ممالک اسلامیہ کے مسلمانوں کو خبردار کیا تھا کہ انہیں وہاں آباد ہونے سے روکا جائے۔ ہماری یہ آواز ایک غلام ملک کی جماعت کی آواز تھی اور انگریزی مظالم کا تختۂ مشق جماعت کی پکار تھی، جو نہ اس نے سنی اور نہ ہی کسی دوسرے مسلمان نے، نتیجے میں اب وہاں اسرائیلی حکومت قائم ہے اور وہی یہودی مشرقِ وسطیٰ کے لیے سرطان کا پھوڑا ثابت ہو رہے ہیں۔

اسی طرح آج پھر برملا کہتا ہوں کہ ربوہ کی خبر لو۔ ربوہ کا وجود پاکستان میں اسرائیل سے زیادہ خطرناک ہے۔ تمہیں میری نگرانی تو کرنی آتی ہے، لیکن ربوہ میں مرزا محمود کی اپنی عدالتیں اور اپنا نظامِ حکومت ہے، یہ تمہیں کیوں دکھائی نہیں دیتا؟ میرا وجود جو صرف ہڈیوں کا ڈھانچہ رہ گیا ہے، یہ تمہاری نظر میں کھٹکتا ہے اور ربوہ جو پاکستان میں ایک ریاست کی حیثیت اختیار کرتا جا رہا ہے، تمہیں دکھائی ہی نہیں دیتا۔ مملکت در مملکت کا وجود آخر کیوں برداشت کیا جا رہا ہے۔ تمہاری یہ غفلت ایک دن برے نتائج پیدا کرے گی۔

**صحیح النسب** لاہور میں علاج سے مایوس ہو کر ملتان واپسی پر حکیم حنیف اللہ خلف الرشید حکیم عطاء اللہ خان کے زیرِ علاج رہے۔ حکیم حنیف اللہ قرآن کریم اور دوسرے دینی علوم سے فارغ ہیں۔ گھر کے قریب ہونے کی وجہ سے

بھی ان سے قرابت زیادہ رہی۔ شب و روز انہی کے ہاں بیٹھک رہتی۔

حکیم حنیف اللہ کا کہنا ہے کہ شاہ جی کی بیماری اس قدر جڑ پکڑ چکی تھی کہ اس کے لیے قیمتی دواؤں کی ضرورت تھی، جس کا میں متحمل نہیں تھا۔ شاہ جی سے اس کے پیسے مانگتے ہوئے بھی عار محسوس ہوتی۔ اسی پریشانی میں تھا کہ ایک رات خواب میں حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی۔ میں نے دیکھا کہ حضورؐ کے ایک جانب شاہ جی ہیں اور دوسری طرف ایک برقعہ پوش عورت بیٹھی ہے۔ صبح کی نماز سے فارغ ہو کر اس خواب کی تعبیر تلاش کرنے لگا۔ مجھے اس فن پر ملکہ ہے۔

پریشانی اس پر تھی کہ خاتم الانبیاؐ کے دربار میں عورت کون ہو سکتی ہے؟ آخر تعبیر سے پتہ چلا کہ برقعہ پوش عورت شاہ جی کی بیوی تھی۔

اس پر میں نے اندازہ لگایا کہ ایک تو شاہ جی کا خاندان (میاں بیوی) عالی نسب سید ہیں۔ دوسرا یہ کہ مجھے علاج کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ اس کے بعد میں نے بلا جھجک شاہ جی کا علاج کیا اور قیمتی سے قیمتی دوائیاں استعمال کرائیں۔

بہاروں میں رہ کر زندگی گزارنے والا انسان جب خزاں کے بیٹے میں آتا ہے، تو ہر موسم کا نشیب و فراز اس کے جسم کی حرارت کو اکساتا ہے، مگر اردگرد کے کانٹے اس کی ساری شیخی کو کرکرا کر دیتے ہیں۔

حضرت امیر شریعتؒ اپنے پیچھے جن راہوں کو چھوڑ کر آئے تھے، ان کے ایک ایک موڑ پر آرزوؤں کے بزاروں ہجوم ان کے ساتھ تھے، لیکن جس موڑ پر وہ آج کھڑے ہیں وہاں تمناؤں کے جنازے اٹھتے نظر آ رہے تھے۔ مایوسیوں اور نامرادیوں نے انہیں اس بازار کی بیکار جنس بنا دیا تھا، جس کا اقرار وہ خود اپنے معالج کے سامنے کرتے ہیں۔

"حکیم صاحب! میں فالج اور ذیابیطس کا مریض نہیں ہوں۔ اصل وجہ یہ ہے کہ میری محفلیں اجڑ گئی ہیں۔ دیکھیے شاد عظیم آبادی کیا کہہ گئے ہیں ۔

کانٹوں میں گھرا ہوا ہے چاروں طرف سے پھول
پھر بھی کھلا ہی پڑتا ہے کیا خوش مزاج ہے!

ملکی حالات، حکمران طبقہ سے مایوسی، دوستوں کی بے وفائی، بیماری اور بڑھاپا، ان تمام کے پیشِ نظر امیر شریعت نے اپنی انجمن اپنے گھر سجالی تھی، اور حسب ذیل تحریریں اس محفل میں نمایاں نظر آتی تھیں۔

۱۔ حدیث رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
اذا وُسِّدَ الْاَمْرُ اِلٰی غَیْرِ اَھْلِہٖ فَانْتَظِرِ السَّاعَۃَ
(جب حکومت نااہل لوگوں کے سپرد ہو تو قیامت کا انتظار کر۔) (رواہ البخاری)

۲۔ پیر وارث شاہ کے چند اشعار (پنجابی)

۱۔ بکھا کھنڈ تے کھیر دا ہویا راکھا رنڈا گھلیا ساک کرا دنے نوں
۲۔ اونہاں زہر دے واسطے سد آندا سگوں آیا سی زہر ودھا دنے نوں
۳۔ جھتیں اپنی زہر سہیڑ یونیں چگھا چوڑ چپیٹ کرا دنے نوں
۴۔ سرہوں ڈھک مکوڑیاں کول رکھی دانے ککڑاں پا سکا دنے نوں
۵۔ گدڑ کچریاں دا جمعدار ہویا اٹھ چلیا باغ لگا دنے نوں
۶۔ بیڑی کاغذ دی باندر ملاح بنیا اونہاں گھلیا پور لنگھا دنے نوں
۷۔ راکھا مال دا دھاڑوی رکھیو نے چور سدیا کھوج لگا دنے نوں
۸۔ راکھا جواں دے ڈھیر دا گدھا ہویا انہاں گھلیا حرف لکھا دنے نوں

(ترجمہ) ۱۔ بھوکے آدمی کو چینی اور کھیر کی رکھوالی دے دی، اور جس کی اپنی بیوی فوت ہو چکی تھی اس کو رشتہ ناطہ کرنے کے لیے بھیجا گیا۔

۲۔ جسے زہر کے علاج کے لیے لائے تھے وہ خود زہر ثابت ہوا، گویا یہ کام انہوں نے اپنے ہاتھ سے کیا۔

۳۔ اپنے گھر کی بربادی کے لیے انتظام آپ کیا۔

۴۔ کیڑے مکوڑوں کے پاس سرسوں کا ڈھیر رکھ دیا اور مرغیوں کے سامنے دانے خشک کرنے کے لیے ڈال دیئے۔

۵۔ گیدڑ کو خربوزوں پر نگہبان کر دیا اور اونٹ کو کہا کہ تو باغ لگانے جا۔

۶۔ کاغذ کی بیڑی بنا کر بندر کو ملاح بنا دیا اور اندھے سے کہا کہ تم جاؤ اسے کنارے پر چھوڑ آؤ۔

۷۔ خزانے کی نگہداری کے لیے چور کو مقرر کیا اور چوہی سے کہا کہ تم چوہی کی تلاش کرو۔

۸۔ دھان کے ڈھیر پر گدھے کو رکھوالا کر دیا اور نابینے کو خط لکھوانے بھیجا۔

وارث شاہ نے یہ بات خدا جانے اپنے دور کے حاکموں سے کہی ہو یا نہ، لیکن امیر شریعتؒ نے وارث شاہ کے اشعار سے اپنے دور کے حاکموں پر ایسی پھبتی کہی کہ امیر شریعتؒ کی ذہانت کی داد دیئے بغیر نہیں رہا جا سکتا۔ انہوں نے وارث شاہ کے اشعار کو کیسے وقت پر استعمال کیا، کہ پاکستان کے حکمران جوتیوں میں دال بانٹ رہے تھے، اور اپنے اقتدار کی کرسیوں کے لیے وطن عزیز کو رسوا کر رہے تھے۔

جب کوئی دوست گھر آ کر پاکستان کے موجودہ حالات پوچھتا تو امیر شریعتؒ ان تحریروں کی طرف اشارہ کر کے فرماتے۔ "بھائی! یہ پڑھ لو ——— بس یہی کچھ ہو رہا ہے۔"

## شیعہ سُنّی فساد

قید سے آزاد ہوتا ہے جب کوئی محکوم اگر
پھر سلا دیتی ہے اس کو حکمراں کی ساحری

۱۹۵۳ء کی تحریک ختم نبوّت کے بعد برسر اقتدار لوگ اتحاد بین المسلمین کو پریشان کرنے کی تجویزیں کرنے لگے۔

شیعہ، اہل سُنّت والجماعت، اہل حدیث، بریلوی یا دیوبندی کا باہم مل بیٹھنا پاکستان کی زندگی میں پہلا واقعہ ہے۔ ۱۹۵۳ء میں یہ تمام فرقے پیغمبر اسلام کی آبرو کے لیے سیسہ

پلائی ہوئی دیوار بن گئے، اور یہ امیر شریعت کے خلوص کی زندہ مثال تھی کہ انہوں نے آگ اور پانی کو ایک جگہ جمع کر دیا تھا۔ لیکن حکومت کے اپنے مستقبل کے لیے یہ اتحاد سُود مند نہیں تھا۔

چنانچہ اگست، ۱۹۵۰ء کو مغربی پاکستان کے اکثر شہروں میں شیعہ سُنی فساد ہوئے۔ ان دنوں مرکزی حکومت پر جنرل سکندر مرزا جو عقیدۃً شیعہ تھے، اور مغربی پاکستان میں ڈاکٹر خاں صاحب وزیر اعلیٰ تھے جو سکندر مرزا کے سیاسی مرید تھے، انہوں نے سکندر مرزا کی خوشنودی کے لیے مغربی پاکستان کے تمام ڈپٹی کمشنروں کو ہدایت بھیجی کہ شیعہ فرقہ کو مذہبی آزادی ہے، وہ جہاں مناسب سمجھیں محرم کے لائسنس حاصل کر سکتے ہیں۔ اس حکمنامے کا انکشاف لاہور کے شیعہ رہنما قیصر مصطفےٰ ایڈووکیٹ نے اپنے بیان میں کیا جو ۱۵ ستمبر، ۱۹۵۰ء کے اخبارات میں شائع ہوا۔

اس فساد سے امیر شریعت اس قدر متاثر ہوئے کہ اس کا اندازہ حسب ذیل تقریر سے ہوتا ہے جو انہوں نے ۲۷ اگست، ۱۹۵۰ء کو ملتان کے قریب ایک بستی (کنڈا سرگانہ) میں کی۔

"ملک کے مختلف حصوں میں شیعہ سنّی فساد کی اطلاع نے مجھے بے حد دکھ پہنچایا ہے۔ مسلمانوں نے معمولی باتوں پر اپنے بھائیوں کا خون بہا دیا اور میری چالیس برس کی اتحاد و اتفاق کی کوششوں کو برباد کر دیا۔

شیعہ سنی تنازعات کی اصل جڑ یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ چوتھے خلیفہ کیوں ہوئے؟ پہلے خلیفہ کیوں نہ بنائے گئے۔ شیعہ سنی تنازعات (تعزیہ وغیرہ کی رسوم ان کے آئمہ یا سلف کا عمل یا قول نہیں ہے۔ یہ ایک رسم ہے، جیسے کہ سنی مسلمانوں میں کئی ایک رسمیں رائج ہو چکی ہیں کئی سے یہاں بیٹھا ہوں، لیکن آپ نے مجھے پہلے تقریر کا موقعہ

کیوں نہیں دیا گیا یہ میری بے عزتی نہیں ؟ مجھ سے پہلے مولانا عبدالستار نے تقریر کی، وہ انصاری ہیں۔ ہمارے ناظم اعلیٰ ارائیں ہیں، اور میں اہل بیت کا فرد ہوں، سید اور ہاشمی ہوں۔ مجھ سے قبل ان لوگوں کو وقت دیا گیا ہے جو ہندوؤں سے مسلمان بنے، کیا یہ آلِ رسول کی توہین نہیں؟ ——

(مجمع پر اس وقت سکوت طاری تھا، آپ نے سامعین سے جواب طلب کیا۔ مجمع کے اس سکوت کو، اور اپنے سوالوں کا خود ہی جواب دیتے ہوئے کہا:

آخر میں تقریر کرنا میری بے عزتی نہیں۔ مولانا عبدالستار تقریر کر رہے تھے۔ میں نے کہا، اگر آپ کو تکلیف نہ ہو تو میں تقریر شروع کروں، تو مولانا عبدالستار نے کہا۔ اگر آپ پہلے تقریر کر دیں گے تو آپ کے بعد ہمیں کون پوچھے گا۔ (امیر شریعتؒ نے مجمع سے سوال کیا) کیا یہ عزت ہے یا بے عزتی؟ بعد میں آنا بے عزتی کی دلیل نہیں۔

معراج کی رات تمام انبیاء کرام علیہم السلام کا حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی امامت میں نماز ادا کرنا بھی میرے دعوے کی دلیل ہے ان انبیاءِ کرام میں سے حضرت رسول کریم کی عزت ہے (معاذ اللہ) یا آپ کی بے عزتی۔

مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے آخری نبی ہیں، اور آپ کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔ اس نسبت سے چاہیے تو یہ تھا کہ جس طرح نبوت کا خاتمہ خاندان ہاشم پر ہوا، خلافت کا خاتمہ بھی ہاشمی خاندان پر ہو

اہل سنت والجماعت کا عقیدہ ہے کہ سید الانبیاء پر نبوت ختم ہوئی اور حضرت علیؓ پر خلافت۔ حضرت رسول کریم نبوت کے خاتم ہو گئے اور حضرت علیؓ خلافت کے خاتم۔ اس کے بعد سلطنت اور بادشاہت شروع

ہوگئی۔ بادشاہ اچھے بھی ہوتے ہیں اور برے بھی۔

یہ اور بات ہے ایں چونکہ اولادِ علی ہوں، اس لیے خواہش کروں گا کہ میرے ابا کو پہلی خلافت ملتی یا اُس وقت میں ہوتا تو خود اپنے لیے خلافت کی خواہش کرتا، جیسے سرسید سے کسی نے پوچھا تھا کہ اس وقت اگر آپ ہوتے تو کیا کرتے؟ تو سرسید نے جواب دیا کہ میں خود خلافت حاصل کرنے کی کوشش کرتا، لیکن اصل بات یہ ہے کہ خاتم خلافت کا اعزاز حضرت علیؓ کو ملنا تھا۔

اگر سب مسلمان اس عقیدے پر متفق ہو جائیں تو اختلاف کیا رہ جاتا ہے۔ یہ تحریر اور جلوس تو معمولی باتیں ہیں، یہ کوئی دین نہیں، مسلمانوں کو معمولی باتوں پر توجہ نہ دینی چاہیے لیکن افسوس کہ یہی معمولی باتیں اب خوفناک صورت اختیار کر رہی ہیں اور اب نوبت خون خرابے تک پہنچ گئی ہے۔

آخر میں آپ نے مسکراتے ہوئے فرمایا۔

"آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبوّت نہیں۔ حضرت علیؓ کے بعد کوئی خلافت نہیں اور اس جلسے میں میری تقریر کے بعد کوئی تقریر نہیں۔"

**ڈاک پر سنسر**

۲۷۔ جون ۱۹۵۷ء کو صوبائی گورنر نے کریمنل لاء اینڈ مینجمنٹ ایکٹ (CRIMINAL LAW AND MANAGEMENT ACT) مجریہ ۱۹۰۸ء کی دفعہ ۱۶ کے تحت مجلس احرار کو خلافِ قانون قرار دے دیا۔ اس کے کچھ دنوں بعد حکومت مغربی پاکستان نے حضرت امیر شریعتؒ کی ذاتی ڈاک پر سنسر بٹھا دیا۔ نیز ان کے ٹیلیفون بھی سنے جانے لگے۔ حکومت کی اس حرکت پر مغربی پاکستان اسمبلی کے بجٹ سیشن میں ۲۴۔ ستمبر ۱۹۵۷ء کو مسلم لیگ پارٹی کے قائد سردار بہادر خاں نے نکتۂ استحقاق

پیش کرتے ہوئے حکومت سے سوال کیا، جس کے جواب میں وزیراعلیٰ سردار عبدالرشید نے قائد حزبِ اختلاف کو یقین دلایا کہ حکومت سید عطاء اللہ شاہ بخاری اور دوسرے سیاسی کارکنوں پر سے اس قسم کی پابندیاں جلد دور کر دے گی۔

بیماری کے باوجود کبھی کبھار حلقہ احباب کے اصرار پر ضلع ملتان کے تبلیغی اجتماعات میں شرکت کرتے، لیکن معالج کے اصرار پر یہ سلسلہ بھی منقطع کر دیا گیا۔ جسم ناتواں ہو چکا تھا۔ سفر کرتے بھی تو بادلِ نخواستہ۔ مگر ۱۹۵۸ء کے شروع میں مکمل اجتناب کیا۔ اب لے دے کر حکیم حنیف اللہ کا مطب تھا یا گھر کی چار دیواری۔ نظر کی کمزوری اور جسم کی نقاہت کے باعث راستے میں کئی سہارے لینے پڑتے۔

## مجلسِ احرار کا احیاء

۱۹۴۹ء میں سیاسیات سے لاتعلقی کے بعد امیرِ شریعتؒ نے اپنے کارکنوں سے کہہ دیا تھا کہ تم میں سے اگر کوئی ملکی معاملات میں دلچسپی لینا چاہے تو مسلم لیگ میں شامل ہو جائے۔ اس اعلان کے بعد احرار کارکنوں نے مسلم لیگ میں شامل ہونا شروع کر دیا۔ لیکن لیگی رہنماؤں نے اپنے غیر مخلص ارادوں کے پیشِ نظر احرار کے خلوص کو مشتبہ نظر سے دیکھا اور ان کے لیے اپنے تمام دروازے بند کر دیئے۔ اس عدم تعاون کا نتیجہ یہ ہوا کہ احرار رہنما اپنے فیصلے پر از سرِ نو غور کرنے پر مجبور ہوئے۔ انہی دنوں شیخ حسام الدین اور ماسٹر تاج الدین عوامی لیگ سے الگ ہو کر اپنے پرانے گھر میں واپسی کے لیے سوچ رہے تھے کہ ۱۲ اگست ۱۹۵۸ء کو صوبائی وزیراعلیٰ نواب مظفر علی قزلباش نے مجلس احرار سے تمام پابندیاں اٹھا لینے کا اعلان کر دیا۔

## صدر سکندر مرزا کی خواہش

اس سے پیشتر ۹ مئی ۱۹۵۸ء کو صدر پاکستان میجر جنرل سکندر مرزا ملتان آئے تو انہوں نے حضرت امیرِ شریعتؒ سے ملاقات کی خواہش کی۔ اس ملاقات کے مہتمم شیعہ رہنما مظفر علی شمسی تھے۔ جب امیرِ شریعتؒ کو اس کی اطلاع ہوئی کہ گیلانیوں کی دعوت کے موقعہ پر صدر مملکت مجھ سے ملنا چاہتے ہیں اور

اس کے لیے شمسی صاحب امیر شریعتؒ کو لینے آئے تو امیر شریعتؒ نے اپنے مخصوص انداز میں فرمایا۔

"شمسی! تم میرے عزیز ہو میں تمہارا حکم نہیں ٹال سکتا، لیکن یہ سوچ لو کہ تم دونوں کی پوزیشن کو خطرے میں ڈال رہے ہو۔
سکندر مرزا ملک کے صدر ہیں۔ اگر وہ فقیر کے جھونپڑے میں آئیں تو یہ ان کی حیثیت کے خلاف ہے، اور اگر میں انہیں ملنے جاؤں تو اپنی عمر بھر کی کمائی برباد کر بیٹھوں گا۔ لہٰذا یہی بہتر ہے کہ میری طرف سے معذرت کر دو۔"

ابھی اس پر بحث ہو رہی تھی کہ لاہور میں ڈاکٹر خان صاحب پر قاتلانہ حملہ کی اطلاع پہنچ گئی اور اس طرح سے یہ کہانی ادھوری رہ گئی۔

**مجلس احرار کا اجلاس**

مجلس احرار پر سے پابندیاں ختم ہوتے ہی ۲۵۔ستمبر ۱۹۵۸ء کو امیر شریعتؒ کے دولت کدہ پر احرار ورکنگ کمیٹی کا اجلاس ہوا تاکہ جماعت پھر سے سیاسیات میں دخل انداز ہو سکے۔ اس موقعہ پر امیر شریعتؒ نے احرار رہنماؤں سے فرمایا۔

"دوستو! آپ سب کو یہ حق ہے کہ جس طرح چاہیں اپنے لیے فیصلہ کر لیں۔ لیکن اپنی بیماری اور ملک کے موجودہ حالات کے پیش نظر میں نے ۱۹۴۷ء میں جو فیصلہ کیا تھا، اب بھی میں اسی پر قائم ہوں۔ میرا جی نہیں چاہتا کہ پھر سے ان بکھیڑوں میں الجھوں۔ لیکن میں آپ حضرات کو نہیں روکتا۔ میری دعائیں بہرحال آپ کے ساتھ ہیں۔ مگر میری ایک ہی خواہش ہے کہ حضورؐ کی نبوت پر اس وقت جو ڈاکہ پڑ رہا ہے۔ آپ اس کا خیال رکھیں۔ بس! میری یہی آرزو ہے۔ باقی آپ اپنے معاملات

میں آزاد ہیں۔"

## فوجی انقلاب

سیاسی جماعت ہو یا مذہبی، اگر اس کے کارکنوں میں خلوص، دیانت اور محنت کا جذبہ نہیں۔ تو وہ جماعت نہیں ایک بھیڑ ہے۔

۱۹۴۷ء میں جو لوگ مسلم لیگ پر قابض ہوئے، ان میں اکثریت ایسے لوگوں کی تھی، جن کے ہاں خلوص اور دیانت کا فقدان تھا، ورنہ مسلم لیگ بلا شرکت غیرے پاکستان پر پچاس سال تک حکمران رہ سکتی تھی۔

لوٹ مار، چھینا جھپٹی اور حکومت میں محکموں کی بندر بانٹ نے اس جماعت کے کارکنوں کو اس بری طرح الجھایا کہ نوزائیدہ مملکت کا سانس اکھڑنے لگا۔ مغربی پاکستان میں نواب افتخار حسین آف ممدوٹ اور میاں ممتاز دولتانہ کی جنگ اقتدار سے بڑھ کر مشرقی پاکستان کے مولوی فضل الحق اور حسین شہید سہروردی کی کشمکش نے پاکستان کو ایسے موڑ پر لا کھڑا کیا کہ ملک کی خارجہ پالیسی بھی بازیچۂ اطفال بن کر رہ گئی۔ حکومت کے اندر وزراء کی اپنی کرسیوں کی حفاظت میں جماعتی وفاداریاں روز بروز مشکوک دکھائی دینے لگیں۔ اندریں حالات قریب تھا کہ پاکستان اپنے ایک مسلمان ہمسایہ ملک کی مذہبی کالونی بن جاتا کہ ۷، اور ۸، اکتوبر ۱۹۵۸ء کی درمیانی رات کو میجر جنرل سکندر مرزا کو حکومت سے الگ کر دیا گیا اور ان کی جگہ ملک کے تمام اختیارات جنرل محمد ایوب خاں نے سنبھال لیے۔ اس فوجی انقلاب سے متعلق حضرت امیر شریعتؒ سے جب ان کے احباب نے سوال کیا تو برجستہ فرمایا ؎

"بلبل نے آشیانہ چمن سے اٹھا لیا
اپنی بلا سے بوم رہے یا ہما بسے"

باقی۔ گیارہ سال پیشتر سے جس طرح جوتیوں میں وال بٹ رہی تھی، اس کا نتیجہ یہی ہونا تھا۔

دُعا کرو یہ فوجی انقلاب پاکستان کے لیے بہتر ہو۔"

## احباب کی محفلیں

انسان بھی ایک کھلونا ہے، جب تک اس پر رنگ و روغن کی جلوہ آرائیاں رہتی ہیں، ہر ہاتھ اس کی خریداری کے لیے بڑھتا اور ہر آنکھ اس پر اٹھتی ہے۔ لیکن جیسے ہی اس کا ملمع اترتا ہے، پھر نہ کوئی آنکھ اٹھتی ہے اور نہ کوئی خریدار آتا ہے۔

امیر شریعتؒ جب توانا تھے! زمانے کی ہوائیں ان سے اٹھکیلیاں کرتیں، بہاریں ان کے قدم لیتیں۔ ان کی آواز کے زیر و بم سے حکومتوں کے عروج و زوال وابستہ رہے، لیکن جب بڑھاپے نے آلیا، تو پھر گلی کے موڑ بھی سہارا نہ دیتے تھے۔ اپنے تیمارداری کو آتے مگر رسماً۔ آہ! زمانہ کس قدر بے وفا ہے، ان دنوں صرف گھر میں محفلیں جمتیں یا شام کے وقت حکیم صاحب کے ہاں۔ اسی طرح کی ایک محفل میں فرمایا۔

"میری دوستی اور دشمنی صرف ایک ہی دفعہ ہوتی ہے (اس پر ایک شعر پڑھا)

دل نیست کبوتر کہ پرد باز نشیند
از گوشۂ بامے کہ پریدیم پریدیم

ما بخیر شما بہ سلامت!

بس اسے کنارہ کشی سمجھیے یا دشمنی۔ میری طرف سے صرف اتنا ہوتا ہے۔ الحمدللہ کہ میں نے آج تک نہ کسی سے متعلق برا سوچا ہے اور نہ ہی بُرا کیا ہے۔ ہاں انگریز اور مرزائی کے متعلق جہاں تک بس چلا بُرا سوچا اور کیا بھی۔"

اس پر مولانا لیسین نے کہا۔ "یہ تو پھر ضد ہے۔"

امیر شریعتؒ نے فرمایا،

"جاہل! ضد نہیں یہ ایمان ہے۔ حدیث میں کیا پڑھا ہے کہ مومن

ایک سوراخ سے دو دفعہ ڈنگ نہیں کھاتا۔"

انہی دنوں روزنامہ "امروز" (ملتان) کے نامہ نگار نے امیر شریعتؒ سے ملاقات کی۔ اس نے اپنے تاثرات یوں بیان کیے۔

"ڈیڑھ برس پہلے کی بات ہے، مجھ سے امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ پر ایک مصوّر فیچر تیار کرنے کو کہا گیا۔ میں فوٹو گرافر کو لے کر محلہ ٹبی شیر خاں پہنچا۔ شاہ جی کا پتہ معلوم کیا۔ مسجد کے عقب میں ایک کچا سا مکان جس کے باہر لیٹر بکس لگا ہوا تھا۔ گلی کی طرف کھلنے والے کمرہ میں شاہ جی موجود تھے، وہ ان دنوں بیمار تھے۔ خیر و عافیت پوچھ چکا تو اپنا مدعا بیان کیا شاہ جی ٹال گئے، کہا کہ "اب زندگی کے آخری سانس گن رہا ہوں، اب تو آرام کرنے دو۔ اخبار کے کالم بھرنے کے لیے میرے ماضی کے بخیے ادھیڑتے ہو۔" چند لمحے خاموش رہے، پھر کہا "ایک بات پوچھوں"؟ میں نے کہا، "ضرور، ارشاد فرمائیے" کہنے لگے "یہ جو چلی ہے اس کا بادشاہ شیخ چلی ہوگا۔ (ان دنوں چلی کی تباہی کے متعلق اخبارات میں خبریں آ رہی تھیں)۔ میں نے محسوس کیا کہ شاہ جی مجھے ادھر اُدھر کی باتوں میں ٹال رہے ہیں۔ اس پر میں نے انہیں پھر اپنے ڈھب کی بات کہہ دی "شاہ جی! آپ کب سے اس کرائے کے مکان میں رہ رہے ہیں"۔ فرمانے لگے "۱۹۴۸ء میں یہاں آگیا تھا، اب تک یہیں پڑا ہوں۔" "آپ نے کوئی مکان آلاٹ نہیں کرایا؟ آپ کا کلیم (CLAIM) تو ہے"۔ جواب میں فرمایا۔ "آپ مکان کی الاٹمنٹ کی بات کرتے ہیں، جانے قبر کے لیے چند گز زمین ملے گی یا نہیں؟ ایک دفعہ ایک مرکزی وزیر صاحب مجھ سے ملنے ملتان تشریف لائے۔ انہوں نے بھی فرمایا کہ اگر میں انہیں کہوں تو وہ مجھے مکان

الاٹ کرا دیں گے اور ساتھ ہی یہ ارشاد بھی فرما گئے کہ فلاں تاریخ کو فلاں صاحب ملتان سے گزر رہے ہیں، ان سے مل لینا۔" میں نے پوچھا "پھر شاہ جی! آپ نے ان سے ملاقات کی؟" کہا، "نہیں بابو میرے پاس کالی اچکن اور قراقلی ٹوپی نہیں تھی۔"

"شاہ جی! آپ کو ذیابیطس کی شکایت کب سے ہے؟" جواب دیا "یہ مرض سکھر جیل میں میرے ساتھ آ لگا تھا، ابھی تک سنگت نبھا رہا ہے۔"

"ان دنوں جب کہ آپ اس قدر بیمار ہیں، اور پبلک لائف سے بھی ریٹائر ہو چکے ہیں، کبھی دیرینہ رفقاء سے کوئی ملنے آیا؟" جواب میں مسکرائے اور کہا "بیٹا! جب تک یہ کتیا (زبان) بھونکتی تھی، سارا برصغیر ہند و پاک ارادت مند تھا، اس نے بھونکنا چھوڑ دیا ہے تو کسی کو پتہ ہی نہیں رہا کہ میں کہاں ہوں۔ ہاں دیرینہ میں سے ایک آدھ کو چھوڑ باقی میرے ہاں آ ہی جاتے ہیں۔" پچھلے دنوں ایبٹ آباد سے ایک دوست ملنے آئے۔ انہوں نے ایبٹ آباد جانے پر اصرار کیا، میں نے انکار کر دیا۔ میں نے کہا "شاہ جی! آپ ان کے ہاں چلے جاتے، ایبٹ آباد صحت افزا مقام ہے۔ ملتان کی گرمی میں آپ کیوں تڑپ رہے ہیں؟" جواب دیا "بیٹا! اب عمر کی اس سطح پر آ گیا ہوں کہ دیکھنا چاہتا ہوں کہ کتنے لوگ میرے ہاں آتے ہیں، ساری عمر لوگوں کی مہمانی میں گذاری، اب میزبان بن کر بھی دیکھنا چاہتا ہوں۔"

میں نے دیکھا کہ شاہ جی اب کھلنے لگے ہیں۔ چنانچہ کاغذ پنسل سنبھال لی تاکہ یادداشت کے لیے کچھ لکھ لوں۔ شاہ جی نے میری تیاری دیکھی تو انہوں نے بات روک لی۔ میں نے ایک اور سوال کر دیا۔ جواب میں کہا "اخبار والوں سے ڈر لگتا ہے۔ آپ لوگ اکثر واقعات مسخ کر دیتے ہیں۔

پھر غلط بیان دوسرے سے منسوب کر دیتے ہیں۔ اس ضمن میں مولانا عبدالمجید سالک مرحوم کا ایک واقعہ بھی سنایا۔" یعنی ایک دفعہ سالک مرحوم نے یو۔پی کے ایک جلسے کی تقریر میرے نام سے منسوب کر کے اپنے اخبار "انقلاب" میں چھاپ دی۔ حالانکہ میں نے یو۔پی میں کوئی ایسی تقریر نہیں کی تھی۔ جب ان سے اس غلط تقریر کی شکایت کی تو انہوں نے خاطر خواہ جواب نہ دیا۔ اس پر میں نے ۵ سال تک سالک صاحب سے بات نہیں کی۔

ایک دن صُوفی تبسّم مجھے پطرس بخاری کے ہاں دعوت پر لے گئے پطرس نے مجھے مدعو کیا تھا۔ اس دعوت میں سالک بھی شریک تھے، وہاں ہم دونوں کی صلح کرائی گئی۔ سالک نے میری پیٹھ پر ہاتھ مار کر کہا۔"آپ نے میرے پچیس برس تباہ کر کے رکھ دیئے ہیں۔"

یہ واقعہ بیان کرتے ہوئے شاہ جی کے چہرے پر غم کی پرچھائیاں پھیل گئیں۔ ایک لمبی سانس لی پھر کہا۔" سب یارِ کمنہ بچھڑتے جاتے ہیں ایک دن میں بھی ان میں جا ملوں گا۔"

"پطرس بخاری کے مکان پر ہم چاروں ساتھی ماضی کے فسانے دہرا رہے تھے۔ نماز کا وقت ہو گیا تو میں نے پطرس سے کہا۔"آپ سیّد ہیں۔ قرآن پاک آپ کے گھر میں اترا، آپ بھی نماز پڑھیں تو کتنی بڑی بات ہے۔" پطرس نے سن کر سالک مرحوم کو آواز دی۔" سالک اٹھو! شاہ جی ہمیں زبردستی جنّت میں لے جائیں گے۔"

شاہ جی نے سالک مرحوم کا ایک اور واقعہ سنایا۔ فرمانے لگے "میں حاجی مولا بخش سمرد کے مکان پر تھا۔ نمازِ مغرب کے بعد درود میں

چل گیا کہ میری تصویر اتار لی گئی ہے اس پر سخت ناراض ہوئے، اور فوٹو گرافر سے وعدہ لیا، یا تو اسے ضائع کر دینا، یا عام نہ کرنا۔ لیکن اس کے باوجود یہ تصویر راقم کے ہاتھ آگئی، اور یہ وہی تصویر ہے جو اخبارات میں عام شائع ہوتی رہتی ہے۔ اس پر حضرت امیر شریعت جب کبھی فوٹو گرافر سے ملتے تو اسے "میرے آذر" کہہ کر پکارتے۔

۱۹۵۷ء میں راقم نے روزنامہ "آزاد" کے لیے حضرت امیر شریعتؒ کی تصویر بنانا چاہی لیکن انہیں پتہ چل گیا اور اس قدر بگڑے کہ دو سال تک راقم سے بات نہیں کی۔

۱۹۴۳ء یا ۱۹۴۴ء میں مظفر گڑھ کے ڈپٹی کمشنر مسٹر مسعود (موجودہ ایڈمنسٹریٹر محکمہ اوقاف) کی خواہش پر مولانا مجاہد الحسینی نے ایک اجتماع میں ٹیپ ریکارڈ لگا دیا تاکہ امیر شریعت کی تقریر ریکارڈ کی جا سکے۔ اس جلسے کی صدارت بھی ڈپٹی کمشنر ہی کر رہے تھے اور ٹیپ ریکارڈ بھی انہی کا تھا۔ ان دنوں مسٹر مسعود شاید واحد آدمی تھے جن کے پاس یہ آلہ تھا۔ مسٹر مسعود باوجود سرکاری گزیٹڈ آفیسر ہونے کے ہمیشہ کھدر پوش رہے اور یہی وجہ تھی کہ امیر شریعتؒ نے ہمیشہ ان سے محبت کی۔

تقریر کے دوسرے دن انہوں نے امیر شریعتؒ کو چائے پر بلایا، اور دوسرے کمرے میں تقریر کا ریکارڈ لگا دیا۔ امیر شریعتؒ نے اپنی آواز پہچان لی اور بڑے حیران ہوئے، جب انہیں اس نئی ایجاد کا علم ہوا تو اسے بڑا پسند کیا۔ اس پر گھر میں آکر کہا:

"آج میں نے اپنی تقریر سنی ہے، میں بہت اچھا بول لیتا ہوں۔"

یہ کہہ کر استغفر اللہ پڑھا اور رونے لگ گئے۔

**عقیدہ** سیاسی اختلاف کے علاوہ مذہبی عقائد میں بھی امیر شریعتؒ سے اختلاف کیا گیا ان کے جذبۂ توحید کے پیش نظر ان پر غیر مقلد ہونے کا الزام بھی لگایا گیا۔ مگر اس میں کوئی حقیقت نہ تھی۔ وہ حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مقلد تھے۔ ابتدا میں حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی (رحمۃ اللہ علیہ) کے مرید ہوئے۔ ان کے انتقال پر

حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوری (رحمۃ اللہ علیہ) کے ہاتھ میں ہاتھ دے دیا اور تادم
واپسیں حضرت رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر رہے۔

اس واضح حقیقت کے باوجود برصغیر کے مخصوص عوام نے انہیں ایک طرف
اگر اپنا سیاسی حریف خیال کیا، تو دوسری طرف صحیح عقیدے پر بھی یقین نہیں کیا۔ عوام
کی انہی باتوں پر حضرت امیر شریعتؒ نے فرمایا تھا۔

"ایک وقت آئے گا کہ تم ہماری قبروں پر آکر روؤ گے
اور کہو گے کہ تمہیں لوگ سچے تھے"

*****

***

# سرزمینِ ملتان سے!

اے شہنشاہوں کی بستی اولیاؤں کے دیار
ذرّے ذرّے پر ہے تیرے رحمتِ پروردگار

ہر خزاں کے دور میں قائم رہی تیری بہار
تیرے دامن میں ہیں اب بھی نیک بندوں کے مزار

تو شہیدوں کی ہے مٹی تو امانت دار ہے
تیری اک تاریخ ہے اور زندہ اک کردار ہے

آج پھر پہلو میں تیرے ہے عطاء اللہ شاہ
جو امیرِ وقت تھا ڈرتے تھے جس سے کجکلاہ

ہاں کہ وہ باغی رہا برطانوی سرکار کا
وہ محافظ تھا وقارِ احمدِ مختار کا

ہے یہی دار و رسن نے آزمایا تھا جسے
آئینِ افرنگ نے باغی بنایا تھا جسے

یہ خزانہ دفن کرتے ہیں تمہاری خاک میں
تاکہ یہ محفوظ رہ جائے زمینِ پاک میں

یہ امانت قوم کی اور سیّد احرار ہے
حشر تک ہے تجھ میں یہ تو اس کی چوکیدار ہے

دیکھنا ضائع نہ ہو جائے وطن کا بانکپن
داغ تک آنے نہ پائے اور نہ ہو میلا کفن

قبر کی مٹی سے کہہ دو، لحد کو آواز دو
با ادب آئیں فرشتے روک دیں حشرات کو

پاک رہنا چاہیے محشر تلک تیرا ضمیر
سو رہا ہے تیرے دامن میں شریعت کا امیرؒ

(جانباز مرزا)